باذوق بہنوں اور باوقار خواتین کے لئے جسے بچے بھی پڑھ سکتے ہیں



# ماہنامہ عبقری

121

جولائی 2016ء شوال المکرم 1437 ہجری

قیمت فی شمارہ 45 روپے

گھر بھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

عید مبارک

- سو 100 نیم کی کونپلیں اور سو 100 کالی مرچ کے انوکھے سچے کرشمے
- حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو جھوٹا کہنے والا اسی وقت اندھا ہوگیا
- ساون کی رت کا صحتمندانہ آغاز قدرتی غذاؤں سے کیجئے
- حافظ قرآن کو اینٹوں کے جلتے بھٹے میں پھینک دیا
- بن بیاہی بیٹی کی باپ کی قبر پر کھڑے ہوکر گالیاں
- عید نماز سے واپسی پر گناہوں سے یقینی آزادی
- پاؤں کے انگوٹھے گوشت میں دھنستے ہوں تو
- جنات نے اپنے بچے کا علاج مجھ سے کروایا
- موبائل، پانچ ہزار اور سوٹ تینوں مل گئے

جلد گوری چٹی نکھری، خوبصورت اور شاداب!

چھوٹی عیدیات کی بڑی شادی! بندش کا شکار نہیں!

موجودہ طوفانی مہنگائی اور عبقری کا ساتھ

کاغذ، پرنٹنگ اور دیگر اخراجات اتنے بڑھے ہم پریشان ہوگئے! اعیار سالہ

50 کا ہو یا 55 کا؟

اپنی قیمتی رائے سے جلد از جلد آگاہ کریں

حرمین میں نیکیوں کے پہاڑ

آڑو، آلو بخارا اور جامن سے دوستی کیجئے اور کمال دیکھئے

خبردار! عبقری کی ادویات "طاقتی" اور "نشاطی" کا نام رجسٹرڈ ہے' کوئی بھی اس نام سے کوئی دوائی تیار نہ کرے' ورنہ سخت قانونی چارہ جوئی کا سامنا کرے گا۔

(خاص نمبر)

# جنات کا پیدائشی دوست

انوکھے راز' حقیقی طلسماتی دنیا کے ہوش ربا انکشافات اور جناتی لطائف اگست 2016 کے شمارے میں ملاحظہ فرمائیں!

"جنات کا پیدائشی دوست" سلسلہ قارئین میں جو مقبولیت اور محبوبیت رکھتا ہے وہ محتاج بیان نہیں ہر ماہ سینکڑوں' ہزاروں خطوط اس مضمون سے نفع پانے کے ملتے ہیں جس میں بے شمار گھرانے اجڑتے اجڑتے بس گئے اور ان میں چین و راحت آگیا' ناممکن مشکلات ایسے حل ہوئیں کہ خود عمل کرنے والے حیران رہ گئے۔ جن کے خطوط ہر ماہ ماہنامہ عبقری میں چھاپے جاتے ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اگست 2016 کا شمارہ "جنات کا پیدائشی دوست" خاص نمبر ہوگا جس میں علامہ صاحب قیمتی روحانی راز عنایت فرمائیں گے اور صالحین جنات سے ملنے والے انمول موتی عبقری کے قارئین کو پیش کریں گے۔ انوکھے حیرت انگیز راز' سنسنی خیز' ولولہ انگیز اور پراسرار رموز میں کوندتی علامہ صاحب کی انوکھی سچی باتیں پڑھ جنات بھول لیں! جو آپ کو آہ اور واہ کہنے پر مجبور کریں' کروٹ بدلنے پر عاجز کرے اور آپ سمجھ اٹھیں کہ واقعی کائنات رازوں کا مجموعہ ہے۔ ایسے قیمتی انوکھے موتی جو ماورائی دنیا میں دلچسپی رکھنے والوں کو چونکا دیں اور نئی دنیا کے اچھوتے رازوں سے آشنائی دیں۔ گھریلو پریشانی' ناچاقی' جھگڑے' تنگدستی' بیروزگاری' بے اولادی' اولاد کی نافرمانی' جادو' بندش' نظر بد سے فوری نجات چاہنے والے ابھی سے اپنی کاپی بک کروائیں۔

## ایجنسی ہولڈرز کیلئے خصوصی پیکیج

جو ایجنسی ہولڈرز اپریل 2016ء کے پیکیج کسی مجبوری کی وجہ سے نہیں لے سکے ان کیلئے ادارہ نے فیصلہ کیا ہے کہ ان کو خصوصی پیکیج دیا جائے۔ تمام ایجنسی اور سب ایجنسی ہولڈرز اپنی ڈیمانڈ رقم کے ساتھ 15 جولائی 2016ء تک دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچا دیں۔ سامان 15 سے 20 دن کے اندر ارسال کردیا جائے گا۔ ایسے سب ایجنسی ہولڈرز جو شہر کی بڑی ایجنسی سے مال رہے ہیں وہ بھی اس پیکیج سے مستفید ہو سکتے ہیں۔ اپنے آرڈر کے ساتھ اپنا مکمل پتہ اور فون نمبر ضرور ارسال کریں۔ (ادارہ عبقری)

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد

| |
|---|
| ملتان: 10 جولائی بروز اتوار صبح 8 بجے 0322-4688313 |
| دبئی: 12 اگست 2016 بروز جمعہ دوپہر 1 بج کر 45 منٹ پر 0322-4688313 |
| کوئٹہ: 30 ستمبر 2016 بروز جمعۃ المبارک 0322-4688313 |
| پشاور: 4 دسمبر 2016 بروز اتوار 0322-4688313 |

# عبقری کا انٹرنیشنل تحریری مقابلہ

اول انعام: 30 ہزار
دوئم انعام: 20 ہزار
سوئم انعام: 10 ہزار

عدم برداشت کا خاتمہ اور رواداری

اسلاف اور اکابر کے کم از کم تیس یا پچاس واقعات جس میں عدم برداشت کا خاتمہ' برداشت کا ثبوت اور مختلف طبقات' فرقوں' زبانوں' قوموں' نسلوں اور مسالک اور مذاہب کے ساتھ رواداری سے متعلق لکھ کر بھیجیں۔ آپ کے علاقے میں کوئی عالم کسی بھی مسلک کے' کوئی پیر' کوئی وڈیرا یا کوئی بڑا آدمی یا کسی چھوٹے آدمی نے برداشت کا مظاہرہ کیا ہو اور مسلک یا گروہ کے نام پر آگ بجھ گئی ہو' آپ نے کتابوں میں' رسائل میں' جرائد میں' اخبارات میں کوئی واقعہ پڑھا ہو تو بھی لکھ سکتے ہیں۔ کم از کم تیس زیادہ سے زیادہ پچاس واقعات ہوں۔ ہمیں تمام تحریریں 29 جولائی 2016ء تک مل جائیں۔ واقعات تفصیلی ہوں مختصر نہ ہوں۔ مختصر واقعات قابل قبول نہ ہوں گے۔ نوٹ: موضوع کا خیال رہے صرف موضوع "عدم برداشت کا خاتمہ اور رواداری" ہو' اسی کے متعلق واقعات ہوں اور صرف واقعات ہی بھیجیں کوئی اصلاحی تحریر اور تقریر نہ ہو۔ مخلصین کی ایک ٹیم ایمانداری کے ساتھ اول دوئم اور سوئم کا فیصلہ بذریعہ قرعہ اندازی کرے گی اور ان کو گفٹ نقدی کی شکل میں بھیجے جائیں گے۔ تحریر اردو ہو اور کاغذ کی ایک سائیڈ پر ہو' واقعات مکمل حوالے یا سند کے ساتھ لکھیں۔ تحریریں بذریعہ ڈاک اور ای میل کے ذریعے بھیجیں۔ ای میل: contact@ubqari.org

## صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں' (صلیبیں اور نصابی نہ ہوں) برتن' نقش و نگار شدہ پرانے دروازے' کھڑکیاں' تیشہ' اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی' تانبے' کانسی' چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو' الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے' اسٹیمپ' ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بڑی ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

"اخبار عبقری" (احمد پور شرقیہ) ایک ایسا انوکھا اور انوکھا اخبار جو آپ نے پہلے کبھی نہ دیکھا ہوگا ضرور پڑھیں۔ احمد پور شرقیہ کے ہر بک سٹال پہ

اپنی نسلوں کے تحفظ' مشکلات سے بچنے' گھریلو الجھنوں سے نمٹنے' روحانی اور طبی فوری امداد کیلئے عبقری کی پرانی فائلیں پڑھیں اور گفٹ کریں۔

## فہرست مضامین



ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں


عبقری جسمانی ﴿فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ﴾ القرآن

بیاد: حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوبؒ، جناب حکیم محمد رمضان چغتائیؒ

سرپرستی: حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 12 | جلد نمبر 10 | جولائی 2016ء شوال المکرم 1437 ہجری

فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

# ماہنامہ عبقری لاہور

مرکز روحانیت و امن کا ترجمان

جولائی 2016ء

ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

معاونت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی، محمد محسن انصاری، میاں محمد طارق، امتیاز حیدر اعوان

قیمت فی شمارہ 45 روپے | سالانہ مع رجسٹرڈ ڈاک خرچ 1020 روپے | بیرون ملک سالانہ 63 امریکی ڈالر


## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: ہم جتنی زیادہ تکلیفیں سہنا اور قربانیاں دینا سیکھیں گے، اتنی ہی زیادہ پاکیزہ خالص اور مضبوط قوم کی حیثیت سے ابھریں گے جیسے سونا آگ میں تپ کر کندن بن جاتا ہے۔ (پیغام عیدالاضحیٰ 24 اکتوبر 1947ء)

ایک اور جگہ فرمایا: میرے پیغام کا خلاصہ یہ ہے ہر مسلمان کو دیانت داری، خلوص اور بے غرضی سے پاکستان کی خدمت کرنی چاہیے۔ (27 اگست 1947ء)

| | |
|---|---|
| فلک نے ان کو عطا کی ہے خواجگی کہ جنہیں | خبر نہیں روش بندہ پروری کیا ہے |
| فقط نگاہ سے ہوتا ہے فیصلہ دل کا | نہ ہو نگاہ میں شوخی تو دلبری کیا ہے |

حضرت علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہا سال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے، برتن، جوتے، فرنیچر، رضائیاں، اپنی زکوٰۃ، صدقات، عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب، نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر بھیج کر اطلاع دیں۔ شکریہ! رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی/سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں۔ سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں، رسائل، ڈائجسٹ، میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں، ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک، ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔


خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت و امن 78/3 عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ مسجد مزنگ چونگی لاہور (عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے)

فون / فیکس 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803 E mail:contact@ubqari.org

# مسلمان کے ساتھ خیرخواہی پر جنت

قیامت کے دن ایک ایسے شخص کو حاضر کیا جائے گا جس کے میزان کے دونوں پلڑے نیکی اور بدی کے برابر ہوں گے اور ایسی کوئی نیکی نہیں ہوگی جس سے نیکی کا پلڑا جھک جائے پھر اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے فرمائیں گے کہ لوگوں میں جا کر تلاش کرو کہ تمہیں کوئی نیکی مل جائے جس سے تم کو جنت میں پہنچاؤں۔ وہ شخص بہت حیران و پریشان لوگوں میں تلاش کرتا رہے گا لیکن ہر شخص یہی کہے گا مجھے اپنے بارے میں ڈر ہے کہ میری نیکی کا پلڑا ہلکا نہ ہو جائے اور میں تجھ سے نیکی کا زیادہ محتاج ہوں' وہ شخص بہت مایوس ہوگا' اتنے میں ایک شخص پوچھے گا تجھے کیا چاہیے؟ وہ کہے گا مجھے ایک نیکی چاہیے! اور میں بہت لوگوں سے مل چکا ہوں جن کی ہزاروں نیکیاں ہیں لیکن ہر ایک نے مجھ سے بخیلی کی۔۔۔ وہ شخص کہے گا میں نے بھی اللہ تعالیٰ سے ملاقات کی تھی اور میرے صحیفے میں صرف ایک ہی نیکی ہے اور مجھے یہ گمان ہے کہ اس سے میرا کوئی فائدہ نہیں ہوگا لہٰذا تو ہی اس کو میری طرف سے ہدیہ لے جا۔ (اور اپنی جان بچا)۔ وہ شخص اس کی نیکی کو لے کر بہت مسرت کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے ملے گا اللہ تعالیٰ اپنے علم کے باوجود اس سے پوچھیں گے کہ تیری کیا خبر ہے؟ وہ کہے گا: اے میرے رب! اس نے اپنا کام اس طریقہ سے پورا کیا (وہ شخص اپنی پوری حالت وہاں بیان کرے گا) پھر اللہ تعالیٰ اس شخص کو حاضر کرے گا جس نے اس کو نیکی دی تھی اور اس سے اللہ تعالیٰ کہے گا آج کے دن میری سخاوت تیری سخاوت سے کہیں زیادہ ہے لہٰذا اپنے بھائی کا ہاتھ پکڑ اور تم دونوں جنت میں چلے جاؤ۔ (التذکرۃ جلد 1 صفحہ 310، زرقانی جلد 12 صفحہ 360)

## حالِ دل

## مظلوم آواز: ...زندگی

قارئین! میرا غم طویل' میرا قصہ ناقابل بیان لیکن کیا کروں اب میرا دل مجھے مزید اجازت نہیں دے رہا کہ اس طویل غم کو دل ہی دل میں چھپا کر رکھوں۔ میں کچھ ماہ آپ سے لوں گا' موبائل' انٹرنیٹ اور کھلے عام میل ملاپ کا بہت زیادہ دخل ہے۔ اس غم میں آپ بھی میرے شریک بنیں۔ میرا ماتھ دیکھئے کا میرے ساتھ رہیے گا اور اس کا حل ضرور بتائیے گا۔ خط نمبر **8: بیٹے کی بدچلن بیوی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے اپنے بیٹے کے بارے میں بڑی پریشانی ہے۔ اس نے ہمیں بہت مجبور کر کے لومیرج کی۔ جس کو اب سات ماہ ہو چکے ہیں۔ اس لڑکی نے ہمارے گھر کے پورے نظام کو تباہ کر کے رکھ دیا ہے' اس لڑکی سے ہم بہت پریشان ہیں۔ وہ لڑکی شادی سے پہلے بھی "برے کام" پیسوں کیلئے کرتی تھی اور اب بھی کرتی ہے۔ میرا بیٹا اس کے پیار میں اندھا ہو چکا ہے۔ وہ روکتا ہے تو کہتی ہے مجھے طلاق دے دو جواب میں بیٹا طلاق کے بجائے کہتا ہے مر جاؤں گا یا مار دوں گا طلاق نہیں دوں گا۔ وہ لڑکی حال ہی میں ایک ماہ بیرون ملک رہ کر آئی ہے۔ میرا بیٹا اس کی یاد میں شراب پی کر وقت گزار رہا ہے۔ آگے لکھنے کی مجھ میں ہمت نہیں مہربانی فرما کر مجھے کوئی حل بتائیے کہ ہمارا گھر اس غلاظت سے نجات پا جائے۔ خط نمبر **9: شرعی پردہ نہ کرنے کا نقصان:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ پاک کی کروڑوں رحمتیں اور برکتیں ہوں آپ پر اور آپ کی قیامت تک آنے والے نسلوں پر۔ میری ہمتیں ٹوٹ چکی ہیں میں تھک گئی ہوں روز ہنگامہ اور لڑائی جھگڑا' میرے شوہر نے اب مجھ پر ہاتھ اٹھانا بھی شروع کر دیا ہے۔ ایک دن میں چھت پر اپنے خاوند کے پاس گئی تو اس نے مجھے ٹانگوں سے پکڑا اور گھسیٹتا ہوا سیڑھیوں سے نیچے لے آیا۔ اس نے مار مار کر میرا بازو توڑ دیا۔ میرے چہرے پر انتہائی زور زور سے تھپڑ مارے' آج بھی میرا جوڑ جوڑ دکھ رہا ہے۔ میرے شوہر کے اپنی بھابھی کے ساتھ ناجائز تعلقات ہیں۔ میں اپنا گھر چھوڑنا نہیں چاہتی تھی مگر اب اتنا تنگ آ گئی ہوں کہ گھر اور بچہ چھوڑنا چاہتی ہوں کیونکہ بچہ سارے حالات دیکھ کر میرا کہنا نہیں مانتا' بہت زیادہ تنگ کرتا ہے۔ میں اب ڈھیٹ بن کر اس گھر میں رو رہی ہوں۔ کہتا ہے ماں کے گھر سے واپس کیوں آئی ہو بچے کو لے کر ادھر ہی رہتو۔ وہ میری طرف دیکھتا تک نہیں ہزار بار بھی بلاؤں تو بولتا نہیں' کوئی ایمرجنسی ہو جائے تو فون تک نہیں سنتا۔ بچے سے بالکل بھی پیار نہیں۔ میں کمزور سی عورت ہوں جس کو جذباتی اور معاشی طور پر ایک مرد کے سہارے کی ضرورت ہوتی ہے۔ رات کی تنہائیوں میں اس مچھلی کی طرح تڑپتی ہوں جس کو پانی سے نکال کر باہر پھینک دیا جاتا ہے۔ میرا دل اپنے خاوند کے پاس جانے کو چاہتا ہے مگر وہ مجھے پاس نہیں آنے دیتا۔ مرے ہوتے پر صبر آ جاتا ہے سامنے دیکھ کر صبر نہیں آتا۔ میری راتیں نہیں کٹتیں' میرے پاس الفاظ نہیں میں آپ کو کیسے بتاؤں؟ ساری رات کیسے رو رو کر اور تڑپ تڑپ کر گزار دیتی ہوں۔ نو سال سے سولی پر لٹکی ہوئی ہوں' ایک لمحہ بھی سکون کا نہیں ملا۔ جب شوہر گھر آتا ہے تو وہ عورت اس کے آگے پیچھے پھرتی اور اس کے کام کرتی ہے' میرے بارے میں ہر وقت اس کا ذہن خراب کرتی ہے۔ میرا خاوند صرف اپنی بھابھی کی مانتا ہے۔ ماں بننے تک کا حق مجھ سے چھین لیا ہے۔ کچھ تو بتائیں میرا شوہر گھر کی طرف لوٹ آئے۔ خط نمبر **10: موبائل اور انٹرنیٹ کی تباہی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا چھوٹا بھائی بہت تنگ کرتا ہے' گالیاں دیتا ہے' ہمیں ڈرا کے رکھا ہوا ہے' ساری رات گھر سے باہر برے لوگوں کے ساتھ گزار دیتا ہے' گھر نہیں آتا' سگریٹ نوشی کرتا ہے' چرس پیتا ہے جبکہ اس کی عمر صرف انیس سال ہے' پیسے بھی گھر سے چوری کر کے لے جاتا ہے' میں اور میری والدہ بہت مشکل میں ہیں۔ نہ پڑھائی کرتا ہے' سارا دن سوتا رہتا ہے اور رات کو گھر سے باہر رہتا ہے۔ پانچ ہزار تو چٹکی میں اڑا دیتا ہے۔ ہمیں شک ہے کہ یہ جوا بھی کھیلتا ہے۔ سختی سے بات کرتی ہوں تو بگڑ جاتا ہے۔ ہر وقت موبائل پر مصروف رہتا ہے۔ براہ مہربانی اس کا کوئی حل بتائیں۔ خط نمبر **11: یہ گھروں میں کیا ہو رہا ہے؟:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ساڑھے تین سال ہو گئے بیوی کو ناراض ہو کر میکے گئی ہوئی ہے اور عدالت میں مقدمہ چل رہا ہے' صلح کی بڑی کوشش کی لیکن وہ راضی نہیں ہوتی' اس کا مطالبہ علیحدہ گھر کا ہے جو میں پورا نہیں کر سکتا ایک بیٹی ہے جس کا پانچ ہزار خرچہ دیتا ہوں پھر بھی عدالت سے جان نہیں چھوٹتی اب تھک ہار کر میں نے ملک چھوڑنے کا سوچا ہے۔ اللہ میری مدد فرمائے۔ اللہ آپ کو صحت اور اس خوبصورت ادارے عبقری کو کامیابیاں عطا فرمائے۔" قارئین! غم زدہ تحریریں' آپ کی خدمت میں پیش کر دی ہیں' اس کا ازالہ کیا ہے اور تدبیر کیا ہے؟ میں آپ کے جواب کا منتظر رہوں گا۔ (جاری ہے)

ہفتہ وار درس سے اقتباس

دل ودماغ بدلنے والی

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم

# اللہ والوں کی دل کی دنیا پر محنت

**استخارہ کی حقیقت:** ہم اکثر غلط فہمی میں رہتے ہیں۔لوگوں نے فرض کررکھا ہے کہ ہم استخارہ کریں گے تو ہمیں ایک بابا جی نظر آئیں گے انہوں نے بڑا سا چوغہ پہن رکھا ہوگا اور ہاتھ میں ڈنڈا لیے ہوں گے نہیں! اللہ والوایسا نہیں ہے۔استخارہ کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ اُس بات کو، اُس عمل یا اُس کام کے متعلق آپ کے دل میں توجہ ڈال دیں، اپنی خیر آپ کے دل میں ڈال دیں۔اللہ کا اُس کام کیلئے آپ کو متوجہ کردینا اس کو استخارہ کہتے ہیں اور اس کیلئے سچی تڑپ کا ہونا ضروری ہے۔اللہ والوں کی باتیں قیمتی موتی ہوتی ہیں ان کو توجہ سے سنا کریں۔ **سچی تڑپ:** تو وہ اللہ والے فرمانے لگے: میری محفل روزانہ ہوتی ہے اس میں اللہ کا نام سکھایا جاتا ہے، اللہ کا ذکر ہوتا ہے۔پہلے چالیس دن اس محفل میں آ پھر اس کے بعد میں تجھے بتاؤں گا کہ سورۃ فاتحہ کیسے تیرے لیے اسم اعظم بنے گی؟ اس نے کہا ٹھیک ہے۔اللہ والو! اگر طلب سچی ہو تڑپ سچی ہو تو چالیس دن کیا چالیس سال بھی آنا آسان لگتا ہے اور اگر طلب سچی نہ ہو تڑپ اور لگن سچی نہ ہو تو اللہ والوں میں آدمی کو کیڑے نظر آتے ہیں، اعتراض نظر آتے ہیں، کمی کوتاہیاں نظر آتی ہیں اس کے علاوہ کچھ نظر نہیں آتا، یہ میں آپ کو حقیقت عرض کررہا ہوں۔

**چالیس دن کا مجاہدہ:** ایک تجربہ کی بات عرض کرتا ہوں، مجھ فقیر کا بھی تجربہ ہے میرے مرشد سید محمد عبداللہ ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کا بھی تجربہ ہے اور بڑے بڑے اللہ والوں کا بھی مشاہدہ ہے کہ کوئی بھی عمل اگر آپ باقاعدگی سے چالیس دن کرلیں تو وہ عمل حیرت انگیز اثرات والا ہوجاتا ہے لیکن تجربہ یہ ہے کہ باقاعدگی وشرائط سے کسی عمل کو مسلسل چالیس دن کرنا ناممکن نہیں تو کم ازکم مشکل ترین ضرور ہے۔عموماً کوئی عمل چالیس دن آدمی نہیں کرپاتا۔کہیں نہ کہیں کوئی کمی رہ جاتی ہے۔جیسے بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہم نے چالیس دن پانچوں وقت کی نماز تکبیر اولیٰ کے ساتھ پڑھنی ہے پڑھنے والے پڑھ بھی لیتے ہیں ناممکن نہیں ہے لیکن مشکل ضرور ہے۔چنانچہ ان بزرگ نے اس شخص کو چالیس دن اپنی محفل میں آنے کو کہا۔سمجھنے کی بات یہ ہے کہ انہوں نے چالیس دن اس شخص کو اپنی محفل میں کیوں بلایا تھا؟

**اللہ والوں کی دل کی دنیا پر محنت:** اس شخص کو اس لیے بلایا تھا کہ اس عمل کے لینے کی ان کے اندر استعداد پیدا ہوجائے۔یہ جو اللہ والے،فقیر بار بار کہتے ہیں کہ ہمارے پاس آؤ ہماری مجلس، ہماری محفل میں آیا کرو دراصل اللہ والے دل کی دنیا، دل کی زمین کو تیار کرنا اور نرم کرنا چاہتے ہیں، اللہ والوں کے پاس بار بار آنے سے دل کی زمین نرم ہوتی ہے جب دل کی زمین نرم ہوتی ہے تو پھر اس کے اندر جو بھی بیج ڈالیں چاہے وہ اعلیٰ ہوں یا گھٹیا فصل اعلیٰ ہوگی اور جس کے دل کی زمین سخت ہوگی، سیاہ ہوگی اس میں اعلیٰ یا اچھا بیج ڈالیں اس کا فائدہ نہ ہوگا، اس کی فصل نہیں اُگے گی۔

اب چالیس دن کے بعد وہ شخص کہنے لگے کہ: ''مجھے آپ کے حکم کے مطابق چالیس دن ہوگئے ہیں اب آپ بتائیں کہ سورۃ فاتحہ کس طرح میرے لیے اسم اعظم بنے گی؟'' بزرگ آنکھیں بند کرکے فرمانے لگے: تو نے چالیس دن گن کر گزارے ہیں؟ اس شخص نے کہا: ''آپ نے خود ہی کہا تھا کہ چالیس دن میری مجلس میں آ'' اللہ والے نے کہا: ''میں نے چالیس دن گننے کو نہیں کہا تھا بلکہ اللہ کی محبت اور تعلق پیدا کرنے کیلئے کہا تھا تو صرف دن گنتا رہا اللہ کے ساتھ تیرا تعلق پیدا ہی نہیں ہوا تیرے دل کی دنیا میں وہ استعداد پیدا ہی نہیں ہوئی کہ میں تجھے وہ موتی دے سکوں۔''

اللہ والے بزرگ نے کہا: ''پھر سے محفل میں آنا شروع کر اور اللہ تعالیٰ کا تعلق پیدا کر، محبت پیدا کر جیسے مجنوں نے لیلیٰ سے محبت، عشق کیا تھا تو بھی پاگل ہوکر دیوانہ ہوکر اللہ سے محبت اور تعلق پیدا کر'' اس شخص کی طلب سچی تھی، اس کی لگن سچی تھی اس نے کہا ٹھیک ہے! میں پھر اس محفل میں آؤں گا۔اگر اس کی طلب سچی نہ ہوتی تو کہتا آپ کی نیت ہی خراب ہے آپ مجھے کچھ دینا ہی نہیں چاہتے۔وہ شخص محفل میں آتا رہا اور اللہ والے گنتے رہے، پہلے اس شخص نے گنا تھا اب اللہ والے گنتے رہے۔جب چالیس دن ہوئے وہ شخص حاضری دے کر جارہا تھا! اللہ والے نے بلایا اور پوچھا کتنے دن ہوگئے ہیں؟ اس نے کہا پتہ نہیں شائد چند دن ہوگئے ہیں۔اللہ والے نے کہا: ''نہیں! چالیس دن ہوگئے ہیں۔'' اللہ والے نے کہا: ''میں تجھے بتاتا ہوں کہ سورۃ فاتحہ تیرے لیے اسم اعظم کیسے بنے گی تو تین کام کرلے۔''

**حلال کا لقمہ:** اللہ والے نے کہا: ''سب سے پہلی چیز تو رزق حلال کا لقمہ کھا۔'' ہمارے معاشرے میں حلال اور حرام کی تمیز ہی مٹ گئی، دل کے جذبوں سے یہ بات ہی چلی گئی کہ مال اور رزق حلال ہے یا حرام۔جب سے ہم نے سفید کپڑے پہننا چھوڑے ہیں تب سے ہمیں معلوم ہی نہیں کہ ہمارے ساتھ کونسی میل، کونسا گناہ لگا ہوا ہے۔ہمارے حضرت سید محمد عبداللہ ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ: ''ہم سارے ورکشاپیے ہیں'' ورکشاپ والوں کے کپڑے بہت کالے اور میلے ہوتے ہیں، کالا تیل، گریس اور نجانے کیا کچھ ان کے کپڑوں پر لگ جاتا ہے ان کو پتا نہیں چلتا۔ ہمارے حضرت سید محمد عبداللہ ہجویری رحمۃ اللہ علیہ سفید کپڑے پہننے کی ترغیب دیتے تھے کیونکہ یہ سنت ہے۔

دوسری چیز سورۃ فاتحہ کو کثرت کے ساتھ نیک لوگوں کے مجمع میں جاکر پڑھنا اور تیسرا گناہوں سے بچنا، چاہے وہ بڑے گناہ ہوں یا چھوٹے۔**نیک لوگوں کا مجمع:** سورۃ فاتحہ کو نیک لوگوں کے مجمع میں جاکر کثرت سے پڑھنا بہت بڑا راز اور گہری بات ہے۔اس میں راز یہ ہے کہ نیک لوگوں کے مجمع میں کوئی نیک آدمی ہوگا جسے اللہ جل شانہٗ نے سورۃ فاتحہ کی تاثیر دے دی ہوگی۔اس کے طفیل اللہ تعالیٰ اس کو بھی اس کی تاثیر عطا کردیں گے۔کیونکہ بعض اوقات بھری مسجد میں ایک نمازی ایسا ہوتا ہے جس کی وجہ سے تمام نمازیوں کی نماز قبول ہوجاتی ہے اور بعض بزرگوں نے کہا کہ تمام حاجیوں میں سے ایک حاجی ایسا ہوتا ہے کہ جس کی لبیک قبول ہوتی ہے۔اس نمازی اور اس حاجی کی وجہ سے باقی سب کی عبادت بھی قبول ہوجاتی ہے۔(جاری ہے)



## درس سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے آپ کو ایک ماہ پہلے خط لکھا تھا آپ نے کچھ وظائف دیئے تھے میں نے یقین کے ساتھ شروع کیے الحمدللہ! مجھے بہت زیادہ فرق محسوس ہورہا ہے۔پہلے میں رات کو بہت ڈرتی تھی مگر اب ایسا نہیں ہے۔میں نے دفتر ماہنامہ عبقری سے درس کی سی ڈیز منگوائیں ہوئیں ہیں۔سارا دن گھر میں درس سنتی رہتی ہوں۔اس کے علاوہ جمعرات کو انٹرنیٹ پر آن لائن درس ضرور سنتی ہوں۔الحمدللہ درس میں جو کچھ آپ بتاتے ہیں ان سب پر عمل کرنے کی بھرپور کوشش کرتی ہوں۔پانچ وقت کی نماز پڑھنا شروع ہوگئی ہوں۔درس کی وجہ سے اللہ پر یقین اور بھی زیادہ بڑھ گیا ہے۔میرے سیکنڈ ایئر کا داخلہ نہیں ہورہا تھا وہ گھر میں ہر وقت (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

## یہ شمارہ پاک سوسائٹی ڈاٹ کام نے پیش کیا ہے

## پاک سوسائٹی خاص کیوں ہیں:-

ہائی کوالٹی پی ڈی ایف

ایک کلک سے ڈاؤنلوڈ

کتاب کی مُختلف سائزوں میں اپلوڈنگ

ایڈ فری لنکس

ڈاؤنلوڈ اور آن لائن ریڈنگ ایک پیج پر

ناولز اور عمران سیریز کی مُکمل رینج

**Click on http://paksociety.com to Visit Us**

پاک سوسائٹی کو فیس بُک پر جوائن کریں http://fb.com/paksociety

پاک سوسائٹی کو ٹوئٹر پر جوائن کریں http://twitter.com/paksociety1

پاک سوسائٹی کو گُوگل پلس پر جوائن کریں https://plus.google.com/112999726194960503629

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براؤزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بک پر رابطہ کریں۔۔۔

ہمیں فیس بک پر لائک کریں اور ہر کتاب اپنی وال پر دیکھنے کے لئے امیج پر دی گئی ہدایات پر عمل کریں:-

Dont miss a singal one of your Favourite Paksociety's Update !

i. Open Paksociety Page.
ii.Click Liked.
iii.Select Get Notifications.
iv.Select See First.
All Done

Liked ▾ | Message | •••
Get Notifications
Add to Interest Lists...
Unlike
IN YOUR NEWS FEED
See First
See new posts at the top of News Feed
Default
See posts as usual
Unfollow

ابولبیب شاذلی

# حضرت علی المرتضیٰؓ کو جھوٹا کہنے والا اسی وقت اندھا ہوگیا

حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ فیصلہ سن کر یہ دعا مانگی۔ یااللہ! اگر یہ عورت جھوٹی ہے تو اندھی ہوجائے اور اسی زمین پر مرے چنانچہ اس کے بعد یہ عورت اندھی ہوگئی۔ محمد بن زید بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا بیان ہے کہ میں نے اس عورت کو دیکھا ہے کہ وہ اندھی ہوگئی تھی

حضرت حارثہ بن نعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ میں ایک مرتبہ حضور اکرم ﷺ کے پاس سے گزرا تو میں نے یہ دیکھا کہ ایک شخص آپ ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا' میں نے سلام کیا اور وہاں سے چل دیا جب میں واپس آیا تو حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ اے حارثہؓ! تم نے اس شخص کو دیکھا جو میرے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے عرض کیا کہ جی ہاں! تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ وہ حضرت جبرائیل علیہ السلام تھے اور انہوں نے تمہارے سلام کا جواب بھی دیا تھا۔ (اکمال فی اسماء الرجال ص 561) ایک اور روایت میں یہ بھی ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضور اقدس ﷺ سے فرمایا کہ حارثہ بن نعمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ 80 آدمیوں میں سے ایک ہیں تو حضور اکرم ﷺ نے دریافت کیا کہ اے جبرائیل! اس کا کیا مطلب ہے کہ یہ 80 آدمیوں میں سے ایک ہیں تو آپ علیہ السلام نے جواب دیا کہ جنگ حنین کے دن تھوڑی دیر کیلئے تمام صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین شکست کھا کر پیچھے ہٹ جائیں گے مگر 80 آدمی پہاڑ کی طرف آپ ﷺ کے ساتھ ایسی حالت میں ڈٹے رہیں گے جبکہ کفار کی طرف سے تیروں کی بارش ہورہی ہوگی' ان 80 بہادروں میں سے ایک ''حارثہ بن نعمان'' ہیں۔ (اسدالغابہ ج 1 ص 358)

یہ آخری عمر میں نابینا ہوگئے تھے' اسی لیے ہر وقت اپنے مصلیٰ پر بیٹھے رہتے تھے اور اپنے مصلیٰ کے پاس ایک ٹوکری میں کھجور بھر کر رکھتے تھے اور اپنے مصلے سے حجرہ کے دروازے تک ایک دھاگہ باندھے ہوئے تھے جب مسکین دروازہ پر آکر سلام کرتا تو اس دھاگہ میں کھجوریں باندھ کر دھاگہ کھینچ لیتے اور کھجوریں مسکین کے پاس پہنچ جایا کرتی تھیں۔ ان کے گھر والوں نے کہا کہ اس تکلف و تکلیف کی کیا ضرورت ہے؟ آپ حکم دیں تو گھر والے کھجوریں مسکین کو دے دیا کریں گے۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضور اقدس ﷺ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا: ''یعنی مسکین کو اپنے ہاتھ سے دینا بری موت سے بچاتا ہے''

**حضرت علی المرتضیٰؓ کو جھوٹا کہنے والا اسی وقت اندھا ہوگیا:** علی بن زاذان کا بیان ہے کہ امیرالمومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک مرتبہ کوئی بات ارشاد فرمائی تو ایک بدنصیب نے نہایت ہی بے باکی کے ساتھ یہ کہہ دیا کہ اے امیرالمومنین! آپ (نعوذ باللہ) جھوٹے ہیں۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ اے شخص اگر میں سچا ہوں تو ضرور تو قہرالٰہی میں گرفتار ہوجائے گا۔ اس گستاخ نے کہہ دیا کہ آپ میرے لیے بددعا کر دیجئے مجھے اس کی پروا نہیں ہے۔ اس کے منہ سے ان الفاظ کا نکلنا تھا کہ بالکل ہی اچانک وہ شخص دونوں آنکھوں سے اندھا ہوگیا اور ادھر ادھر ہاتھ پاؤں مارنے لگا۔ (ازالۃ الخلفاء مقصد 2 ص 273)

**در خیبر کا وزن:** جنگ خیبر میں جب گھمسان کی جنگ ہونے لگی تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ڈھال کٹ کر گر پڑی تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جوش جہاد میں آگے بڑھ کر قلعہ خیبر کا پھاٹک اکھاڑ ڈالا اور اس کے ایک کواڑ کو ڈھال بنا کر اس پر دشمنوں کی تلواروں کے وار روکتے رہے۔ یہ کواڑ اتنا بھاری اور وزنی تھا کہ جنگ کے خاتمہ کے بعد چالیس آدمی مل کر بھی اس کو نہ اٹھا سکے۔ (زرقانی ج 2 ص 230)

**تبصرہ:** کیا فاتح خیبر کے اس کارنامہ کو انسانی طاقت کی کارگزاری کہا جاسکتا ہے؟ ہرگز ہرگز نہیں۔ یہ انسانی طاقت کا کارنامہ نہیں ہے بلکہ یہ روحانی طاقت کا ایک شاہکار ہے جو فقط اللہ والوں ہی کا حصہ ہے جس کو عرف عام میں کرامت کہا جاتا ہے۔

**کنواں قبر بن گیا:** ایک عورت جس کا نام اروی بنت اویس تھا اس نے حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اوپر حاکم مدینہ مروان بن الحکم کی کچہری میں یہ دعویٰ دائر کر دیا کہ انہوں نے میری ایک زمین لے لی ہے۔ مروان نے جب ان سے جواب طلب کیا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو شخص کسی کی بالشت برابر بھی زمین لے گا تو قیامت کے دن اس کو ساتوں زمینوں کا طوق پہنایا جائے گا۔ تو اس حدیث کو سن لینے کے بعد بھلا یہ کیونکر ممکن ہے کہ میں کسی کی زمین لے لوں گا۔ آپ رضی اللہ عنہ کا یہ بیان سن کر مروان نے کہا اے عورت! اب میں تجھ سے کوئی گواہ طلب نہیں کروں گا۔ جا تو اس زمین کو لے لے۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ فیصلہ سن کر یہ دعا مانگی۔ یااللہ! اگر یہ عورت جھوٹی ہے تو اندھی ہوجائے اور اسی زمین پر مرے چنانچہ اس کے بعد یہ عورت اندھی ہوگئی۔ محمد بن زید بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا بیان ہے کہ میں نے اس عورت کو دیکھا ہے کہ وہ اندھی ہوگئی تھی اور دیواریں پکڑ کر ادھر ادھر چلتی پھرتی تھی یہاں تک وہ ایک دن اسی زمین کے ایک کنویں میں گر کر مرگئی اور کسی نے اس کو نکالا بھی نہیں' اس لیے وہی کنواں اس کی قبر بن گیا اور ایک اللہ والے کی دعا کی مقبولیت کا جلوہ نظر آگیا۔ (مشکوٰۃ جلد 2، ص 546، حجۃ اللہ ج 2 ص 866، بحوالہ بخاری و مسلم)

**زہر نے اثر نہیں کیا:** روایت ہے کہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مقام ''حیرہ'' میں اپنے لشکر کے ساتھ پڑاؤ کیا تو لوگوں نے عرض کیا کہ اے امیرلشکر! آپ عجمیوں کے زہر سے بچتے رہیں۔ ہم لوگوں کو اندیشہ ہے کہ کہیں یہ لوگ آپ کو زہر نہ دے دیں۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ لاؤ میں دیکھوں کہ عجمیوں کا زہر کیسا ہوتا ہے؟ لوگوں نے آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر کھا گئے اور آپ کو بال برابر بھی ضرر نہیں پہنچا اور ''کلبی'' کی روایت میں یہ ہے کہ ایک عیسائی پادری جس کا نام عبدالمسیح تھا۔ ایک ایسا زہر لے کر آیا کہ اس کے کھا لینے سے ایک گھنٹہ کے بعد موت یقینی ہوتی ہے۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس سے وہ زہر مانگ کر اس کے سامنے ہی بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ پڑھا اور یہ زہر کھا گئے۔ یہ منظر دیکھ کر عبدالمسیح نے اپنی قوم سے کہا کہ اے میری قوم! ایسا خطرناک زہر کھا کر بھی زندہ ہیں۔ یہ بہت ہی حیرت کی بات ہے۔ اب بہتر یہی ہے کہ صلح کرلو ورنہ ان کی فتح یقینی ہے۔ چنانچہ ان عیسائیوں نے ایک گراں قدر جزیہ دے کر صلح کرلی۔ یہ واقعہ امیرالمومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور خلافت میں ہوا۔ (حجۃ اللہ ج 2، ص 867 بحوالہ بیہقی وغیرہ)

## ہر زخم کا آزمودہ روحانی علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک روحانی عمل ہے اس عمل کا کمال یہ ہے کہ جسم میں کہیں بھی زخم ہو یہ عمل پڑھ کر پھونک ماریں' فوری سکون ملتا ہے اور زخم بہت جلد ٹھیک ہوجاتا ہے۔ عمل یہ ہے: جسم پر جس جگہ زخم ہو پارہ نمبر 25 کی سورۂ الزخرف (پ25) کی آیت نمبر 79 کو 200 مرتبہ پڑھ کر زخم پر پھونک ماریں اور کمال دیکھیں۔ (ج، ر)

5

حاجات پوری: اگر ہر نماز کے بعد اسم یَالَطِیْفُ 129 مرتبہ پڑھ لیا جائے تو انشاء اللہ دین و دنیا کی ہر حاجت پوری ہوگی اولیاء کرام اور بزرگان دین نے اس اسم کی بہت تعریف کی ہے۔

# میڈیا موبائل انٹرنیٹ کے باوجود بچوں کی اسلامی تربیت اب بھی ممکن ہے!

آفاق احمد

**صاحب اولاد والدین کے لئے ضروری ہے کہ بچپن ہی سے اپنے بچے کو اچھی باتیں سکھائیں، معصوم بچوں کا یہ حق ہے کہ مائیں اپنا دودھ پلائیں اور جب پلائیں تو بسم اللہ کہہ کر پلائیں تاکہ بچہ اس کو ہضم کر سکے اور صحت مند ہو۔ بچہ بولنا سیکھے تو اللہ اور بسم اللہ کے الفاظ سکھائیں**

بچے دنیا کی حسین ترین مخلوق اور ایسے حسین پھول ہیں جن کی نزاکت اور مسکراہٹ روح پرور اور فرحت بخش ہوتی ہے۔ والدین کی محبت و شفقت کے زیر سایہ چلنے والے بچے اللہ کی امانت ہوتے ہیں۔ اس امانت کی پرورش میں جتنی زیادہ دیانت داری برتی جائے اتنی ہی مناسب ہے۔ بچوں کا ذہن ابتداء میں خالی سلیٹ کی مانند ہوتا ہے جس پر جو لکھا جائے وہ ہمیشہ کیلئے ثبت ہو جاتا ہے۔ اس لئے والدین خصوصاً ماں کی یہ اہم ذمے داری ہوتی ہے کہ اس خالی سلیٹ پر ایسی چیز لکھی جائے جو اس کے دین و دنیا دونوں کے لئے فائدہ مند ہو۔ قرآن اللہ کی طرف سے بندوں کیلئے ایک انعام ہے، جس میں سراسر ہدایت اور رہنمائی ہے۔ قرآن کے حقوق میں سے ایک حق یہ بھی ہے کہ اس کو سمجھ کر پڑھا جائے اور اس پر عمل کیا جائے۔ صاحب اولاد والدین کے لئے ضروری ہے کہ بچپن ہی سے اپنے بچے کو اچھی باتیں سکھائیں، معصوم بچوں کا یہ حق ہے کہ مائیں اپنا دودھ پلائیں اور جب پلائیں تو بسم اللہ کہہ کر پلائیں تاکہ بچہ اس کو ہضم کر سکے اور صحت مند ہو۔ بچہ بولنا سیکھے تو اللہ اور بسم اللہ کے الفاظ سکھائیں کیونکہ یہ اس خالق حقیقی کا انسان پر سب سے پہلا حق ہے کہ وہ اس سے آشنا ہو۔ ماؤں کو چاہیے کہ خود بھی بچے کے سامنے ہر کام کرنے سے پہلے بسم اللہ پڑھیں اور ان کو بھی تاکید کریں۔ اللہ کے نام سے شروع کیا جانے والا ہر کام صحیح سمت اختیار کرتا ہے اور اس کام میں تائید ایزدی شامل ہو جاتی ہے اور کام پایہ تکمیل تک پہنچ جاتا ہے۔ بچوں کو اس بات کی بھی عادت ڈالیے کہ گھر سے نکلتے وقت بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ پڑھیں۔ اللہ کے بھروسے پر اس کا نام لے کر گھر سے نکلنے سے بچہ بُرد حادثات، دنیاوی حادثات، آفات اور بلاؤں سے محفوظ رہتا ہے اور اللہ کے فرشتے اس کے محافظ بن جاتے ہیں۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ یہ اس دعا کا دوسرا جزو ہے۔ یقیناً اللہ کی توفیق کے بغیر کسی انسان کی مجال نہیں کہ وہ نیکی کر سکے۔ یہ اسی کی طرف سے دی گئی ہدایت ہے جو بندے کی زبان سے ادا ہوتی ہے۔ بچہ جب اچھی طرح بولنا سیکھ جائے تو اسے سورۃ فاتحہ یاد کرائیں۔ آپ یقیناً جانتی ہوں گی کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''قرآن کی تمام آیات میں سورۃ فاتحہ سب سے اعلیٰ اور بلند ہے''۔ اس سورۃ کو سورۃ شفاء بھی کہا گیا ہے اور یہ سورۃ جسمانی، نفسیاتی، روحانی بیماریوں کا علاج بھی ہے۔ ''اللہ'' معبود حقیقی کا ذاتی نام ہے جس کی بڑی فضیلت ہے اور یہ کسی اور کے لئے جائز نہیں۔ اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ اس کا بندہ اپنے ہر کام کا آغاز اس کے نام سے کرے۔ اس لئے جب بچہ اپنی توتلی اور معصوم زبان سے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کہتا ہے تو اللہ سراپا رحمت بن جاتا ہے۔ اس کی رحمتیں ہر لمحہ برسنے لگتی ہیں۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کہہ کر دراصل بندہ اس رحیم کی رحمت کو آواز دیتا ہے۔ اس کے جواب میں اللہ تعالیٰ اکرام و انعام سے نوازتا ہے۔ ''الحمدللہ'' کلمہ شکر ہے۔ اللہ تعالیٰ اس بات کو پسند فرماتا ہے کہ ہر کھانے اور پینے پر اللہ کی حمد کی جائے۔ اس رب العالمین کے لئے تمام بڑی سے بڑی تعریفیں بھی کم ہیں۔ اس کائنات کی ہر شے اس خالق حقیقی کا شکر ادا کرتی ہے۔ جن و بشر، نباتات، جمادات، حیوانات، حشرات الارض، چاند تارے سب اللہ کی مخلوق ہیں اور اپنی تخلیق پر اس کا شکر ادا کرتے ہیں۔ بچوں کو الحمدللہ کہنے کی عادت ڈالیں تاکہ اللہ کے شکر گزار بندے بنیں۔ کھانے سے پہلے ہاتھ دھونے، کھانے کے بعد ہاتھ دھونے اور الحمدللہ کہنا صحت مندی کی علامت ہے۔ صفائی کی عادت اپنانے سے بچہ یقیناً بہت سی بیماریوں سے محفوظ رہے گا اور ماں بہت سی پریشانیوں سے بچ جائے گی۔ قیامت کا دن یقیناً ایک ہولناک دن ہوگا۔ ہر مسلمان کا یہ ایمان ہے کہ ایک دن ہر بندے کو اپنے اعمال کے ساتھ اللہ کے سامنے حاضر ہونا ہے اور زندگی میں کیے ہوئے ہر ہر عمل کا حساب اس مالک حقیقی کو دینا ہے۔ اپنے بچوں کو بچپن سے نیکی کرنے اور برائی سے بچنے کی عادت ڈالیے۔ ان کو بتائیے کہ جو کسی کے ساتھ برا سلوک کرتا ہے اللہ اس کو دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی اس کی سزا دیتا ہے کیونکہ وہ اس دن کا تنہا مالک ہے۔ ان کو روزمرہ زندگی میں بھی اچھے کاموں پر انعام دیجئے تاکہ ان کی حوصلہ افزائی ہو۔ برے کام پر سزا بھی دیجئے لیکن ایسی سزا نہ دیں کہ بچہ آپ سے متنفر ہو جائے۔ بچوں کو اچھائی اور برائی کا بتائیں، جھوٹ بولنا، غلط بیانی کرنا، چغل خوری کرنا، چوری کرنا یہ سب رذائل اخلاق ہیں۔ بچوں کو بچپن ہی سے ان برائیوں سے دور رکھیں۔ ان کے سامنے خود بھی جھوٹ نہ بولیں۔ سچ کی اہمیت سے آگاہ کریں اور سچ بولنے پر ان کو انعام بھی دیں۔ قیامت کے واقعہ کی اہمیت کو آپ سونامی کی مثال دے کر سمجھا سکتی ہیں۔ چند لمحوں میں بارہ ممالک کے ساحل تلپٹ ہو گئے، قیامت یقیناً اس سے بہت زیادہ خوفناک دن ہوگا۔ کراماً کاتبین وہ ایسے معزز لکھنے والے ہیں جو اللہ کے حکم سے ہمارے ہر عیب و ثواب کا ریکارڈ اپنے پاس محفوظ کرتے جا رہے ہیں۔ اپنے معصوم بچوں کو وقتاً فوقتاً اس بات کا احساس دلاتے رہیے کہ وہ چھپ کر کوئی غلط کام نہ کریں۔ اگر انہوں نے ایسا کیا تو کراماً کاتبین اس کو لکھ لیں گے اور اللہ کے حضور پیش کر دیں گے۔ یوں بھی اللہ تو سب کچھ دیکھتا ہے۔ ہم کتنا ہی چھپ کر کوئی کام کیوں نہ کریں۔ وہ ہر جگہ موجود ہے، ہر انسان کو ہر وقت نظر میں رکھتا ہے۔ بچوں کو سات سال کی عمر سے نماز سکھائیے، چھوٹی چھوٹی سورتیں ترجمے کے ساتھ یاد کرائیں، ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ سے ہی مدد مانگتے ہیں، سورۃ فاتحہ کی یہ آیت اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ اس سورۃ کی روح ہے۔ مدد ہمیشہ اس سے مانگی جاتی ہے جس کے متعلق یقین ہے کہ وہ ہماری مدد کرے گا۔ اللہ تو ہر بندے کی مدد کیلئے ہر وقت تیار ہے، بشرطیکہ بندہ اس سے مدد طلب کرے۔ ہم اس کی عبادت کیلئے پیدا کیے گئے ہیں اور اسی سے مدد طلب کرتے ہیں۔ بچوں کو بچپن سے اس بات کا احساس دلائیے کہ اللہ ہمیشہ اس کی مدد کرتا ہے جو خود بھی کوشش کرتا ہے جو بچے نماز پڑھتے ہیں پڑھائی میں محنت کرتے ہیں وہ اللہ سے پاس ہونے کی دعا مانگتے ہیں اللہ ان کو ہمیشہ کامیاب کرتا ہے، ہر مشکل وقت میں وہی ہماری مشکل کو آسان کرتا ہے اس کے دربار میں جانے کیلئے کسی سفارش کی ضرورت نہیں ہوتی۔ وہ دینے کیلئے ہر وقت تیار ہے۔ اگر بچوں کی کسی بھی بیماری کی صورت میں اکتالیس مرتبہ (سورہ فاتحہ پانی پر دم کرکے پلائیں) اس سے کوئی گڑگڑا کر اپنی حاجت پیش کرے۔ اس کے دروازے پر کوئی دربان نہیں ہوتا۔ ہر بندہ ہر وقت اپنی درخواست پیش کر سکتا ہے۔ صرف اخلاص نیت شرط ہے۔ ہدایت اللہ کی دی ہوئی نعمتوں میں سب سے اہم ترین نعمت ہے، اس سے اپنی نعمت کے لئے ہر وقت خواہش کرتے رہنا چاہیے اور دعا کرنا چاہیے کہ وہ ہمیں سیدھا راستہ دکھائے۔ اپنے بچوں کو اس آیت کا مفہوم سمجھائیں کہ زندگی میں ذریعہ معاش کے بہت سے راستے ہیں مگر ان میں سیدھا اور سچا راستہ وہی ہے جو رحمٰن کا راستہ ہے۔ جو کٹھن تو ہے مگر اس کا انجام جنت ہے۔ چوری، ڈکیتی، اسمگلنگ، فحاشی یہ سب راستے شیطان کی طرف جاتے ہیں جو انسان کا (باقی صفحہ نمبر 16 پر)

محمد ساجد، گوجرانوالہ

# حافظ قرآن کو اینٹوں کے جلتے بھٹے میں پھینک دیا

آگ میرے لئے گلزار بن گئی، افطاری کا وقت ہوا تو سفید ڈاڑھی والے بزرگ مجھے افطاری دے گئے میں نے مغرب کی نماز ادا کی یوں لگ رہا تھا میرے اپنے مقتدی میرے پیچھے نماز ادا کر رہے ہیں یہی حال عشاء کی نماز اور تراویح میں رہا۔

قرآن کی صداقت کے کیا ہی کہنے، میں گمراہ، قرآن نے راہ دکھائی۔ میں انجان مجھے شناسائی بخشی۔ میں آنکھوں سے دیکھ کر بھی اندھی، قرآن نے مجھے بینا کر دیا۔ اے میرے محسن میری آرزو ہے کہ اے کاش انسان تیری اہمیت کو پہچانے رہبری حاصل کرتے ہوئے تجھ سے دوستی لگالے جو اس کے اس وقت کام آنے والی ہے جب کوئی کسی کے کام نہ آسکے گا۔ سچے قرآن کے سچے معجزے ہمارے لئے ہدایت کا پیغام ہیں اگر ہم سمجھیں تو..... ایسے ہی دو معجزات کا ذکر کرتی ہوں کائنات میں سچا دل رکھنے والوں کیلئے معجزات ہوتے ہیں۔ کرسٹن ہندو سے عیسائی ہوگیا، مذہب کا گہرا مطالعہ کا شوق رکھتا تھا اس کے ذہن میں اٹھنے والے سوالات کا جواب دینے سے مذہب عیسوی کے شہرت یافتہ مقررین پیروکار لیکچرار عاجز تھے۔ کسی نے اس کو بتایا قرآن واحد اللہ رب العزت کی کتاب ہے جس میں ہر سوال کا جواب موجود ہے، اس انگریز نے قرآن کا مطالعہ شروع کیا تو اس کے پیاسے دل کی تشنگی ختم ہوگئی۔ اس کا شوق بڑھا یوں اس کو ہر مسئلے کا حل مل گیا۔ اس کا پہلا سوال تھا جن وانس کی تخلیق کا کیا مقصد ہے؟ اس کو جواب ملا کہ بے شک اللہ نے اشرف المخلوقات بنا کر اپنا نائب بنایا ہے۔ خلافت کا حق کیسے ادا ہوتا ہے؟ قرآن نے جواب دیا اللہ نے جنوں انسانوں کو اپنی عبادت کیلئے پیدا کیا ہے۔ پھر اس کا سوال تھا عبادت کا کوئی دائمی فائدہ ہوگا قرآن نے اسے بتایا کہ اللہ کی منشا کے مطابق زندگی گزارنے والوں کیلئے خوشخبری اور کامیابی ہے۔ اللہ نے ان کی جان و مال کو جنت کے بدلے میں خرید لیا ہے کرسٹن کا دل و دماغ گواہی دینے لگا قرآن سے بڑی کوئی صداقت نہیں اسی صداقت کو تسلیم کرتے ہوئے کرسٹن دائرہ اسلام میں داخل ہوگیا اور اپنا نام عامر علی داؤد رکھا اور ابدی راحت اس قرآن کے غور و فکر پر ان کی زندگی گزری جو کہ قرآن کا معجزہ ہے۔

دوسرا معجزہ رمضان المبارک کی 5 تاریخ 1986ء میں پیش آنے والا ایک واقعہ ہے ایک شخص علاقہ جتوئی تحصیل علی پور کا رہنے والا تھا اس شخص کی دو بیویاں تھیں ایک سے چار بچے دوسری سے صرف ایک لڑکا تھا جو کہ ماں باپ کی آنکھوں کا تارا تھا۔ دوسری ماں کے چار بیٹے اس سے حسد بغض رکھتے اور جان سے مارنے کی سوچتے۔ 4 بھائی بھٹہ جلا رہے تھے وہ اینٹوں کا بھٹہ جلانے کا آخری دن تھا تو ان کا وہ آنکھوں کا تارا حافظ قرآن بھائی آگیا بھائیوں نے موقع جانتے ہوئے بھائی کو بھٹے میں دھکا دے دیا۔ ظالم بھائی بھٹے کا منہ بند کر کے حافظ بھائی کو جلتی آگ میں چھوڑ کر آگئے۔ افطاری کے وقت ماں نے پوچھا تو ظالم بھائیوں نے لاعلمی کا اظہار کیا۔ ماں کو قتل کا شک ہونے لگا تراویح کا وقت آگیا مگر حافظ صاحب نہ پہنچے۔ باپ نے پولیس کو اطلاع دی پولیس بھٹے پر تفتیش کرتے رات بارہ بجے پہنچی بھٹے کا سوراخ کھولا تو اندر سے آواز آئی میرا خیال کرنا میں اندر زندہ ہوں۔ باہر نکالا تو سب حیران رہ گئے۔ جب حافظ صاحب سے پوچھا تو اس نے بتایا کہ میرے بھائی مجھے آگ میں پھینک گئے آگ میرے لئے گلزار بن گئی، افطاری کا وقت ہوا تو سفید ڈاڑھی والے بزرگ مجھے افطاری دے گئے میں نے مغرب کی نماز ادا کی یوں لگ رہا تھا میرے اپنے مقتدی میرے پیچھے نماز ادا کر رہے ہیں یہی حال عشاء کی نماز اور تراویح میں رہا۔ اب میں آپ کے سامنے زندہ سلامت ہوں۔ انسپکٹر پولیس نے بھائیوں کی گرفتاری کا حکم دیا تو حافظ صاحب نے کہا کہ میں اپنے بھائیوں کو معاف کرتا ہوں لیکن پولیس نے ان کو گرفتار کر لیا۔ یہ برکت اور معجزہ تھا کتاب اللہ کو اخلاص سے یاد کرنے اور اس پر عمل کرنے سے اللہ کریم نے حافظ قرآن کو بھڑکتی ہوئی بھٹی میں زندہ سلامت بچا کر نکال لیا۔ دوسرے اس کے دل میں ایسی نرمی تھی کہ اپنے جانی دشمنوں کو جو اس کو جان سے مارنے کی پوری تدبیر کر چکے تھے معاف کر دیا۔ اللہ کریم ہر حافظ قرآن کو اور ہر مسلمان کو قرآن کریم کی سچی برکات نصیب فرمائے، اعلیٰ درجے کا سچا مومن بنا کر قرآن سے مستفید فرمائے۔ آمین!

واقعی قرآن فرقان ہے جس کا مطلب معجزہ ہے، معجزہ قیامت تک معجزہ ہی رہے گا۔ اے انسان منہ نہ پھیر، کوتاہی نہ کر، سستی نہ کر، اس کا انجام اچھا نہیں۔ قرآن سفارشی بھی ہے اور شکایت بھی کر سکتا ہے، اپنی زندگیوں کو قرآن سے سنوار لو ابھی وقت ہے، وقت ختم ہونے سے پہلے وقت کی قدر کر لو۔



اسلام اور رواداری | قسط نمبر 111 | ابن زیب بھکاری

# پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

**غیر مسلم مہمان سے حسن سلوک:** سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک کافر بطور مہمان آکر ٹھہرا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے بکری کا دودھ پیش کیا۔ اس نے پی لیا۔ پھر دوسری کا پیا، یہاں تک کہ وہ سات بکریوں کا دودھ پی گیا۔ (مسلم 2063)

**غیر مسلم کی عیادت:** غیر مسلم اگر بیمار ہو جائے تو اس کی تیمارداری کرنی چاہیے کیونکہ اس سے دل نرم ہوتے اور اسلامی دعوت کے دروازے کھلتے ہیں۔ سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ ایک یہودی لڑکا بسا اوقات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کیا کرتا تھا۔ وہ بیمار پڑ گیا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس کی عیادت کیلئے تشریف لے گئے، اس کے سر کی جانب بیٹھے اور فرمایا: اسلام قبول کر لو، اس لڑکے نے اپنے والد کی جانب دیکھا تو اس نے کہا: ابوالقاسم (نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم) کی بات مان لو۔ اس لڑکے نے کلمہ پڑھا اور مسلمان ہوگیا پھر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس سے جب واپس آئے تو فرما رہے تھے: "تمام تعریفیں اس اللہ کیلئے ہیں جس نے اسے (جہنم) کی آگ سے بچا لیا۔ (البخاری 1356)

"پیغمبر اسلام کا غیر مسلموں سے حسن سلوک" اب تمام واقعات کتابی شکل میں ضرور پڑھیں گفٹ کریں اور "غیر مسلموں کی عبادت گاہیں ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں" کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

## پریشانی اور تکلیف کے وقت کی دعا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت ذوق شوق سے پڑھتی ہوں۔ اس رسالہ میں موجود بہت سے طبی و روحانی ٹوٹکوں سے میرے بہت سے مسائل حل ہوئے ہیں۔ کچھ عرصہ پہلے میری چند تحریریں وقتاً فوقتاً عبقری میں چھپیں، جنہیں دیکھ کر میری خوشی کا تو کوئی ٹھکانہ ہی نہ تھا۔ اب میں مزید ایک آزمودہ عمل بھیج رہی ہوں جب بھی کسی پریشانی، ایذا رسانی سے تکلیف ہو یا کوئی مشکل درپیش ہو کثرت سے درج ذیل دعا پڑھیے ان شاء اللہ تعالیٰ غم سے نجات اور سکون وتقویت قلب حاصل ہوگی۔

دعا یہ ہے: يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ۔

(کوثر، خیر پور میرس، سندھ)

سوئی نگل لے تو: اگر کوئی بچہ لوہے کی سوئی یا پھر کوئی باریک چیز نگل جائے تو اس کو فوراً زیادہ سے زیادہ کیلے کھلانا مفید ہے اس سے معدہ میں زخم ہونے سے انسان بچ جاتا ہے۔ بعدازاں ڈاکٹر سے رجوع کریں۔

# ماضی کو چھوڑیں! مستقبل پر نگاہ رکھیں

اسماء شاہد فیصل آباد

کوئی تو راستہ ہو کہ دل کو اطمینان حاصل ہو جائے لیکن حقیقت صرف یہ ہے کہ ہم ماضی کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے، گزرے ہوئے وقت کی کسی چیز کو تبدیل نہیں کر سکتے۔ ہر ایک کو اس بات سے بخوبی واقفیت ہے کہ ماضی بدلا نہیں جا سکتا لیکن مستقبل کی منصوبہ بندی کی جا سکتی ہے،

ہم ماضی کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے، گزرے ہوئے وقت کی کسی چیز کو تبدیل نہیں کر سکتے۔ ہر ایک کو اس بات سے بخوبی واقفیت ہے کہ ماضی بدلا نہیں جا سکتا بلکہ مستقبل کی منصوبہ بندی کی جا سکتی ہے، آنے والے عرصے کے لیے پلاننگ ممکن ہے لیکن نہ جانے کیوں ہم ماضی میں الجھے رہتے ہیں اور گزری ہوئی باتوں پر ماتم کرنے اور کف افسوس ملنے کے چکر میں مستقبل کو بھی نظر انداز کر جاتے ہیں جس کا یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ساری زندگی ہی ناکامی کا عنوان بن کر رہ جاتی ہے۔

**غلطیوں کیلئے دوسروں کو الزام مت دیں:** ماضی میں کی جانے والی کسی غلطی کے لیے آپ بڑی آسانی سے دوسروں پر الزام دھر سکتے ہیں کہ فلاں کام اس کی وجہ سے نہ ہو سکا اور یا فلاں کی غلطی کے سبب یہ دن دیکھنا پڑا لیکن ایسے مواقع پر اپنی کوتاہیوں اور لغزشوں کو نگاہ میں رکھنا زیادہ بہتر ہوتا ہے۔ ماضی کی کسی تقصیر پر طیش میں آ جانا اور یا بدل دینا کہ کوئی بھی چیز آپ کے حق میں نہیں جا رہی ایک فطری عمل ہے لیکن جب آپ اس طرح کی سوچوں میں گھرے رہیں گے تو ایک جگہ کھڑے رہ جائیں گے اور آپ نے دوسروں کو مورد الزام ٹھہرانا شروع کر دیا تو پھر آگے بڑھ جانے کا ہر راستہ بند ہوتا چلا جائے گا کیونکہ آپ آگے بڑھنے کے لیے کوئی عملی قدم بھی نہیں اٹھا سکیں گے۔ خود کو ماضی سے جوڑ کر آپ یہ امیدیں باندھ لیں کہ آج حالات اس سے یکسر مختلف ہیں جیسے کہ چند ماہ قبل تھے تو یہ بھی ایک درست عمل نہیں ہے کیونکہ جو کچھ ہونا تھا وہ تو ہو چکا۔ آپ خواہ کتنا ہی چاہیں کچھ تبدیل نہیں ہو سکتا۔ اگر کسی نے وفور جذبات میں آپ سے یہ کہا تھا کہ "بے فکر رہیں اب میں آپ کی جان نہیں چھوڑوں گا" تو ان الفاظ کا زیادہ اثر نہ لیں کہ سب کچھ انسان کے اپنے بس میں نہیں ہوتا بدلتے ہوئے حالات نہ صرف انسانوں کو بلکہ ان کی کہی ہوئی باتوں کو بھی بدل ڈالتے ہیں۔ ممکن ہے کہ محبت کی منازل طے کرتے ہوئے آپ سے یہ بات بھی کہی گئی ہو کہ "میں نے کہا ناں کہ ہر مشکل وقت میں آپ کے ساتھ کھڑا رہوں گا" اس وقت شاید یہ بات قابل عمل ہو لیکن کچھ عرصے کے بعد اس میں حالات کے تحت تبدیلی رونما ہوئی تو وہ وعدہ وفا نہ ہو سکا لہٰذا آپ اس بارے میں جتنا زیادہ سوچیں گے اتنا ہی دکھ آپ کو مسلسل غمزدہ رکھے گا۔ ایسے مواقع پر یہ مت سوچیں کہ کسی کی وعدہ خلافی نے آپ کو تنہا کر دیا ہے بلکہ یہ دیکھیں کہ آپ نے کسی کی بات پر سوچے سمجھے بنا انحصار کس طرح کر لیا کہ جو کچھ کہا جا رہا ہے، اس پر عمل بھی ہو سکے گا یا نہیں؟ پچھلی باتوں کو یاد کرتے ہوئے اپنی توانائی خرچ کرنے سے کہیں بہتر ہے یہی توانائی مستقبل کے بارے میں سوچتے ہوئے کام میں لائی جائے کیونکہ ایسا کرتے ہوئے آپ کوئی مثبت قدم اٹھا سکیں گے جو کہ ماضی کو بھلا دے گا اور آنے والے عرصے میں آپ ان غلطیوں سے اجتناب کر سکیں گے جو کہ ماضی میں ہو چکی ہیں۔

**اصل وجہ تلاش کریں:** کسی بھی غلطی یا کوتاہی پر غور کرتے ہوئے اپنی ذات کو محور بنائیں کہ یہی طریقہ سب سے زیادہ کارآمد ہے۔ عام طور پر جب ہم اپنی خامیوں کو دیکھنا شروع کرتے ہیں تو سب سے پہلے خود کو کمزور دلیلوں یا ناقص بہانوں کے ساتھ بے قصور ٹھہرانے لگتے ہیں جس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ سارا ملبہ دوسروں پر جا گرتا ہے اور اپنی غلطیوں کو سدھارنے کا موقع ہی نہیں مل پاتا، ماضی کے کسی واقعے یا واقعات کو دہراتے ہوئے وہ وجہ تلاش کریں جس نے آپ کو مایوسی یا طیش میں مبتلا کر رکھا ہے۔ اگر آپ اپنی محبت کو پانے میں ناکام رہے تو بڑی سچائی اور ایمانداری سے حالات کا تجزیہ کرتے ہوئے اندازہ لگائیں کہ آپ سے ایسی کون سی غلطی سرزد ہوئی جس کے باعث وہ ساتھ چھوٹ گیا جس میں عمر بھر ساتھ دینے کا وعدہ کیا گیا تھا۔

**واقعات کے تسلسل کو ترتیب وار دیکھیں:** جو کہ آخر کار مشکلات کا باعث بن گئے۔ پوری سچائی کے ساتھ تجزیہ کریں کہ کہیں ساری غلطی آپ کی تو نہیں تھی اور کوئی واقعہ پیش آنے میں خود آپ کا تو ہاتھ نہیں تھا۔ اگر آپ سے ہٹ کر کسی اور کی نشاندہی ہوتی ہے اور یا حالات اس کے لئے مورد الزام ٹھہرائے جا سکتے ہیں تو پھر غمزدہ اور ملول رہنے سے بہتر ہے کہ کچھ اور دیکھیں اس ناکامی پر ساری توجہ صرف کر کے وقت ضائع کرنے سے کہیں بہتر ہے کہ اصل وجوہات پر توجہ دیں اور ان سے بچتے ہوئے مستقبل کی منصوبہ بندی کر لیں۔ ماضی کو ذہن میں دہرانے کے بعد گھنٹوں سر پکڑ کر بیٹھنے کے بجائے ماضی کو ایک نئے اور مختلف پہلو سے دیکھیں کیونکہ اس طرح آپ نہ صرف مشکلات کو پہچاننے میں کامیابی حاصل کر لیں گے بلکہ کسی ایسی جگہ جا پہنچیں گے جہاں ان کا حل نکالنا ممکن ہو سکے گا۔

**بھولنے کی کوشش کریں:** جب کوئی شخص اپنی غلطی یا کوتاہی کی کہانی آپ کے سامنے بیان کرتا ہے تو ظاہری بات ہے کہ اسے سن کر بڑی آسانی سے کہا جا سکتا ہے کہ "اوہ! ایسا تو ہوتا رہتا ہے" یا "صبر کرو اور اس بات کو فراموش کر دو"۔ لیکن جب آپ خود ایسی کوئی غلطی کر بیٹھتے ہیں تو اسے فراموش کرنا مشکل ہو جاتا ہے آپ جو کچھ کر چکے ہوتے ہیں اس سے دامن چھڑانا کٹھن ترین کام بن جاتا ہے۔ آپ اس غلطی یا ناکامی کو اپنے اوپر حاوی کر لیتے ہیں۔ ماضی آپ کو پل پل ستا سکتا ہے اگر ذہنی طور پر آپ اس سے جڑے رہیں، یادیں آپ کو بری طرح مایوس اور بعض حالات میں مکمل طور پر ناکام شخصیت کے طور پر ابھار سکتی ہیں لیکن ماضی کی کسی غلطی یا کوتاہی کا آپ کسی دوسری بات میں مداوا کر لیتے ہیں۔

**ماضی پر غور و فکر مت کریں:** اگر آپ کو مایوسی اور افسردگی کو خدا حافظ کہنا ہے تو فوری طور پر اپنی زندگی سے ماضی پر غور و فکر کو لات مار کر نکال دیں۔ ایک بار آپ پچھلی باتوں پر سوچنا ترک کر دیں گے اور یہ بات ذہن میں نہیں آنے دیں گے۔ جذباتی تعلقات کی سطح عموماً اس قدر بلند ہوتی ہے کہ خود کو اس کے شکنجے سے نکالنا محال ہو جاتا ہے۔ آپ گزشتہ ملازمت کی مشکلات کو فراموش کر دیتے ہیں گزشتہ تلخیوں کو بھلا دیتے ہیں، پچھلی باتوں کا اثر دھیما پڑ جاتا ہے مگر جذباتی تعلق کے حوالے سے ہر بات مسلسل یاد آتی ہے۔ کوئی فون کال یا ایس ایم ایس پیغام ہی پل بھر میں ماضی کے اس در کو کھول دیتا ہے جہاں سے ان گنت یادیں امڈ کر آپ کے خیالات کو منتشر کر دیتی ہیں اور زندگی ایک بوجھ لگنے لگتی ہے لیکن بہت ساری ایسی باتیں ہوتی ہیں جن کو پوری سچائی اور حقیقت کے ساتھ پیش نظر رکھا جائے تو یہ بوجھ کم ہو سکتا ہے۔ شاید یہ خود غرضی کے مترادف بات ہو اور اسے کوئی منفی انداز سے دیکھے لیکن کڑوی سچائی یہی ہے کہ کسی ایک شخصیت سے دھوکہ کھانے کے بعد ایک اور شخصیت ہی اس کا مداوا ہو سکتی ہے، ایسا کرنے کی صورت میں ماضی کی ہر نشانی مٹا دیں۔ کچھ عرصے تک ایسی جگہوں پر جانے سے گریز کریں جہاں سے پچھلی یادیں وابستہ ہوں، ان چیزوں سے گریز کریں جن سے کسی کی یاد بھی آنے کا امکان ہو۔ ماں، باپ اور بہن بھائی وہ قریبی رشتے ہیں جن سے دوری یا محرومی کا تصور بھی انسان کو ہلا کر رکھ دیتا ہے۔ جب ان کے بغیر کوئی انسان جی سکتا ہے تو پھر کسی کے بغیر بھی زندہ رہنے میں اسے کوئی مشکل نہیں آنی چاہئے۔

محمد محمود، لاہور

# ساون کی رت کا صحت مندانہ آغاز قدرتی غذاؤں سے کیجئے

اگر آپ نے فیشن کو ترک کرکے پرانے حکیموں کی دریافت پر اس لسی کو پینا شروع کردیا تو صبح ہی صبح آپ کو تقریباً پانچ سو حرارے مل سکتے ہیں۔ معدے کی تیزابیت اور دوسری بیماریاں بھی رفع ہوسکتی ہے۔

مئی جون کی لو کے ستائے لوگ آسمان کی طرف دیکھ کر بادلوں کی آمد کے منتظر ہوتے ہیں۔ لو کی وجہ سے درخت' پودے' پرند چرند مرجھائے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ ساون کی رت آئے تو ہر چیز میں ایک نئی روح اور امنگ پیدا ہوجاتی ہے اور پرند کیا' درخت کیا' انسان وحیوان سب برسات کی پہلی بارش کے ساتھ جھوم اٹھتے ہیں۔ ہر طرف ہریالی پھیل جاتی ہے۔ کالے بادل ہر طرف اپنی موجودگی کا احساس دلاتے ہیں اور ہر چیز پر جوانی آجاتی ہے۔ اس موسم میں فضا میں رطوبت کی زیادتی کی وجہ سے مضر اور خطرناک جراثیم' بیکٹیریا کی نشوونما میں بڑی تیزی آجاتی ہے جس کی وجہ سے بیماریاں نمایاں طور پر سر اٹھالیتی ہیں۔ اس رطوبت کی زیادتی کی وجہ سے انسان کے نظام انہضام میں بھی تبدیلی آتی ہے اور انسان مٹھاس کی بجائے ترش اشیاء کی طرف زیادہ راغب ہوجاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا نظام قدرت دیکھئے کہ اسی موسم میں لیموں پر بھی بہار آجاتی ہے اور لیموں بازار میں سستے داموں فروخت ہونے کے لئے آجاتا ہے۔ لیموں کی سکنجبین یا مشروب میں لیموں کا استعمال لطف کو دوبالا کردیتا ہے اور نظام انہضام میں جو منفی تبدیلی آرہی ہوتی ہے اس میں رکاوٹ ڈال دیتا ہے۔ سرکہ اور پیاز اس موسم میں وافر مقدار میں استعمال کرنے چاہئیں۔ ان چیزوں کی خصوصیات پر ایک سرسری نظر ڈال لیں تو آپ کو ان کی افادیت کا علم ہوجائیگا۔

**لیموں کے اوصاف:۔** معدے کو قوت دیتا ہے گردے کا سدہ کھولتا ہے' بھوک بڑھاتا ہے' نظام انہضام کو قوت دیتا ہے' ڈکاریں لاتا ہے' دل کو طاقت بخشتا ہے' اخلاط ردی کی اصلاح کرتا ہے' تریاقی خصوصیات کا حامل ہے' معدے کا بوجھ زائل کرتا ہے' خون کے پھوڑے پھنسیوں کو نافع ہے' صفراء کی حدت اور تیزی کو بجھاتا ہے' خون کی تیزی کو تسکین دیتا ہے' معدے اور جگر میں صفراء کو صاف کردیتا ہے' صفراوی قے روکتا ہے' صفراوی تبخیر کو روکتا ہے۔ گرمی کے دردسر کا نافع ہے' معدے میں بلغم کی موجودگی کو ختم کرتا ہے' چکنی غذاؤں کو جلد ہضم کرتا ہے۔ صفراوی پیاس کو مٹاتا ہے' ہیضہ کے جراثیم کو رفع کرنے کی طاقت رکھتا ہے' بدہضمی کو دور کرتا ہے اور سوزش شکم کو ختم کرتا ہے۔ **سرکہ کے فوائد:۔** صفراء کو ختم کرتا ہے' معدے سے رطوبت کو نکالتا ہے' قوت ہاضمہ کو طاقت دیتا ہے' بدہضمی کو ختم کرتا ہے اور خون کی حدت کو کم کرتا ہے۔

**پیاز کے فوائد:۔** سدہ اور مسام کھولتا ہے اور ہاضم ہے' بھوک بڑھاتا ہے' پیشاب آور ہے' ریاح کو تحلیل کرتا ہے' صفراوی متلی کو دور کرتا ہے۔ پیاز کو سرکے میں ملا کر استعمال کرنے سے ان دونوں کی افادیت بڑھ جاتی ہے۔ برسات کے موسم میں عام طور پر کہا جاتا ہے کہ خون پتلا ہوجاتا ہے۔ جگر اور دوسرے اعضاء میں موجود زہریلے مادے آسانی سے خون میں گردش کرنا شروع کردیتے ہیں جس کی وجہ سے بچوں بڑوں میں یہ گندے مادے پھوڑے پھنسیوں کی صورت میں نکلنا شروع ہوجاتے ہیں۔ اگر برسات کی آمد سے پیشتر یعنی مئی جون میں ان زہریلے مادوں کو ختم کرنے کے لئے نیم کا رس، چرائتہ کا رس، دھماسہ، رسونت وغیرہ استعمال کرلی جائے تو برسات میں زہریلے مادے خون میں مدغم ہونے کی وجہ سے انسان جلدی امراض کا شکار نہیں ہوتا۔

**آم کی چٹنی:** آم کے موسم میں گوشت کے ساتھ سلاد اور چٹنی کا استعمال موزوں ہے، جون، جولائی، اگست گرمی کی شدت کا زمانہ ہے۔ کوئی چٹ پٹا سالن یا اچار اگر دسترخوان پر آجائے تو روٹی کے چند لقمے حلق سے نیچے اتر جاتے ہیں ورنہ پانی پی کر ہی گزارا کرنا پڑتا ہے۔ ایسے وقت کچے آم کی چٹنی بے مثل اور پسندیدہ چیز ہے۔ اس سے پیٹ بھرنے کے علاوہ گیس میں کمی اور بدن کو جلد ہضم ہونے والی حیاتین بھری غذا سستے داموں ہاتھ آجاتی ہے۔ ہمارے ملک میں کچے آم کو کیری کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ معدہ کچے آم کو دو گھنٹے میں ہضم کرلیتا ہے، اس میں پانی نوے فیصد، نشاستہ سات فیصد، چکنائی اعشاریہ آٹھ، فولاد چار اعشاریہ پانچ، لحمی اجزاء اعشاریہ سات فیصد، چکنائی اعشاریہ ایک، معدنی نمک اعشاریہ چار، چونا اعشاریہ ایک اور فاسفورس اعشاریہ دو فیصد شامل ہوتے ہیں۔ آدھ چھٹانک کچے آم میں حیاتین الف چوالیس، حیاتین ج ۱۲ اور گیارہ حرارے بھی ہمیں حاصل ہوجاتے ہیں۔ یہ حیاتین بھری چٹنی تیار کرنے کے لیے کچے آموں کو بھوبھل میں آٹھ دس منٹ تک دبا دیا جاتا ہے۔ جب اوپر والا چھلکا نرم اور گداز ہوجائے تو آموں کو احتیاط سے بھوبھل سے نکال کر صاف کرکے پانی میں ڈال دیا جاتا ہے۔ ٹھنڈا ہونے پر وہ پانی گرادیا جاتا ہے اور تھوڑی مقدار میں دوسرا پانی ملا کر آموں کو آہستہ آہستہ مل کر ان کا رس جو اس عمل میں پختہ ہونے سے نرم ہوجاتا ہے نکال لیا جاتا ہے۔ اس نصف چھٹانک صحت بخش رس میں ایک چھٹانک شکر ملا کر نصف چائے والا چمچ نمک ملا کر ایک چٹ پٹا سالن بن جاتا ہے۔ بعض افراد اس میں ایک آدھ سرخ مرچ اور دو چار پتے سبز دھنیا کے بھی ملا دیتے ہیں۔ غذائی اعتبار سے اس کم دام چٹنی کے نصف چھٹانک رس سے ہمیں چوالیس حرارے اور حیاتین الف اور ج حاصل ہوتے ہیں۔ یہ خوش ذائقہ چٹنی معدے میں جا کر اس کی جلن اور بڑھی ہوئی گرمی دور کرتی ہے۔ اس کی ترشی اپھارہ اور گیس کو بھی کم کرتی ہے۔ اس سے پیشاب کی جلن دور اور پیشاب کی زیادتی میں کمی ہوجاتی ہے۔ سب سے قیمتی فائدہ ذہنی سکون حاصل ہوتا ہے۔ لو لگنے کی تکلیف میں یہ چٹنی بے حد مفید ہے بلکہ روزانہ اس کے استعمال سے لو لگنے کا اندیشہ نہیں رہتا۔

**پیڑوں کی لسی:** گرمی کے موسم میں بھوک کم اور پیاس زیادہ محسوس ہوتی ہے۔ ان دنوں پیاس بجھانے کے لیے قسم قسم کے مشروب مارکیٹ میں موجود ہیں لیکن مسلمان حکیموں نے صدیوں پہلے پیڑوں کی لسی پینے کا طریقہ جاری کیا تھا جو پیاس بجھانے یا گرمی دور کرنے، موسمی تیز ہواؤں اور سورج کی شعاعوں سے جلد کو جھلسنے والے اثرات دور کرکے خوبصورت اور ملائم بنانے کے علاوہ ایک طاقت بخش غذا کا کام بھی دیتی ہے۔ پرانے طبیب تحقیق کے کس قدر عالم تھے کہ انہوں نے دودھ سے بنے ہوئے کھوئے چینی اور پانی کو ملا کر ایک سستا تسکین دینے والا خالص مکھن اور لحمی اجزاء کا لذیذ اور خوش ذائقہ جام دنیا کے سامنے پیش کردیا۔ اگر آپ نے فیشن کو ترک کرکے پرانے حکیموں کی دریافت پر اس لسی کو پینا شروع کردیا تو صبح ہی صبح آپ کو تقریباً پانچ سو حرارے مل سکتے ہیں۔ معدے کی تیزابیت اور دوسری بیماریاں بھی رفع ہوسکتی ہے۔ تین چار گھنٹے کسی دوسری غذا کی ضرورت نہیں ہوگی۔

اس بات سے انکار نہیں ہوسکتا کہ اس جام کے پینے سے معدہ بوجھل ہوگا۔ اونگھ آنے لگے گی اور موجودہ معاشرے کی پیداوار جسمانی اور اعصابی دردیں بھی شاید ہونے لگیں، اس لسی کو ہضم کرنا جسم کو حرکت دینے اور محنت مشقت کرنے والوں کا کام ہے۔ کرسی پر بیٹھنے اور آرام کرنے والے حضرات اسے استعمال کرنے کا شوق کریں تو اس کے ساتھ ورزش اور سیر بھی شروع کردیں۔

# عید نماز سے واپسی پر گناہوں سے یقینی آزادی

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

شوال المکرم اسلامی سال کا دسواں مہینہ ہے جو بڑا بابرکت اور فضیلت والا مہینہ ہے۔ اہل عرب سیر و شکار کرنے کی غرض سے اس مہینہ میں اپنے گھروں سے باہر جاتے تھے اور اپنی اونٹنیوں کو تیز دوڑاتے تھے۔ اس تیزی کے باعث بعض مرتبہ اونٹنیاں اپنی دم اٹھالیا کرتی تھیں چنانچہ اس نسبت سے اس مہینہ کو شوال کا نام دیا گیا۔ تاریخ اسلام میں عیدالفطر کی سب سے پہلی باجماعت نماز یکم شوال المکرم ۲ ھ کو ہوئی۔ ماہ شوال میں حضرت عبداللہ بن ابوبکر صدیق ؓ کا انتقال ہوا۔ حضرت ام ایمن ؓ نے بھی اسی مہینے میں وفات پائی۔ مشہور اموی خلیفہ عبدالملک رحمۃ اللہ بن مروان کا انتقال بھی شوال کے مہینے میں ہی ہوا۔ مشہور بزرگ حضرت خواجہ عثمان ہارونی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال بھی شوال کے مہینے میں ہوا۔

## شوال کا چاند دیکھنے کے بعد یہ دعا پڑھیں

اَللّٰهُمَّ هٰذَا الشَّهْرُ اَوَّلُ شَهْرٍ مِّنْ اَشْهُرِ الْحَجِّ فَارْزُقْنَا بِحُرْمَةِ الْحَجِّ وَ الْفَتْحِ اَللّٰهُمَّ حِجَّ اَبَدًا اَنْتَامِنَ الْاَسْقَامِ وَوَفِّقْنَا زِيَارَةَ بَيْتِكَ الْحَرَامِ وَالْاَكْرَامِ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

**عیدالفطر:** عیدالفطر کا دن بڑی برکتوں والا دن ہے۔ حضرت وہب بن منبہ ؒ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اسی دن جنت پیدا فرمائی اور اسی دن عرش پر طوبیٰ درخت لگایا۔ اسی دن حضرت جبرئیل علیہ السلام کو وحی کے لیے منتخب فرمایا اور اسی دن فرعون کی طرف سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقابلے میں پیش ہونے والے جادوگروں نے توبہ کر کے مغفرت و بخشش حاصل کی۔ ایک روایت میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جب عیدالفطر کا دن ہوتا ہے اور لوگ عیدگاہ کی طرف جاتے ہیں تو اللہ تعالیٰ ان پر توجہ فرماتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے کہ اے میرے بندو! تم نے میرے لیے روزے رکھے، میرے لیے نمازیں پڑھیں اب تم اپنے گھروں کو اس حال میں جاؤ کہ تم بخش دیے گئے ہو۔ حضرت وہب بن منبہ ؒ فرماتے ہیں کہ شیطان ہر عید پر نوحہ زاری کرتا ہے اور تمام شیطان اس کے گرد جمع ہو کر پوچھتے ہیں اے آقا! آپ کیوں غضبناک اور اداس ہیں؟ وہ کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آج کے دن امت محمد ﷺ کو بخش دیا ہے۔ ایک روایت میں آتا ہے کہ جب عید کی صبح ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ فرشتوں کو بھیجتا ہے جو زمین پر اترتے ہیں اور وہ گلی کوچوں اور راستوں میں کھڑے ہو جاتے ہیں اور بلند آواز سے کہتے ہیں جسے جن اور انسان کے سوا تمام مخلوق سنتی ہے، وہ کہتے ہیں، اے محمد (ﷺ) کی امت! اپنے پروردگار کی طرف آؤ، وہ تمہیں عطائے عظیم دے گا اور تمہارے بہت بڑے گناہ معاف فرمائے گا اور جب لوگ عیدگاہوں میں آجاتے ہیں تو اللہ تعالیٰ فرشتوں سے فرماتا ہے، مزدوری کا بدلہ کیا ہے جب وہ اپنا کام مکمل کر لے؟ فرشتے کہتے ہیں اس کا بدلہ یہ ہے کہ اسے پورا اجر دیا جائے۔ تب اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں تمہیں گواہ بناتا ہوں، میں نے ان لوگوں کے لیے اپنی بخشش اور رضا کو ان کا اجر بنایا ہے۔

**عید کا دن:** حضرت ابوہریرہ ؓ سے مروی ہے کہ اپنی عیدوں کو تکبیروں سے زینت بخشو، حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے کہ جس شخص نے عید کے دن تین سو مرتبہ سبحان اللہ وبحمدہٖ پڑھا اور مسلمان مردوں کی روحوں کو اس کا ثواب ہدیہ کیا تو ہر مسلمان کی قبر میں ایک ہزار انوار داخل ہوتے ہیں اور جب وہ مرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی قبر میں ہزار انوار داخل فرمائے گا۔

**چھ روزے:** شوال کے مہینے میں چھ روزے رکھنے کا بہت زیادہ اجر و ثواب ہے۔ مگر یکم شوال کے دن روزہ رکھنا مکروہ تحریمی اور ناجائز ہے۔ اس لیے شوال کی دو تاریخ سے شروع کرے۔ (درمختار طحطاوی)

### سالہا سال پرانا درد تین دن میں ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک ٹوٹکہ عبقری قارئین کیلئے بھیج رہا ہوں اگر کسی کو فائدہ ہو جائے تو صدقہ جاریہ ہے۔ سالہا سال پرانا درد ہو ختم نہ ہو۔ وہ دودھ آگ پر رکھیں اور اس میں اتنی مقدار میں نمک ڈالیں کہ وہ دودھ پھٹ جائے دہی سا بن جائے' وہ تین دفعہ درد والی جگہ پر رکھ کر باندھ دیں' انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ آزمایا ہوا نسخہ ہے۔ (جہانگیر احمد' ایبٹ آباد)

# ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت وامن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 11 جولائی بروز پیر صبح 8 بجے سے 9 بج کر 10 منٹ' 19 جولائی بروز منگل شام 5 بج کر 25 منٹ سے 6 بجکر 37 منٹ تک، 30 جولائی بروز ہفتہ مغرب سے عشاء تک لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر خلوص دل، درد دل توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سوفیصد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(**نوٹ:**) 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کر لیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ)

**روحانی محفل سے فیض پانے والے**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عرض یہ ہے کہ میرے چچا ایک نہ سمجھ آنے والی بیماری میں مبتلا تھے' کبھی کہتے کہ میری ناف میں پیٹ کے اندر کیل ہیں' کبھی کہتے کہ میرے چند عزیزوں نے میرے اوپر کالا جادو کیا ہوا ہے انہوں نے کوئی ڈاکٹر' پیر فقیر' حکیم نہیں چھوڑا جس کے پاس نہ گئے ہوں' کسی کو بھی اس کے مرض کی سمجھ نہیں آتی تھی' ڈاکٹرز کی تمام رپورٹیں بھی بالکل ٹھیک تھیں۔ کبھی کبھی چلتے چلتے راستے میں ہی لیٹ جاتے اور چیخ چیخ کر کہتے میں مرنے لگا ہوں۔ کسی کو کچھ سمجھ نہ آتی کہ ان کو آخر ہے کیا؟ کام پر جانے لگتے تو پھر واپس آجاتے کہتے کہ میں جب کام کے ارادے سے جاتا ہوں تو آدھے (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

# حضرت مخدوم رکن عالمؒ کے مستند روحانی وظائف

اگر کسی کے منہ میں چھالے ہوجائیں اور مرچ کا استعمال مشکل ہوجائے کھانا کھانے میں تکلیف ہوتو اس کیلئے باوضو سورۃ والضحیٰ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر چینی پر دم کرکے چبایا کرے انشاء اللہ جلد ہی چھالے ختم ہوجائیں گے

## طاعون سے بچاؤ کیلئے

اگر کسی علاقے میں طاعون پھیل گیا ہوتو اس سے بچاؤ کیلئے اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ بوصل میم یعنی بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔ مطلب یہ ہے کہ الرحیم کا میم الحمد کے لام سے ملا کر پڑھنا ہے اور اس طرح اکتالیس مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں اور پانی پر دم کرکے رکھ لیں اور چار مرتبہ دن بھر میں مکان کے کونوں میں چھڑکیں اور چار وقت ہی تمام گھر والے ایک ایک گھونٹ پانی پئیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہوگا اور گھر کے تمام افراد طاعون سے محفوظ رہیں گے۔ پانی پینے اور پانی چھڑکنے کے اوقات مندرجہ ذیل ہیں۔ 1۔ صبح ناشتہ سے قبل۔ 2۔ صبح گیارہ بجے۔ 3۔ بعد نماز عصر۔ 4۔ بعد نماز عشاء۔ بچا ہوا پانی غسل خانے اور لیٹرین کو چھوڑ کر ہر کمرے اور باورچی خانے کے کونوں میں ہلکا ہلکا چھڑکا جائے۔

## منہ میں چھالے

اگر کسی کے منہ میں چھالے ہوجائیں اور مرچ کا استعمال مشکل ہوجائے کھانا کھانے میں تکلیف ہوتو اس کیلئے باوضو سورۃ والضحیٰ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر چینی پر دم کرکے چبایا کرے انشاء اللہ جلد ہی چھالے ختم ہوجائیں گے نیز اس کے لیے سورۃ اخلاص اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کرکے استعمال کرنے سے بھی منہ کے چھالے ختم ہوجائیں گے۔

## ہر مشکل کا حل

اگر کوئی ایسی مشکل سامنے آگئی ہو جس کا حل موجود نہ ہو جس کے سبب روز بروز پریشانی بڑھتی جاتی ہو اس کے لیے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور درمیان میں گیارہ سو مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔ نیز یہ شعر بھی ہر نماز کے بعد پانچ یا سات مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

فَسَہِّلْ یَا اِلٰہِیْ کُلَّ صَعْبٍ
بِحُرْمَۃِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ سَہِّلْ

## میاں بیوی میں محبت کیلئے

اگر میاں بیوی میں محبت کی کمی ہو اور ایک دوسرے سے الگ الگ رہتے ہوں، زیادہ بات چیت نہ ہوتی ہو اور نہ ایک دوسرے کے ساتھ گھلتے ملتے ہوں تو اس کیلئے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف درمیان میں ساٹھ مرتبہ سورۃ ماعون پڑھ کر کسی میٹھی چیز (کھجور، کشمش، چینی، مٹھائی، مصری، شربت، مربہ، معجون) پر دم کرکے دونوں کو کھلا دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں مثالی محبت پیدا ہوجائے گی اور باہمی محبت اور یکجہتی میں اضافہ ہوگا۔

## ہمیشہ جوان رہنے کا عمل

سنا مکی ایک چھٹانک، گلاب کے پھول (گھر کا گلاب ہو تو بہتر ہے) ایک چھٹانک دونوں کو سکھا کر ہاون دستے میں کوٹ کر باریک کرلیں اور ململ کے کپڑے یا باریک چھلنی میں چھان کر ایک چھٹانک شہد میں ملا کر چھوٹے بیر کے برابر گولیاں بنالیں، روزانہ رات کو سوتے وقت ایک گولی لے کر چالیس مرتبہ یَاقَوِیُّ پڑھ کر اس گولی پر دم کریں اور نگل کر کھا کر ایک پاؤ گرم گرم دودھ پی کر سوجائیں۔ یہ عمل تین ماہ تک کریں۔ اس کے بعد چھوڑیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوت مردی میں خوب ترقی ہوگی۔

## اولاد کیلئے

اگر کسی مرد کے اندر اولاد کے جراثیم نہ ہوں اور اولاد نہ ہوتی ہو یا مردانہ کمزوری کے سبب اولاد سے محروم ہوتو اس کیلئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ ایک کلو ماش کی دال رتلی ہوئی لے کر اسے اتنے عرق پیاز میں بھگودے کہ دال اس عرق میں ڈوب جائے۔ جب دال تمام عرق جذب کرلے تو اس کو سائے میں سکھائے جب دال سوکھ جائے دوبارہ اسے پیاز کے عرق میں بھگودیں۔ پھر عرق جذب ہونے کے بعد دال کو سائے میں سکھائیں اسی طرح سات مرتبہ کریں۔ جب سات مرتبہ یہ عمل کرنے کے بعد دال سوکھ جائے تو ایک کلو مصری ملا کر ہاون دستہ میں کوٹ لیں اور باریک کپڑے میں چھان کر رکھ لیں۔ رات کو سوتے وقت ایک چمچ (چائے والا) وہ سفوف لے کر سورۃ طارق باوضو سات مرتبہ پڑھ کر سفوف پر دم کریں اور سفوف کھا کر گرم دودھ ایک گلاس پی لیں۔ یہ سفوف دو ماہ تک مسلسل استعمال کرنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اولاد پیدا ہوگی اور مایوسی ختم ہوگی۔

## ہڈیوں کا بخار دور کرنا

اگر کسی کو ہڈیوں کا بخار ہوگیا ہو اور ہر وقت بدن جلتا ہے۔ دن بدن کمزوری بڑھتی جاتی ہے۔ نہ کھانے کو دل چاہتا ہے نہ کسی کام کو دل تیار ہوتا ہے۔ اس بخار سے نجات کیلئے یہ عمل کریں۔ دو لیموں لے کر ان پر سورۃ کافرون اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی کی سکنجبین تیار کریں اور پی لیں۔ یہ عمل دو ماہ مسلسل کریں انشاء اللہ تعالیٰ پرانے سے پرانا بخار دور ہوجائے گا۔

## طاقتور بننے کیلئے

اگر کوئی شخص خود میں قوت مردی کی کمی محسوس کرتا ہو تو دیسی انڈا ابال کر اس کا چھلکا اتارلے اور باوضو سورۃ اخلاص اکیس مرتبہ پڑھ کر انڈے پر دم کرے اور انڈا کھالے۔ صبح و شام اسی طرح دو انڈے کھالیا کرے۔ شرط یہ ہے کہ بیوی کے پاس نہ جائے (یعنی ہمبستری نہ کرے) پندرہ دن مسلسل پرہیز کرے اور اس دوران جو کی روٹی یا جو کا دلیہ استعمال کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ کبھی بوڑھا نہ ہوگا اور بے پناہ قوت مردی کا مالک ہوگا۔

## ہر قسم کے مرض سے صحت یابی

اگر کوئی شخص سخت بیمار ہو اور اس کی بیماری سحر و جادو، سفلی یا جنات کے اثرات کے سبب نہ ہو تو اس کا آسان علاج یہ ہے کہ مریض کو وضو کرائیں اگر غسل کی ضرورت ہو تو غسل کرائیں اور سیدھا لٹا دیں۔ سات مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد سورۃ مجادلہ (پ 27) پوری سورۃ بلند آواز سے پڑھیں تاکہ مریض اس کو سنے اس دوران اگر مریض سوجائے تو امید ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ مریض ضرور صحت یاب ہوگا۔ آخر میں سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر مریض پر دم کردیں۔ سنانے کے دوران اگر مریض سوجائے تو پھر بھی عمل پورا کریں ادھورا نہ چھوڑیں۔ اگر مریض پر سحر، جادو، سفلی یا جنات کا اثر ہے تو اس کا علاج سحر، جادو، جنات کے ختم کرنے کے عمل سے ہوگا۔ اس عمل کے سبب نہیں ہوگا۔ لہٰذا عامل کو چاہیے کہ پہلے تشخیص کرے کہ مرض بیماری ہے یا جادو یا سفلی کا اثر ہے یا جنات کی شرارت ہے۔

### کالا رنگ سفید اور داغ دھبے 10 دن میں ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں ثواب کی نیت سے ایک عمل لکھ رہا ہوں کسی کا بھلا ہو تو اس گنہگار کی بہتری ہوجائے۔ رنگ کالا ہو چہرے پر دانے ہوں۔ ان کیلئے میرا آزمودہ وظیفہ درج ہے: پھنسی دانہ یا ناسور ہو اور طبیب اس کے علاج سے عاجز آگئے ہوں اس آیت کریمہ کو اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کیساتھ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اس دوا یا مرہم یا کریم پر دم کریں جو لگائی جارہی ہے تو انشاء اللہ دس روز کے عرصہ میں داغ تک باقی نہ رہے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا (البقرہ: 71) (ش، ق)

ناراض مان جائیں گے: اگر کسی کی آپس میں لڑائی جھگڑا ہو یا بیوی روٹھ کر والدین کے گھر بیٹھی ہو تو اسے چاہیے کہ اسم یا کبیرُ کو گیارہ دن تک 14848 مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ عبداشد ور شتوں میں ملاپ ہو جائیگا۔

برقتی علی

# آڑو، آلو بخارا اور جامن سے دوستی کیجئے اور کمال دیکھئے

جامن قوت باہ بڑھاتا ہے، بھوک بڑھاتا ہے۔ صفراوی دستوں میں تسکین دیتا ہے اور بند کرتا ہے۔ گرم مزاج والے خواتین و حضرات کے معدہ، جگر کو قوت دیتا ہے، خون کے جوش کو دور کرتا ہے، جامن کا سرکہ ورم طحال کو تحلیل کرتا ہے۔

**آڑو:** ۔ انسانی جسم کو روزانہ کی بنیاد پر کئی زہریلے مادوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ ان ٹاکسن کا کام گردوں میں اضافی دباؤ ڈالنا اور نظام کو روکنا ہے۔ پوٹاشیم اور آڑو میں موجود غذائی ریشہ کے ساتھ گردوں کو بہتر کام کرنے کی کمک حاصل ہے۔ ماہرین یہ بھی کہتے ہیں کہ آڑو کے غذائی اجزاء وروناک السر کو بڑھنے سے روکتے ہیں۔ اگر آپ اپنے گردوں کی روایتی صفائی کرنا چاہتے ہیں تو آپ کو چاہیے کہ آپ آڑو کو اپنی روزمرہ کی غذا میں شامل کرلیں۔ اگر کوئی شخص وزن کم کرنے کا خواہاں ہے تو اسے چاہیے کہ آپ روزانہ کھانے کی منصوبہ بندی میں آڑو کو بھی شامل کرلیں۔ **آلو بخارا:**

(1) آلو بخارا طبیعت کو نرم کرتا ہے۔ (2) پیاس کو تسکین دیتا ہے۔ (3) خون کے جوش کو کم کرتا ہے۔ اسلئے بلڈ پریشر کے مریضوں کو مفید ہے۔ (4) آلو بخارا مسکن صفراء اور ملین ہوتا ہے۔ (5) متلی میں آلو بخارے کا استعمال بے حد مفید ہوتا ہے۔ (6) گرمی کے سر درد میں آلو بخارے کا استعمال مفید ہوتا ہے۔ (7) زخموں کو جلدی ٹھیک کرتا ہے۔ (8) اگر آلو بخارے کے پتے رگڑ کر ناف کے نیچے لیپ کیا جائے تو آنتوں کے کیڑے خارج ہو جاتے ہیں۔ (9) نزلے کو روکنے کے لئے آلو بخارے کے پتوں کا جوشاندہ بنا کر غرارے کرنا مفید ہوتا ہے۔ (10) آلو بخارے کا مربہ فرحت بخش اور قبض کشا ہوتا ہے۔ (11) خشک آلو بخارا رات کو بھگو کر صبح نہار منہ صرف پانی چھان کر پینا احتلام کے لئے مفید ہوتا ہے۔ اگر اس میں ایک چمچ چائے والا سونف کے سفوف کا اضافہ کرلیا جائے تو دگنا فائدہ دیتا ہے۔ (12) رات کو سوتے وقت اگر آلو بخارے کے رس دانے کھائے جائیں تو صبح کو اجابت ٹھیک ہوتی ہے (13) خارش کو دور کرنے کے لئے آلو بخارے کا مسلسل استعمال بے حد مفید ہوتا ہے (14) کھانسی میں اس کا استعمال نقصان دہ نہیں ہوتا۔ (15) منہ اور حلق کی خشکی کو دور کرتا ہے۔ (16) آلو بخارے میں وٹامن اے، بی اور سی وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں۔ (17) دماغی کام کرنے والوں کے لئے یہ بہترین غذا ہے۔ (18) پاؤں کی جلن کو دور کرتا ہے۔ (19) چڑچڑے مزاج والوں کے لئے یہ بہترین پھل ہے جس سے یہ مرض دور ہو جاتی ہے۔ (20) نیند کی کمی کی مرض میں آلو بخارے کا استعمال بہترین ہوتا ہے۔ (21) یرقان جیسے موذی مرض میں ایک پاؤ آلو بخارا، زیرہ سفید اور گوکھرو (بھکڑا) ہم وزن کا سفوف بنا کر دو ماشے سفوف ہمراہ مذکورہ بالا آلو بخارا دن میں تین دفعہ استعمال کرنا بے حد مفید ہوتا ہے۔ (22) جلدی بیماریوں میں آلو بخارا کے استعمال کے ساتھ ساتھ ایک دفعہ شربت عناب روزانہ پینا مفید ہوتا ہے۔ (23) پتے کی پتھری بننے سے روکنے کے لئے آلو بخارے کا استعمال بے حد مفید ہوتا ہے۔ اس سے بعض دفعہ بنی ہوئی پتھریاں پگھل کر پتے سے نکل جاتی ہیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ آلو بخارے کا روزانہ استعمال اس کے موسم میں معمول بنالیا جائے۔ اگر موسم نہ بھی ہو تو خشک کو بھگو کر استعمال کیا جا سکتا ہے۔ **جامن:** جامن قوت باہ بڑھاتا ہے، بھوک بڑھاتا ہے۔ صفراوی دستوں میں تسکین دیتا ہے اور بند کرتا ہے۔ گرم مزاج والے خواتین و حضرات کے معدہ و جگر کو قوت دیتا ہے، خون کے جوش کو دور کرتا ہے، جامن کا سرکہ ورم طحال کو تحلیل کرتا ہے۔ پرانے سے پرانے اسہال کی مرض کو دور کرنے کیلئے مغز خستہ جامن کا سفوف ایک ماشہ تنہا دینے یا پھر ایک ماشہ سفوف خستہ انب کے ہمراہ دینے سے بے حد فائدہ ہوتا ہے۔ جامن کو ذیابیطس (شوگر) کی بیماری میں متواتر استعمال کرنے سے بے حد فائدہ ہوتا ہے۔ ذیابیطس کے مریضوں کو اگر جامن کا رس اور آم کا رس ہم وزن ملا کر دیا جائے تو اس کا بہت فائدہ ہوتا ہے۔ یہ ایک عمدہ غذا کا کام دیتا ہے اور پھر آم کی گرمی بھی ختم ہو جاتی ہے۔ ذیابیطس کے مریض اگر تخم جامن تین تولہ، طباشیر ایک تولہ، دانہ سبز الائچی خورد، ڈیڑھ تولہ کا سفوف بنالیں اور صبح و شام ایک چمچ چائے والا ہمراہ پانی روزانہ استعمال کریں تو متواتر اکیس روز استعمال کرنے سے مرض مکمل کنٹرول ہو جاتا ہے اور یہ تا عمر بیماری اس وقت تک عود نہیں کرتی جب تک بہت زیادہ بد پرہیزی نہ کی جائے۔ جامن مادہ منویہ کو گاڑھا کرتا ہے۔ جامن تیزابیت کا خاتمہ کرتا ہے۔ خون کی کمی کو پورا کرتا ہے اور مصفی خون بھی ہے۔ پیشاب کی جلن میں انتہائی مفید ہے۔ معدے کے زخم اور آنتوں کے ورم اس کے استعمال سے ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دے گا۔

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ ورد کریں اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ "آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہو کر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا / گئی ہوں" یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آ جائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپ کو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اسکے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## مراقبہ سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ خوش رکھے اور اپنی شان کریمی سے آپ کے ہر کام میں آسانی پیدا کرے اور آپ کو ہر کام کی جزا دے۔ آمین! میرا تعلق فیصل آباد سے ہے اور میں مقامی سکول سسٹم میں وائس پرنسپل ہوں۔ اللہ کا کرم ہے کہ جب سے ماہنامہ عبقری اور تسبیح خانہ سے جڑی ہوں اللہ تعالیٰ نے اپنا بہت کرم کیا ہے اور میں بہت سکون میں اور اپنے آپ کو ہمیشہ اللہ کی رحمت کے قریب پاتی ہوں۔ میرے والد صاحب کی وفات کو دس سال ہو چکے ہیں۔ مراقبے میں مرحوم والد مجھے دو بار ملے۔ حضرت جی جب میرے والد صاحب کی وفات ہوئی تو وہ مجھ سے ناراض تھے، میں اس غم کو لے کر اندر ہی اندر گھٹ رہی تھی اور بہت بے سکون تھی پھر میں نے خط کے ذریعے اپنے اس دکھ کا اظہار کیا تو جواب ملا کہ مراقبہ کیا کریں اللہ تعالیٰ اس دکھ کو دور فرمادیں گے۔ میں نے عبقری میں ہر ماہ آنے والا مراقبہ کرنا شروع کر دیا۔ مراقبے کے ذریعے سے میں نے اپنے والد صاحب سے معافی (باقی صفحہ نمبر 23 پر)

# قارئین کے طبی اور روحانی سوال صرف قارئین کے جواب

**اولاد نرینہ کیلئے:** قارئین! ہم رسالہ عبقری کے مستقل قاری ہیں اور طبی اور روحانی استفادہ حاصل کرتے ہیں۔ میری آپ سے گزارش ہے کہ ہمارے خاندان میں لڑکیوں کی پیدائش بہت زیادہ ہے جبکہ نرینہ اولاد بہت ناپید ہے۔ کوئی نسخہ یا روحانی عمل ہو تو عنایت فرمائیں۔ (محمد آصف)

**جواب:** آصف بھائی! آپ کیلئے ایک آزمودہ ٹوٹکہ اور عمل لکھ رہا ہوں یقیناً آپ کو فائدہ ہوگا۔ **ھوالشافی:** رسونٹھ کا چھلکا اتار کر کوٹ لیں اور آدھا حصہ بیوی پانی یا دودھ کے ہمراہ نہار منہ 2 ماہ بلاناغہ استعمال کرے۔ اللہ عزوجل کرم فرمائیں گے۔ میرا تجربہ ہے کہ اگر حمل ٹھہرنے کے دو ماہ بعد چاند کی پہلی سات تاریخوں کو روزانہ سورۃ بقرہ مکمل سورۃ پڑھ کر دعا کریں۔ انشاء اللہ یقینی بیٹا پیدا ہوگا۔ یہ ٹوٹکہ میرا نہیں لاتعداد کا آزمودہ ہے۔ آپ بھی آزمائیے اور دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔ (محمد صہیب' لاہور)

**سمجھ کچھ نہیں آتا:** قارئین! میری بہن کے ہاں اولاد بڑے آپریشن سے ہوتی ہے پہلے چار بیٹیاں ہوئیں جس میں سے دو انتقال کر گئیں جبکہ دو الحمدللہ ٹھیک ہیں۔ دوسری بچی جو فوت ہوئی ہے وہ کچھ اس طرح سے فوت ہوئی کہ اس کا پیٹ پھول جانا' منہ کا مسلسل آنا' ناخن میں پھپھوندی لگ کر بڑے ہونا' بال اڑ جانا' بھویں اڑنا' سانس میں رکاوٹ ہونا' مسلسل پانچ سال تک اسی حالت میں رہی پاکستان کے تمام بڑے شہروں سے علاج کروایا مگر پھر وہ انتقال کر گئی۔ اس کے بعد بیٹا پیدا ہوا اس کو بھی وہی بیمارے امراض لاحق ہیں۔ جو اس بچی کو تھے۔ رپورٹس میں کچھ بھی نہیں آتا' کیا کریں؟ کوئی ٹوٹکہ' کوئی وظیفہ بتائیں۔ (محمد رمضان' سندھ)

**جواب:** بھائی! میں ایک وظیفہ دے رہی ہوں جو آپ تمام گھر والے بچے کی نیت کرکے سارا دن اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے خَمٓ لَا یُنۡصَرُوۡنَ پڑھیں۔ انشاء اللہ بہت جلد بچے کی صحت میں بہتری دیکھیں گے۔ اس کے علاوہ آپ اپنی بہن کو تین سے چار عبقری دواخانہ کی ایک دوائی ''پوشیدہ کورس'' استعمال کروائیں۔ انشاء اللہ مزید بچے بالکل صحت یاب پیدا ہوں گے۔ (عالیہ کوثر' چیچہ وطنی)

**خود کو خود ہی برباد کیا:** محترم قارئین السلام علیکم! میری عمر 24 سال ہے' میں پچھلے 12 سال سے خود کو خود ہی برباد کر رہا ہوں۔ اب حالت یہ ہے کہ میں شادی کے بالکل بھی قابل نہیں رہا۔ براہ مہربانی! مجھے کوئی آسان آزمودہ علاج بتائیں۔ میری یہ عادت بھی چھوٹ جائے اور شادی کے قابل بھی ہو جاؤں۔ (ب' ٹوبہ ٹیک سنگھ)

**جواب:** جہاں تک آپ کی عادت بد کا تعلق ہے تو وہ آپ کی قوت ارادی پر منحصر ہے۔ آپ پانچ وقت کی نماز پڑھیں' صبح وشام کو پارک میں جا کر واک کریں۔ درج ذیل نسخہ کو چند ماہ استعمال کریں۔ **ھوالشافی:** گوند کتیرا ایک چھٹانک' گوند ببول (کیکر) ایک پاؤ' گھی دیسی ایک چاول والا چمچ۔ **ترکیب:** گوند کو لکڑی کے چھلکوں اور مٹی وغیرہ سے اچھی طرح صاف کرلیں۔ گوند کی گولیوں پر باہر سے ہلکا ہلکا گھی لگائیں تاکہ گرم کرتے وقت یہ برتن سے نہ چپکیں (اس لیے ضروری نہیں کہ سارا چمچ ہی استعمال ہو کم بھی استعمال ہوسکتا ہے یعنی ضرورت کے درجہ میں) پھر بہت ہی ہلکی آنچ پر گوند گرم کرکے براؤن کرلیں اور ٹھنڈا ہونے پر گرائنڈر میں باریک پیس لیں۔ خوراک صبح شام ایک چمچ (چاول والا) گرم دودھ یا گرم پانی میں خوب اچھی طرح حل کرکے کھانے کے ایک گھنٹہ بعد لیں دن میں دو بار۔ (اختر اعوان' ایبٹ آباد)

**چنبل کا علاج:** محترم قارئین السلام علیکم! چنبل سوراکس کے علاج کیلئے کوئی ہربل نسخہ بتائیں۔ جن کے کھانے اور چنبل پر لگانے سے افاقہ ہو اور خارش بھی کنٹرول میں رہے۔ یہ نسخہ صرف کتابی نہ ہو۔ تیز پرہیز بھی بتائیں۔ (عبدالغفور چغتائی' فتح جنگ)

**جواب:** میں آپ کو نہایت آزمودہ نسخہ بھیج رہی ہوں۔ **ھوالشافی:** زنک آکسائیڈ 20 گرام' بورک ایسڈ 20 گرام' گندھک آملہ سار 10 گرام' سیلی سلک ایسڈ 20 گرام' کاربالک ایسڈ 5 گرام' ویزلین سادہ 200 گرام۔ آپس میں ملا کر خوب اچھی طرح حل کرلیں۔ حل کرنے سے قبل مذکورہ ادویات باریک پیس لیں اور کسی ڈبہ میں محفوظ رکھیں۔ تھوڑی سی مرہم لیکر جسم پر اچھی طرح ملیں اگر صبح ملیں تو شام کو اگر شام کو ملیں تو صبح غسل کرسکتے ہیں۔ اگر غسل نہ بھی کرسکیں تو کوئی مضائقہ نہیں۔ گرم غذاؤں سے پرہیز کریں۔ (عائشہ ناز' لاہور)

**چھوٹا قد:** میری عمر 24 سال ہے اور میرا قد پانچ فٹ آٹھ انچ ہے۔ ہمارے خاندان میں سب کا قد لمبا ہے جس کی وجہ سے کافی شرمندگی ہوتی ہے۔ اگر کسی بہن بھائی کے پاس قد بڑھانے کا کوئی طریقہ کار آزمودہ ہو تو عنایت فرمائیں۔ (دانیال' ٹوبہ ٹیک سنگھ)

**جواب:** دانیال بھائی! میں آپ کیلئے جو ورزش لکھ رہا ہوں اس کے کرنے کے بعد انشاء اللہ کارنٹی کے ساتھ آپ کا تین ماہ میں تین انچ تک قد بڑھ جائے گا۔ یہ ایکسرسائز یوگا کی ہے کرنی ایسے ہے کہ سیدھے کھڑے ہو جائیں اور ہاتھ اوپر کو کرلیں اور سارے جسم کا اور بازوؤں کا سارا زور اوپر کو لگائیں لیکن نیچے سے پاؤں اوپر کو نہیں اٹھانے پاؤں زمین پر ہی رہیں' پانچ منٹ تک اوپر کو زور لگاتے جائیں جیسے آپ کے ہاتھ چھت کو لگ جائیں گے۔ صبح وشام پانچ پانچ منٹ کریں جو نوجوان ہیں ان کا قد تین ماہ میں تین انچ بڑھ جائے گا اور جو بوڑھے ہیں ان کا بھی تین ماہ میں ایک انچ انشاء اللہ بڑھ جائے گا۔ (محمد یوسف' لاہور)

**پنڈلیوں میں درد:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ علم کے سورج یا جھلملاتے ستاروں کا ایک آسمان نیلگوں ہیں یا علم کے سمندر ہیں جبکہ میں آپ کا رسالہ عبقری کا ایک سال سے قاری ہوں۔ مجھے آپ کا سلسلہ قارئین کے سوال قارئین کے جواب بہت پسند ہے۔ میرا قارئین سے سوال ہے کہ میرے پاؤں اور پنڈلیوں میں کھچاؤ عرصہ دو سال سے ہے۔ چل پھر سکتا ہوں لیکن بیٹھتے اٹھتے وقت کھچاؤ بہت زیادہ ہوتا ہے۔ عام حالت میں نماز پڑھنا مشکل ہوتی ہے کرسی یا چارپائی پر بیٹھ کر نماز پڑھتا ہوں۔ عمر میری 68 سال ہے۔ قارئین! خدا کیلئے ماہنامہ عبقری میں کوئی موثر نسخہ خوردنی اور مالش لکھ دیں۔ بے حد نوازش اور احسان نوازی ہوگی۔ (محمد اسلم' بہاولنگر)

**جواب:** اسلم صاحب! آپ دیسی انڈے کی سفیدی تین عدد (زردی نہ ہو) جتنی سفیدی ہو اتنا دیسی ادرک کا پانی' آپس میں ملا لیں اور اب اس سفیدی اور پانی میں دو عدد فینائل کی گولیاں ڈال دیں کچھ دیر رکھیں فینائل کی گولیاں اس میں گھل جائیں گی کسی ڈبی یا بند ڈھکن کی بوتل میں محفوظ رکھیں اور محفوظ رکھنے کے بعد اسے جب بھی استعمال کریں اس وقت ہلا لیا کریں اب اس لیپ کو جہاں بھی درد ہو' تھوڑا سا لگائیں اور ہلکا ہلکا ملیں خشک ہو جائے پھر تھوڑا سا لیپ ڈال لیں پھر ہلکا مل لیں اس طرح تین دفعہ' اس کے بعد آپ محسوس کریں گے یہ جلد میں جذب ہو گیا' پتہ بھی نہیں چلے گا کہ آپ نے لیپ لگایا ہے' صبح وشام یہ لیپ آپ مستقل استعمال کریں چند ہفتے استعمال کرنے سے آپ کو درد میں حیرت انگیز افاقہ ہوگا۔

### قارئین کے سوال قارئین کے جواب

''قارئین کے سوال وجواب'' کا سلسلہ بہت پسند کیا گیا خطوط کا ڈھیر لگ گیا مشورے سے طے ہوا پچھلا ریکارڈ پہلے قارئین تک پہنچایا جائے جب تک یہ ختم نہیں ہوتا اس وقت تک سابقہ ترتیب فی الحال کچھ عرصہ کیلئے موخر کر دی جائے۔

# جسمانی بیماریاں کا شافی علاج



## طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلر زیں استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**چھوٹا قد:** میرا قد چھوٹا ہے' میں اپنا قد بڑھانا چاہتا ہوں' براہ مہربانی کوئی ایسا نسخہ بتائیں جس سے اللہ کے حکم سے جلد از جلد قد دراز ہوجائے میں آپ کا بہت شکرگزار رہوں گا۔ اللہ پاک آپ کو صحت عطا فرمائے۔ آمین۔ (محمد علی' کراچی)

**جواب:** آپ ساگودانہ کا صبح خالی پیٹ ناشتہ کریں اس کے آدھے گھنٹے تک کچھ نہ کھائیں۔ اس کے بعد اچھا سا ناشتہ کریں۔ یہ ٹوٹکہ چند ہفتے، چند مہینے بلاناغہ استعمال کریں۔ قد بڑھانے کیلئے آزمودہ ٹوٹکہ ہے۔

**غلط محفلوں کی کارستانی:** محترم حکیم صاحب! سب سے پہلے اللہ پاک کا شکرگزار ہوں جس نے توبہ کی توفیق عطا فرمائی۔ میں غلط محفلوں میں بیٹھنے سے اپنی جوانی کھوچکا ہوں' اب شادی کے نام سے ڈر لگتا ہے۔ براہ مہربانی مجھے کوئی سستا سا نسخہ بتائیں جس سے میں شادی کے قابل ہوجاؤں۔ (جواد احمد' کراچی)

**مشورہ:** آپ کیلئے انتہائی سستا اور نہایت کامیاب نسخہ تحریر کررہا ہوں یہ نسخہ آپ کے تمام پوشیدہ امراض کا آزمودہ علاج ہے۔ **ھوالشافی:** بھکڑا' اسگندھ ناگوری' سونٹھ ہم وزن کوٹ پیس کر تیار کرلیں اور دن میں تین مرتبہ آدھا چمچ نیم گرم دودھ ایک گلاس کے ساتھ استعمال کریں۔ **نوٹ:** یہ نسخہ خواتین کی کمردرد کیلئے بھی نہایت آزمودہ ہے۔

**خشکی ہی خشکی:** میرے سر اور کانوں میں بہت زیادہ خشکی ہے' یہ خشکی بچپن سے ہے' سردیوں میں اور زیادہ ہوجاتی ہے۔ اگر سر میں تھوڑی ہوتی ہے تو کانوں میں زیادہ خشکی ہوجاتی ہے۔ بہت سے شیمپو بھی استعمال کیے ہیں اور ایک دفعہ میڈیکل ٹریٹمنٹ بھی کروایا ہے لیکن کوئی افاقہ نہیں ہوا۔ گرمیوں میں تھوڑا بہت ٹھیک ہوجاتا ہے۔ خشکی دسکری کے چھلکے کانوں میں سے اور بالوں سے نکلتے ہیں' خشکی کے چھوٹے چھوٹے ڈھیلے سر میں بن جاتے ہیں' کوئی اچھا سا علاج بتادیجئے' میری عمر صرف 14 سال ہے۔ (محمد سلطان شوکت' بزمان)

**مشورہ:** دراصل آپ کے مرض کی اصل وجہ دماغی کمزوری اور ٹینشن کی زیادتی ہے۔ اس کی وجہ سے دماغ کمزور ہوگیا ہے اور کمزور دماغ کی وجہ سے یہ تمام مسئلہ ہے۔ لہٰذا آپ خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا لیں اور ایک چمچ چائے والا دن میں تین بار استعمال کریں۔ یاد رہے خمیرہ کسی اچھے دیانتدار طبیب کا بنا ہوا ہو اور اس کے ساتھ ساتھ اطریفل اسطخدوس ایک چمچ چائے والا اور کلونجی پاؤڈر ایک چوتھائی چمچ استعمال کریں۔ غذا میں کھٹی چیزیں، اچار وغیرہ سے پرہیز کریں۔ ایک حیرت انگیز ٹوٹکہ جو بظاہر آپ کیلئے عام سا ہوگا لیکن الرجی کے مریضوں کے لیے یہ ایک خدائی عطیہ ہے۔ سرسوں کا تیل روزانہ صبح اور شام چند قطرے ناف، ناک کے نتھنوں میں اور مقعد کے اندر اور باہر لگائیں۔ میرے پاس بے شمار ایسے مریض آئے جو پرانی کھانسی یہاں تک کہ بچوں کی کالی کھانسی، پرانی الرجی، دمہ اور دماغی کمزوری میں مبتلا تھے جب ان کو یہ تیل لگانے والا نسخہ بتایا گیا تو انہیں یقینی فائدہ ہوا۔

**آنکھوں کی بینائی ختم:** میری عمر اس وقت ستر سال ہے' تین مرتبہ آنکھوں کا آپریشن کرواچکا ہوں' لیکن بدقسمتی سے کامیاب نہ ہوسکے۔ اب آنکھوں کی نظر ختم ہوتی جارہی ہے' نظر نہیں آتا' بڑی مشکل سے چلتا پھرتا ہوں' آپ سے اپیل ہے از راہ کرم کوئی نسخہ تجویز فرمائیں جس سے موجودہ نظر میں بہتری آجائے' بہت مہربانی ہوگی۔ (راجہ ہراسب' مانسہرہ)

**مشورہ:** راجہ صاحب! آپ یہ نسخہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ **ھوالشافی:** کلونجی 100 گرام قسط شیریں 50 گرام تخم کاسنی 100 گرام تمام کوٹ پیس کر سفوف تیار کریں ان ادویات سے چھ گنا زیادہ زیتون کا تیل ملا کر محفوظ رکھیں۔ آدھا چمچ دوائی دن میں چار بار استعمال کریں۔

**سر میں درد:** میرے سر میں درد رہتا ہے' سر کے درمیان اور پیچھے والی جگہ میں شدید درد ہوتا ہے' جب سر درد ہوتا ہے تو ٹانگیں دائیں بائیں خودبخود حرکت کرتی ہیں ایسا لگتا ہے کہ ٹانگوں میں بالکل بھی جان نہیں ہے۔ ڈاکٹری علاج پچھلے نو سال سے کروا رہا ہوں مگر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ آج تک سر میں کوئی چوٹ بھی نہیں لگی۔ براہ مہربانی کوئی علاج تجویز کیجئے۔ شکریہ! (مہربان پناہ' غذر)

**مشورہ:** آپ اطریفل کشنیز تین گرام' جوارش شاہی چھ گرام ملا کر صبح و شام کھائیں۔ دس بارہ دن کے بعد دوبارہ کیفیت لکھیں۔ غذا میں سبزیاں، تازہ پھل مفید ہیں۔

**60 سال تک جوانی:** محترم حکیم صاحب! مجھے کوئی ایسا نسخہ بتائیں جس سے میں کم از کم ساٹھ سال تک طاقتور فٹ' جوان اور میری مردانہ طاقت رہے۔ (م۔ دلوڈھران)

**مشورہ:** آپ یہ نسخہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ **ھوالشافی:** مغز املی کلاں' ستاور' بیج بند سرخ' تالمکھانہ' اندرجو شیریں' بدھارا' تخم لاجونتی' اسگندھ' بہمن سفید' مصری ان تمام دس چیزوں کو ہم وزن لے کر پیس کر کسی جار میں محفوظ رکھیں۔ اس دوا کا ایک چمچ چائے والا صبح و شام پانی سے کھالیا کریں۔ صبح دس بجے اور رات کو عبقری دواخانہ کی تیار کردہ ''معجون مراد'' ایک چمچ چائے والا اور حب جالینوس دو گولی دودھ سے کھالیا کریں۔ خوش رہنے کی کوشش کریں۔ صبح کی سیر ضرور کریں' ورزش کی عادت اپنائیں' جسم اور ٹانگوں کی روغن زیتون سے مالش کیا کریں۔ انشاء اللہ آپ ساٹھ کیا اسی سال تک جوان رہیں گے۔

**بدخوابی:** میرا مسئلہ یہ ہے کہ میں عرصہ تین سال سے بدخوابی کا شکار ہوں' اوسطاً ہر ایک دن بعد بستر ناپاک ہوجاتا ہے' شاید اسی وجہ سے پاؤں کی ایڑیاں اور ہونٹ پھٹتے رہتے ہیں۔ دانتوں پر بھی چھوٹے چھوٹے سیاہ داغ بن گئے ہیں' چہرے پر بھی دانے نکل آتے ہیں' کمزوری بھی ہے' چھوٹا پیشاب بھی جلد خشک نہیں ہوتا۔ براہ مہربانی کوئی طبی مشورہ عنایت فرمائیں یا عبقری کی ادویات میں سے کوئی دوا تجویز فرمائیں۔ (م ط۔ مانسہرہ)

**مشورہ:** یہ مسئلہ حرام مغز سے متعلق معلوم ہوتا ہے، کمر کی مختلف ورزشیں کریں۔ سبزیاں' تازہ پھل' چاول' دودھ وغیرہ سے پرہیز کریں، سرد چیزیں نہ کھائیں۔ بہت عمدہ قسم کا اصلی عرق عنبر ایک اونس غذا کے بعد دن میں تین بار پئیں۔ تین ہفتے کے بعد دوبارہ لکھیں۔

**آنکھوں کے آگے اندھیرا:** میں آٹھویں جماعت میں پڑھتا ہوں' جب میں پڑھنے بیٹھتا ہوں تو میرے سر میں درد اور آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جاتا ہے۔ پڑھنے کو جی نہیں کرتا اور شدید پریشانی ہوتی ہے۔ اس کا کوئی حل بتائیں۔ (خ، ر، ات۔ جھنگ)

**مشورہ:** آپ مندرجہ ذیل نسخہ کم از کم تین ماہ استعمال کریں۔ اطریفل اسطخدوس، خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا، جوارش جالینوس، معجون عشبہ، کسی اچھے دواخانہ سے لے کر اوپر لکھی ہوئی ترکیب کے مطابق استعمال کریں۔ پانچ وقت کی نماز پڑھیں' صبح اٹھ کر واک ضرور کریں۔ صبح صبح پارک میں جاکر سبزہ پر چلیں۔ انشاء اللہ بہت جلد آپ کے درج بالا مسائل حل ہوجائیں گے۔

عہدے سے معزول پڑھیں: اگر کوئی شخص ملازمت یا عہدے سے معزول ہوگیا ہو تو وہ روزانہ کراسم یا کبیرُ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھیں اور سات دن تک یہ عمل کرے ان شاء اللہ دوبارہ اپنی عہدے پر بحال ہو جائیگا۔

میری زندگی کیسے بدلی؟ قسط نمبر10

# درس کا ایک بول برائی کے راستے سے واپس کھینچ لایا

**قارئین! حضرت جی کے درس موبائل (میموری کارڈ) نیٹ وغیرہ پر سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں انوکھی بات یہ ہے چونکہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہوجاتی ہیں آپ بھی درس سنیں خواہ تھوڑا سنیں روزسنیں۔ آپ کے گھر گاڑی میں ہروقت درس ہو۔**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! انسانیت کی جو خدمت اللہ جل شانہٗ آپ سے لے رہا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو اور آپ کی نسلوں کو اس خدمت کیلئے قبول کرے رکھے اور دنیا و آخرت میں آپ کو اور آپ کی نسلوں کو اس کا بہترین اجر دے۔ آمین ثم آمین۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میری زندگی بے راہ روی میں بھٹکی ہوئی تھی۔ میں ایک پرائیویٹ ادارے میں منیجر کی پوسٹ پر فائز تھی۔ میں نے یہ پوسٹ انتہائی محنت، لگن اور جدوجہد سے حاصل کی۔ الحمدللہ! میں نے کبھی اپنے کام سے ناانصافی نہیں کی تھی۔ ہمارے آفس میں مرد و خواتین اکٹھے کام کرتے تھے جس کی وجہ سے ہروقت بدنظری کا گناہ جاری رہتا جو شاید اس وقت میری نظر میں گناہ ہی نہ تھا۔ میرے کمرے کے سامنے ہمارے ڈپٹی ڈائریکٹر کا کمرہ تھا جس سے روزانہ مختلف امور پر گھنٹوں گفتگو رہتی۔ ہم دونوں اکیلے کمرے میں کام کررہے ہوتے۔ میں نے کچھ عرصہ بعد محسوس کیا کہ ڈپٹی ڈائریکٹر صاحب کی گفتگو اور لہجہ میں دن بدن میرے لیے تبدیلی آتی جارہی ہے۔ آفس ٹائم کے علاوہ بھی وہ اکثر مجھے گھر پر فون کرتے اور حال احوال پوچھتے۔ پھر ایک مرتبہ عیدالفطر کی چھٹیوں کے بعد جب میں آفس آئی تو انہوں نے مجھے اپنے کمرے میں بلایا اور اپنے جذبات کا کھل کر اظہار کردیا۔ میں نے ان سے سوچنے کیلئے وقت لیا۔ نامعلوم مجھے کیا ہوا چند دنوں کے بعد میں نے بھی ان کی ہاں میں ہاں ملادی۔ یوں ہمارا معاشقہ چل نکلا۔ چند سال تک میں گناہوں کی دلدل میں دھنستی چلی گئی۔ یہ سب کچھ چلتا رہا مگر میرے دل میں ایک کسک تھی کہ یہ سب بہت غلط ہو رہا ہے مگر جب وہ میرے سامنے آتا میں سب کچھ بھول جاتی۔ آہستہ آہستہ پورے دفتر میں ہمارے معاشقہ کی باتیں ہونا شروع ہوگئیں۔ ہمارے دفتر میں سردیوں کی دس چھٹیاں ہوتی تھیں، ہمیں بھی وہ چھٹیاں ہوئیں، میری چھوٹی بہن عبقری ہر ماہ خریدتی اور انٹرنیٹ پر آپ کے درس بھی سنتی ہے۔ چھٹیوں کے دوران میں ایسے ہی اس کے کمرے میں گئی تو وہاں درس چل رہا تھا اس نے مجھے بھی سننے کو کہا میں بیٹھ گئی۔ وہ حلقہ کشف المحجوب کا درس تھا، میں جیسے جیسے سنتی گئی میری روح کانپتی گئی۔ مجھے خود سے نفرت ہونا شروع ہوگئی۔ درس سننے کے بعد میں نے خود کو اپنے کمرے میں بند کرلیا اور نامعلوم کب تک روتی رہی۔ مجھے اپنے اس ناجائز تعلق پر اتنی شدید ندامت ہوئی کہ میں نے اس شخص سے اپنا تعلق ہمیشہ کیلئے ختم کرلیا۔ میں نے اپنی بہن سے ویب سائٹ کا ایڈریس لیا اور روزانہ درس سننے شروع کردیئے۔ آپ کا ایک ایک بول مجھے برائی کے راستے سے واپس کھینچ لایا۔ میں نے نماز شروع کردی، موبائل کی سم تبدیل کرلی۔ گناہوں سے توبہ کی۔ چھٹیوں کے بعد جب آفس گئی تو میں نے ڈپٹی ڈائریکٹر سے سب کچھ کہہ دیا کہ آج کے بعد میرا اور آپ کا یہ ناجائز تعلق ہمیشہ کیلئے ختم ہے۔ میں آپ سے اس سلسلے میں کبھی کوئی بات نہ کروں گی۔ انہوں نے مجھ سے کچھ نہ کہا۔ اس کے بعد میرا ان سے صرف پروفیشنل رابطہ رہا جو ایک منیجر اور ڈپٹی ڈائریکٹر کے درمیان ہوتا ہے۔ کبھی کبھی دل بہت بے چین ہوتا مگر جب دھیان اللہ کی طرف کرتی تو اللہ کیلئے اور زیادہ بے چین ہوتا۔ ان کی طرف دل تھوڑی دیر کیلئے مائل جبکہ اللہ کی طرف بہت زیادہ۔ اللہ سے باتیں، رونا، فریاد بہت زیادہ ہوگئی اللہ کی محبت ہوتے ہوئے دل میں غیر کیوں آیا؟ حلال محبت میں حرام محبت کیسے شامل ہوگئی؟! انٹرنیٹ کے ذریعے میں آپ سے بیعت ہوئی۔ آپ کو خط لکھا تو آپ نے مجھے وظیفہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ دیا۔ جو میں روزانہ تقریباً ہزار مرتبہ کبھی کم یا زیادہ پڑھ لیتی ہوں۔ تہجد نصیب ہورہی ہے، روزانہ چار یا چھ نفل تہجد کے ضرور پڑھتی ہوں۔ عبقری رسالہ سے دیکھ کر مراقبہ بھی شروع کردیا ہے۔ مراقبہ میں توجہ اور دھیان نصیب ہوجاتا ہے، مراقبے میں بہت مزہ آتا ہے۔ سب کچھ کرنے کے باوجود پھر دل میں مکمل سکون نہ تھا جو شاید بدنگاہی کی وجہ سے جو میرے دفتر میں تھی۔ میں نے بالکل آخر زندگی کا تلخ ترین فیصلہ کیا اور نوکری چھوڑ دی۔ میں روزانہ سارا دن انٹرنیٹ سے آپ کے درس سنتی ہوں۔ ایک رات میری زندگی کا خوشگوار ترین لمحہ بھی آیا جب مجھے میرے پیارے آقا حضور نبی کریم ﷺ کا دیدار نصیب ہوا۔ میں نے خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کا دیدار کیا آپ ﷺ نے مجھے سفید نور کی چادر عطا فرمائی۔ میں بہت خوش ہوتی ہوں، پھر آپ ﷺ میرے سر پر تاج رکھتے ہیں جو نورانی سا ہوتا ہے۔ اس کے بعد میری آنکھ کھل جاتی ہے۔ اب میں الحمدللہ ہروقت باوضو رہتی ہوں۔ الحمدللہ آپ کے کشف المحجوب کے مکمل درس سن چکی ہوں۔ اب تو چندی جب آپ کا درس سنتی ہوں تو ذکر نفی اثبات میں میری کیفیت عجیب ہوتی ہیں۔ شدید سردی میں بھی مجھے سردی نہیں لگتی۔ میرے قلب میں کچھ گرم پرسکون کیفیت تھی۔ اللہ بہت قریب جیسے کچھ ہوجائے گا، گہرا سکون!!! بس کیا بتاؤں۔ پھر دوران دعا بہت زیادہ روتی ہوں۔ اب جب ذکر کرتی ہوں تو ایسا مزہ آتا ہے کہ میں الفاظ میں بیان نہیں کرسکتی۔ آپ کے درس سننے سے پہلے میں شدید ٹینشن میں رہتی تھی کبھی اس راہ کو چھوڑنے کا خیال نہیں آیا۔ اب جب سے میں نے اس راہ کو چھوڑا ہے میرے اپنے میرے مخالف ہوگئے ہیں، میری والدہ، ہمسائے سب کہتے ہیں کہ کتنی پاگل ہے اتنی اچھی پوسٹ چھوڑ کر گھر بیٹھ گئی ہے۔ اتنا پڑھنا لکھنا، ڈگریاں کس کام کیں۔ مگر میں انہیں اب کیسے سمجھاؤں کہ میں کتنے سکون میں ہوں۔ بس دعا کریں اللہ مجھے ہمت دے کہ میں گھر والوں کی شدید ملامت سننے کے باوجود بھی ثابت قدم رہوں۔ الحمدللہ بہت سکون ہے۔ اب میں روحانیت سے بھرپور زندگی گزارنا چاہتی ہوں۔ بس اللہ مجھے قبول کرلے۔ آمین (پوشیدہ)

## میری زندگی کیسے بدلی؟

قارئین! اگر آپ کے اردگرد معاشرے میں کوئی ایسا ہی بھٹکا ہوا خدا کا بندہ یا بندی سیدھے راستے پر آئی ہے تو آپ ضرور ضرور اس کے راہ راست پر آنے کا مکمل واقعہ لکھ کر ایڈیٹر عبقری کو بھیجیں۔ آپ کی لکھی ہوئی تحریر **مکمل نام پتہ اور جگہ تبدیل کرکے لکھی جائے گی۔** عبقری رسالہ ہر مکتبہ فکر کے ہاں پڑھا جاتا ہے کیا معلوم آپ کی لکھی ہوئی تحریر سے کوئی اندھیری غلیظ گلیوں کو چھوڑ کر نورانی اعمال پر آجائے اور یہ آپ اور آپ کی نسلوں کیلئے صدقہ جاریہ بن جائے۔

## ہاضمے کا لاجواب ٹوٹکہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے عبقری میں سے دیکھ کر ایک ٹوٹکہ ہاضمہ کیلئے بنایا۔ مجھے اس سے اتنا فائدہ ہوا کہ میں بتا نہیں سکتا۔ میرا سالہا سال سے ہاضمہ کا مسئلہ تھا جو اس ٹوٹکہ سے بالکل ٹھیک ہوگیا۔ ٹوٹکہ صرف یہ ہے کہ میں نے سونف اور چینی ہموزن لے کر سفوف بنالیا اور کھانے کے بعد آدھا چمچ چائے والا استعمال کیا۔ اس کے علاوہ جس کسی کو لیموں راس نہ آئے تو وہ لیموں کھا کر تھوڑا سا لہسن کھالے لیموں نقصان نہ دے گا۔ (نورخان)

# پاک سوسائٹی پر موجود مشہور و معروف مصنفین

عُمیرہ احمد | صائمہ اکرام | عُشنا کوثر سردار | اشفاق احمد
نمرہ احمد | سعدیہ عابد | نبیلہ عزیز | نسیم حجازی
فرحت اشتیاق | عفت سحر طاہر | فائزہ افتخار | عنایت اللہ التمش
قُدسیہ بانو | تنزیلہ ریاض | نبیلہ ابر راجہ | ہاشم ندیم
نگہت سیما | فائزہ افتخار | آمنہ ریاض | مُمتاز مُفتی
نگہت عبداللہ | سباس گُل | عنیزہ سید | مُستنصر حُسین
رضیہ بٹ | رُخسانہ نگار عدنان | اقراء صغیر احمد | علیم الحق
رفعت سراج | اُمِ مریم | نایاب جیلانی | ایماے راحت

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام پر موجود ماہانہ ڈائجسٹس

خواتین ڈائجسٹ، شُعاع ڈائجسٹ، آنچل ڈائجسٹ، کرن ڈائجسٹ، پاکیزہ ڈائجسٹ، حناء ڈائجسٹ، رِدا ڈائجسٹ، حجاب ڈائجسٹ، سسپنس ڈائجسٹ، جاسُوسی ڈائجسٹ، سرگُزشت ڈائجسٹ، نئے اُفق، سچی کہانیاں، ڈالڈا کا دسترخوان، مصالحہ میگزین

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام کی شارٹ کٹس

تمام مُصنفین کے ناولز، ماہانہ ڈائجسٹ کی لسٹ، کِڈز کارنر، عمران سیریز از مظہر کلیم ایم اے، عمران سیریز از ابنِ صفی، جاسُوسی دُنیا از ابنِ صفی، ٹورنٹ ڈاؤنلوڈ کا طریقہ، آن لائن ریڈنگ کا طریقہ،

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براؤزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بک پر رابطہ کریں۔۔۔

# ادھر گڑگڑا کر دعا مانگی ادھر فرشتہ مدد کو پہنچ گیا

(قیامت طاہرہ ویوالسین امت۔ حال مقیم پاکستان)

اچانک گاڑی سلپ ہوئی اور نیچے کھائی کی طرف گرگئی' نیچے انتہائی گہری کھائی تھی' گاڑی گرتے گرتے اچانک کسی چیز کے ساتھ اٹک گئی' سورۂ رحمٰن کی تلاوت جاری تھی' آٹھ سیٹس والی بھاری وین نامعلوم کس چیز سے اٹکی ہوئی تھی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے میری دوست نے عبقری خرید کر دیا' پھر کیا تھا تمام رسائل' نیوز پیپرز بند کردیے اور عبقری کی ہو کر رہ گئی بلکہ دوسروں کو بھی پڑھایا وہ بھی مستقل خریدار بن گئے۔ ٹوٹکے' وظائف اور دیگر آپ تو واقعی خدمت خلق کررہے ہیں۔ آپ کو مولا پاک اجر عظیم عطا فرمائیں۔ آمین۔ ایک سچا واقعہ ایک عرصہ سے لکھنا چاہ رہی تھی مگر لکھ نہ پائی تھی۔ آج بہت ہمت کرکے لکھ رہی ہوں اللہ کامیاب کرے بلکہ میں قارئین کو بھی نصیحت کروں گی کہ خدا کیلئے اپنی گاڑیوں خصوصاً دوران سفر گانوں کے بجائے ''قرآنی آیات'' سنا کریں۔ اب آتی ہوں واقعہ کی طرف: میری عادت ہے گھر سے چلتے وقت دو رکعت نماز پڑھ کر آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے گھر پر اور ساتھ جانے والوں پر دم کرتی ہوں اور پڑھ کر دعا اور دم کرتی رہتی ہوں۔ اس کی برکت سے دوران سفر خیریت رہتی ہے۔ اس عمل کی ایک برکت یہ ہے کہ ایک مرتبہ رات کو ہمارے گھر میں چور آگئے' جالی کاٹ کر اندر داخل ہوگئے لیکن اس عمل کی برکت سے اندھے ہوگئے اور اللہ پاک نے ہمیں عظیم نقصان سے بچایا حالانکہ وہ اسلحہ لے کر آئے تھے کہ کوئی اٹھے تو ماریں' شکر ہے کہ کوئی بچہ نہیں اٹھا اور نقصان عظیم سے بچ گئے' نماز فجر کیلئے اٹھے' روشنی ہوئی تو بھاگ گئے۔ ہاں اب میں وہ واقعہ سنانے لگی ہوں جس کیلئے قلم اٹھایا۔ میرا بیٹا احمد امریکہ میں رہتا ہے وہیں اس نے بی ایس کمپیوٹر سائنسز' ایم بی اے اور پھر پی ایچ ڈی کی ڈگری لی اب وہ ماشاء اللہ ڈاکٹر متعین ہے بلکہ بہت سی کتب بھی لکھی ہیں جن میں ایک میرے نام سے منسوب کی ہے کہ میری عظیم ماں نے مجھے اس مقام تک لانے میں ''جدائی'' اور بہت تکالیف برداشت کیں وغیرہ وغیرہ۔ ایک مرتبہ وہ لیکچرز کے سلسلے میں کیلفورنیا سے دوسرے شہر جارہا تھا تو سفر بہت لمبا تھا اپنے ساتھ اپنے برادر نسبتی کو بھی لے لیا۔ میں نے سختی سے تاکید کی کہ کوئی گانا نہیں لگے گا بلکہ میں نے ایک کیسٹ سورۂ رحمٰن' منزل اور سورۂ یٰسین کی دی کہ بس یہ چلے گی۔ میں جب بھی سفر کرتی ہوں تو کلام الٰہی کا ورد کرتی رہتی ہوں جس کی وجہ سے الحمدللہ سکون رہتا ہے اور آرام سے منزل مقصود پر پہنچ جاتے ہیں۔ سیدھا راستہ چونکہ لمبا تھا لہٰذا انہوں نے دوسرے نئے راستے سے جانا پسند کیا وہ راستہ جنگل پہاڑوں سے [illegible] تھا لیکن دوسرے راستے سے کافی چھوٹا تھا۔ میرے بیٹے نے گانے لگانے چاہے تو اس کے برادر نسبتی نے منع کردیا کہ آنٹی نے منع کیا تھا اور تاکید کی تھی کہ قرآن پاک کی سورتیں ہی لگانی ہیں۔ اب وہ جس راستے سے جارہے تھے وہاں ہلکی ہلکی بارش اور برف باری شروع ہوگئی۔ آدھے راستے میں چڑھائی کرتے ہوئے اچانک گاڑی سلپ ہوئی اور نیچے کھائی کی طرف گرگئی' نیچے انتہائی گہری کھائی تھی' گاڑی گرتے گرتے اچانک کسی چیز کے ساتھ اٹک گئی' سورۂ رحمٰن کی تلاوت جاری تھی' آٹھ سیٹس والی بھاری وین نامعلوم کس چیز سے اٹکی ہوئی تھی دروازے لاک تھے' کھڑکی کے راستے بمشکل باہر نکلے جب باہر نکل کر دیکھا تو گاڑی کے آگے صرف چند جھاڑیاں تھیں جو کہ ٹانگ مارنے سے بھی ٹوٹ سکتی تھیں مگر اللہ کی قدرت دیکھیں کہ اتنی بھاری وین انہوں نے روک رکھی تھی۔ باہر نکل کر اللہ کا رو رو کر شکر ادا کیا۔ اب پریشان کہ اجاڑ بیابان' شدید ٹھنڈ اور برف باری' سڑک کی ایک طرف کھڑے ہوگئے۔ خیر اللہ کی مہربانی ایک گاڑی آتی نظر آئی اسے ہاتھ دیا انہوں نے صورتحال دیکھی تو معذرت کرلی کہ معذرت بھائی ہمارے پاس رسی نہیں کہ آپ کی گاڑی کھینچ سکیں اور وہ روانہ ہوگئے' بہت مایوس ہوئے۔ خدا سے گڑگڑا کر دعائیں مانگنا شروع کردیں۔ گاڑی میں مسلسل سورۂ رحمٰن چل رہی تھی۔ رات کے دو بجے برف باری' ہو کا عالم' کوئی مدد نہیں۔ اسی لیے کہتے ہیں سیدھے راستے سے جاؤ بے شک لمبا ہو۔ چھوٹے اور پرخطر راستے سے ہرگز نہ جاؤ بے شک چھوٹا ہو۔ گڑگڑا کر دعائیں مانگنے کے بعد اس کی مہربانی ہوئی اور سامنے سے ایک گاڑی آتی نظر آئی اور بغیر ہاتھ دیے آکر رک گئی' گاڑی سے ایک بندہ نکلا اور گاڑی سے چین نکالی' گاڑی کے نیچے گھس کر چین لگائی پھر اپنی گاڑی میں بیٹھ کر گاڑی باہر نکالی۔ چین اتاری' اپنی گاڑی میں بیٹھا۔ میرے بیٹے نے بھاگ کر اس سے سلام لیا' ہاتھ میں کچھ ڈالرز زبردستی تھمادیے اور وہ نیک آدمی جدھر سے آیا تھا اسی طرف واپس روانہ ہوگیا۔ بیٹے نے گاڑی دوڑائی کہ دیکھیں کدھر گیا' مگر وہ وہ وہ (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

# پرہیزی کھانا

(اہلیہ محمد اشرف' لاہور)

شدید اصرار پر مجھے اپنی ایک رشتہ دار کے ہاں جانا ہوا جس کے شوہر کے ذرائع آمدن ''مشکوک'' ہیں ایک دو بار تو روزہ رکھ کر اور کبھی کوئی بہانہ بنا کر جان چھڑائی۔ مگر ایک بار جانا ہی پڑا مگر اس شرط پر کہ میں ''پرہیزی کھانا'' کھاتی ہوں۔ وہاں پہنچنے پر کھانے کے وقت میں نے اپنا کھانا کھولا اور گھر والے معنی خیز نظروں سے کبھی مجھے اور کبھی کھانے کو دیکھنے لگے۔ بہن کو تو علم تھا ہی مگر دوسرے گھر والے (ساس' نند' جیٹھانی' دیورانی وغیرہ) پوچھنے لگے کہ بھئی یہ کیا مذاق ہے آپ کو ''پرہیزی کھانا'' ہم بنادیتے گھر سے لانے کی کیا ضرورت تھی؟ کچھ کچھ ان کو شک بھی ہورہا تھا کہ شاید ہمارے گھر سے کھانا پسند نہیں۔ موقع محل اچھا تھا بولنے والے کو تو بولنے کا بہانہ چاہیے۔ میں نے کہا دراصل جب شدید تکلیف وہ بیماری لگنے یا بڑھنے کا خدشہ ہو اور ڈاکٹر نے بھی بتایا ہو کہ پرہیز نہ کیا تو بظاہر لذیذ مگر بیمار کردینے والے کھانے بیماری کا سبب بن جاتے ہیں تو احتیاطاً انتظام کرکے ہی نکلنا چاہیے۔ اس کے ساتھ ہی اصل گفتگو شروع ہوگئی کہ دیکھو ایک ڈاکٹر کے کہنے پر تو ہم بیماری کے ڈر سے من پسند کھانے چھوڑ دیتے ہیں' جی نہ چاہتے ہوئے بھی تھکے جسم کے ساتھ صبح کی سیر کو مجبوراً نکلتے ہیں کیونکہ بیمار جسم ہمیں نظر آرہا ہے لیکن افسوس صد افسوس کہ ہماری ''بیمار روح'' ہمیں نظر نہیں آرہی اور نہ ہی کسی روحانی معالج (کسی اللہ والے) سے اس کا علاج کروا رہے ہیں۔ ہمارے سب سے بڑے ڈاکٹر' سب سے بڑے سرجن حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کی نافرمانیاں چھوڑ دو' گناہ کا پرہیز کرو ورنہ روح کی شدید بیماری لگنے کا خطرہ ہے اور اگر احتیاط نہ کی تو پھر استغفر اللہ دوزخ کا عذاب جھیلنا پڑے گا

### (بقیہ: بچوں کی اسلامی تربیت اب بھی ممکن ہے!)

سب سے بڑا دشمن ہے۔ اس نے اللہ سے عہد کیا ہے کہ وہ اس کے بندوں کو بہکاتا رہے گا اس لئے وہ اپنے کام میں پوری تندہی سے مصروف ہے۔ معصوم بچوں کو غلط غلط راستے دکھاتا ہے۔ ان راستوں سے بچانا ماں کی ذمہ داری ہے۔ ''اھدنا الصراط المستقیم'' دراصل وہ اہم دعا ہے جس کے جواب میں اللہ تعالیٰ ہمارے لئے پورا قرآن مجید پیش کردیتا ہے۔ یہی وہ ہدایت کا راستہ ہے جو نبیوں' صدیقین' شہداء کا راستہ ہے اور جن پر اللہ کا انعام نازل ہوا ہے۔ گمراہ لوگوں سے بچنے کی دعا ان کو سکھایئے۔ یہودیوں اور نصاریٰ کے مکر و فریب سے ان کو آگاہ کیجئے کہ مغضوب علیہم یہی ہیں جو اللہ کے نافرمان ہیں۔ اپنے بچوں کو روز مرہ زندگی میں سورۂ فاتحہ کی اہمیت سے آگاہ کریں۔ بچوں کی کسی بھی بیماری کی صورت میں اکتالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پانی پر دم کرکے پلائیں۔ اس سورۃ کو سورۃ شفا اسی لئے کہا گیا ہے کہ یہ بہت سی جسمانی' روحانی اور نفسیاتی بیماریوں کا علاج ہے تو زائیدہ بچوں کو ہمیشہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دودھ پلائیں۔ دودھ ہضم بھی ہوگا اور ان کے لئے صحت کا باعث بھی بنے گا۔ نزلہ' زکام' کھانسی' دمہ کے مریضوں کو دوا کے ساتھ ایک تعوذ اک نستعین پڑھنا چاہیے

پیشاب کی جلن سے نجات: آملے کے چھلکے کو رات کے وقت پانی میں بھگو کر صبح صرف پانی چھان کر ہمراہ گنے کا رس اور شہد لیا جائے چند ہی روز کے استعمال سے پیشاب کی جلن اور سوزاک سے نجات مل جاتی ہے۔

محمد راشد دسکوی

# تجارت کریں اور جنت کی چابی پائیں

ہماری ہر طرح کی ضروریات پوری کرنے والی ذات اللہ تعالیٰ کی ذات ہے، وہ چاہے تو اسباب کے ذریعے ہماری حاجات و ضروریات پوری کردے اور چاہے تو ان اسباب کے بغیر محض اپنی قدرت سے ہماری ضروریات و حاجات پوری کردے، وہ اس پر پوری طرح قادر اور خود مختار ہے۔ البتہ! ہم اس دارالاسباب میں اسباب اختیار کرنے کے پابند ہیں تاکہ بوقتِ حاجت و ضرورت ہماری نگاہ و توجہ غیر اللہ کی طرف نہ اٹھ جائے۔ اس بات میں تو کوئی شک وشبہ ہے ہی نہیں کہ اللہ رب العزت ہماری محنتوں کے محتاج نہیں ہیں، لیکن کیا شریعت کا مزاج اور منشا بھی یہی ہے، کہ ہم ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھے رہیں، بالخصوص جب اس ترکِ اسباب کا نتیجہ یہ نکلتا ہو کہ بیوی، بچوں اور والدین کے حقوق تلف ہوتے ہیں اور یہ غیروں کے اموال کی طرف حرص وہوس کے ساتھ دیکھتا رہتا ہے، تو یاد رکھیں کہ اس طریقے کے لوگوں کو شریعت اس طرزِ عمل کی تعلیم نہیں دیتی بلکہ سیرت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور سیرت صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین تو حلال طریقے سے کسب معاش کی تعلیم دیتی ہے، ایسے بے شمار واقعات ہیں جن سے یہ سبق ملتا ہے کہ اپنا کر کے کھاؤ، دوسرے کے سامنے ہاتھ نہ پھیلاؤ۔ یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ تونگری کی وجہ سے آج کے دور میں ہمارا دین وایمان محفوظ رہے گا، ورنہ اندیشہ ہے کہ اختیاری فقر وفاقہ کہیں کفر وشرک کے قریب ہی نہ لے جائے۔ ہاں اولیاء اللہ اور یقین وتوکل کے اعلیٰ درجہ پر فائز لوگوں کا معاملہ اور ہے۔ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی زریں نصائح: حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ گزشتہ زمانہ میں مال کو برا سمجھا جاتا تھا لیکن جہاں تک آج کے زمانہ کا تعلق ہے تو اب مال ودولت مسلمانوں کی ڈھال ہے، حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی فرمایا کہ اگر یہ درہم و دینار اور روپیہ پیسہ نہ ہوتا تو یہ سلاطین وامراء ہمیں دست و پا بنا کر ذلیل و پامال کر ڈالتے، نیز انہوں نے فرمایا: کسی شخص کے پاس اگر تھوڑا بہت بھی مال ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ اس کی اصلاح کرے کیونکہ ہمارا یہ زمانہ ایسا ہے کہ اس میں اگر کوئی محتاج ومفلس ہوگا تو اپنے دین کو اپنے ہاتھ سے گنوانے والا سب سے پہلا شخص وہی ہوگا۔ توضیحات شرح مشکوٰۃ میں لکھا ہے کہ پچھلے زمانہ میں مال و دولت کو ناپسند کیا جاتا تھا، مومن اور متقی حضرات مال کو مکروہ سمجھتے تھے کیونکہ عام ماحول زہد وتقویٰ کا تھا، لوگ غریب وفقیر کو ذلیل و فقیر نہیں سمجھتے تھے، مالی کمزوری کی وجہ سے اس کے ایمان کو تباہ نہیں کرتے تھے، نیز بادشاہ اور حکمران بھی اچھے ہوتے تھے جو غریب کو سنبھالا دیتے تھے، اس لئے لوگ مال و دولت اکٹھا نہیں کرتے تھے اور اکٹھا کرنے کو معیوب سمجھتے تھے مگر اب معاملہ اس کے برعکس ہے کہ غریب وفقیر آدمی کو معاشرہ میں ذلیل وحقیر سمجھتے ہیں اور پیسے کی بنیاد پر اس کے ایمان کو خریدا جاتا ہے۔ نیز حکمران بھی خیر خواہ نہیں رہے ہے تو نتیجہ یہ نکلے گا کہ غریب آدمی مالداروں اور حکمرانوں کا دست نگر اور دست وپا بن جائے گا اور ان کے ہاتھ صاف کرنے اور میل کچیل صاف کرنے کیلئے تولیہ اور رومال بن جائے گا۔ پھر مزید لکھا ہے جس شخص کے پاس اس مال میں سے کچھ بھی ہو وہ اس کی اصلاح کرے، مطلب یہ کہ تھوڑا پیسہ بھی ہو تو اس کو کسی کاروبار میں لگا دے یہ اسکی ترقی و بڑھوتری ہے، یا پھر اصلاح کا مطلب یہ ہے کہ اس کو قناعت کے ساتھ خرچ کرے، اسراف نہ کرے۔ (۷/۳۷۵، مکتبہ عصریہ، کراچی) کمائی کے ذرائع: کسب معاش کے بہت سے ذرائع ہیں، ان میں سے کون سا افضل ہے؟ اس کے تعین میں سلف صالحین کا اختلاف ہے، اس بارے میں شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک بہترین کتاب "فضائل تجارت" سے خلاصۃً کچھ بحث ذیل میں نقل کی جاتی ہے۔ حضرت شیخ الحدیث صاحب فرماتے ہیں: میرے نزدیک کمائی کے ذرائع تین ہیں: تجارت، زراعت اور اجارہ۔ اور ہر ایک کے فضائل میں بہت کثرت سے احادیث ہیں، بعض حضرات نے صنعت وحرفت کو بھی اس میں شامل کیا ہے، جیسا کہ اوپر گزرا۔ میرے نزدیک وہ ذرائع آمدنی میں نہیں، اسباب آمدنی میں ہے اور آمدنی کے اسباب بہت سے ہیں، ہبہ ہے، میراث ہے، صدقہ ہے وغیرہ وغیرہ۔ جنہوں نے اس کو کمائی کے اسباب میں شمار کیا، میرے نزدیک صحیح نہیں، اس لئے کہ زراعت وحرفت کمائی نہیں ہے، کیونکہ اگر ایک شخص کو جوتے بنانے آتے ہیں یا جوتے بنانے کا پیشہ کرتا ہے وہ جوتے بنا بنا کر کوٹھی بھر لے، اس سے کیا آمدنی ہوگی؟ یا تو اس کو بیچے گا یا (پھر یہ جوتے) کسی کا نوکر ہو کر اس کا (مال) بنائے۔ یہ دونوں طریقے تجارت یا اجارہ میں آگئے اور اس سے بھی زیادہ فتیح "جہاد" کو کمائی کے اسباب شمار کرنا ہے، اس لئے کہ جہاد میں اگر کمائی کی نیت ہوگی تو جہاد ہی باطل ہے۔ میں پہلے لکھ چکا ہوں کہ میرے نزدیک تجارت افضل ہے، وہ بحیثیت پیشہ کے ہے، اس لئے کہ تجارت میں آدمی اپنے اوقات کا مالک ہوتا ہے، تعلیم و تعلم، تبلیغ، افتاء وغیرہ کی خدمت بھی کرسکتا ہے، لہٰذا اگر اجارہ دینی کاموں کیلئے ہو تو وہ تجارت سے بھی افضل ہے، اس لئے کہ وہ واقعی دین کا کام ہے، مگر شرط یہ ہے کہ وہی دین کا کام مقصود ہو اور تنخواہ بدرجہ مجبوری ہے۔ درحقیقت میرے اکابر کے بہت سے واقعات اس کی تائید میں ہیں کہ تنخواہ اصل یا مستقل چیز نہیں سمجھتے تھے۔ جیسا میں نے اوپر لکھا اور تنخواہ محض عطیہ الٰہی سمجھتے تھے جو ہم لوگوں میں بالکل مفقود ہے، یہی وہ چیز ہے جس کی بناء پر میں اجارہ تعلیم کو سب انواع سے افضل لکھا ہے۔ اس ملازمت کے بعد تجارت افضل ہے، اس لئے کہ تاجر اپنے اوقات کا حاکم ہوتا ہے، وہ تجارت کے ساتھ دوسرے دینی کام تعلیم، تدریس، تبلیغ وغیرہ بھی کرسکتا ہے، اس کے علاوہ تجارت کی فضیلت میں آیات و احادیث ہیں، چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: خدا نے مومنوں سے ان کی جانیں اور ان کے مال خرید لیے ہیں (اور اس کے) عوض میں ان کیلئے بہشت (تیار) کی ہے۔

اور بھی بہت سی آیات تجارت کی فضیلت میں ہیں، ان کے علاوہ احادیث میں ہے: سچا، امانت دار تاجر (قیامت میں) انبیاء کرام علیہ السلام، صدیقین اور شہداء کے ساتھ ہوگا۔ بہترین کمائی ان تاجروں کی ہے جو جھوٹ نہیں بولتے، امانت میں خیانت نہیں کرتے، وعدہ خلافی نہیں کرتے اور خریدتے وقت چیز کی مذمت نہیں کرتے (تاکہ بیچنے والا قیمت کم کرکے دے دے) اور جب (خود) بیچتے ہیں تو (بہت زیادہ) تعریف نہیں کرتے (تاکہ زیادہ ملے) اور اگر ان کے ذمہ کسی کا کچھ نکلتا ہو تو ٹال مٹول نہیں کرتے اور اگر خود ان کا کسی کے ذمہ نکلتا ہو تو وصول کرنے میں تنگ نہیں کرتے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سچ بولنے والا تاجر قیامت میں عرش کے سایہ میں ہوگا۔ حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تاجر میں چار باتیں آجائیں تو اس کی کمائی پاک ہوجاتی ہے، جب خریدے تو اس چیز کی مذمت نہ کرے اور بیچے تو (اپنی چیز کی بہت زیادہ) تعریف نہ کرے اور بیچنے میں گڑبڑ نہ کرے اور خرید وفروخت میں قسم نہ کھائے۔ حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خرید وفروخت کرنے والے کو (بیع توڑنے کا) حق ہے، جب تک وہ اپنی جگہ سے نہ ہٹیں، اگر بائع ومشتری سچ بولیں، مال، قیمت کے عیب اور کھرے کھوٹے ہونے کو بیان کردیں تو ان کی بیع میں برکت ہوتی ہے اور اگر عیب کو چھپالیں اور جھوٹے اوصاف بتائیں تو شاید کچھ نفع تو کمالیں (لیکن) بیع کی برکت ختم کردیتے ہیں۔ فرمایا: رزق کے نو حصے تجارت میں ہیں اور ایک حصہ جانوروں کی پرورش میں ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں تمہیں تاجروں کے ساتھ خیر کے برتاؤ کی وصیت کرتا ہوں کیونکہ یہ لوگ ڈاکیے اور زمین میں اللہ کے امین ہیں۔ تجارت کے بعد میرے نزدیک زراعت افضل ہے، زراعت کے متعلق حدیث میں آیا ہے حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کیا کہ: کوئی مسلمان جو درخت لگائے یا زراعت کرے پھر اس میں سے کوئی انسان یا پرندہ یا کوئی جانور کھالے تو یہ بھی اس کیلئے صدقہ ہے اور مسلم کی روایت میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ اس میں سے کچھ چوری ہوجائے تو وہ بھی اس کے لئے صدقہ شمار ہوتا ہے اور ضرورت کے اعتبار سے بھی زراعت ہے، کیونکہ اگر زراعت نہ کی جائے تو کھائیں گے کہاں سے؟ باقی اپنی زمین دوسرے کو دینا، مزارعت کہلاتا ہے، زراعت اور چیز ہے اور مزارعت اور چیز ہے۔ حاصل یہ ہے کہ قواعد شرعیہ کی رعایت ہر چیز میں ضروری ہے، جیسا کہ اس بارے میں اوجز المسالک ۵/۲۲۰، باب کراء الارض میں بہت لمبی بحث کی گئی ہے اور شرعی حدود کی رعایت ان ہی تینوں میں نہیں بلکہ دین کے ہر معاملہ میں ضروری ہے۔ ان سب کے بعد نہایت ضروری اور اہم امر یہ ہے کہ کسب کے بلکہ ہر عمل میں شریعت مطہرہ کی رعایت ضروری ہے جس کو احیاء العلوم ۲/۶۴ میں مستقل باب کے تحت بیان کیا ہے چنانچہ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ "بیع اور شراء کے ذریعہ مال حاصل کرنے کے مسائل سیکھنا ہر مسلمان پر واجب ہے جو اس مشغلہ میں لگا ہوا ہو، کیونکہ طلب علم کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے اور اس سے ان تمام مشاغل کا علم طلب کرنا مراد ہوگا، مشغلہ رکھنے والوں کو جن مسائل کی حاجت ہو اور کسب کرنے والا کسب کے مسائل جاننے کا محتاج ہے اور جب اس سلسلہ کے احکام جان لے تو معاملات کو فاسد کرنے والی چیزوں سے واقف (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

طیبہ فراکت، بہاولپور

# جلد گوری چٹی نکھری خوبصورت اور شاداب!

کیا آپ کو اس بات کا علم ہے کہ محض یہ جان کر کہ اپنے چہرے کی صفائی کتنی مرتبہ کرنی چاہیے، آپ اپنے چہرے کی جلد، نرمی اور رنگت کو قابو میں کر سکتی ہیں۔ خواہ آپ کم عمر ہوں یا زائد العمر صرف درستگی سے چہرہ صاف کر کے اپنی جلد کی مناسب طور پر حفاظت کو یقینی بنایا جا سکتا ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! امید ہے کہ آپ صحت و سلامتی کی بہترین حالت میں ہوں گے۔ میری یہ تحریر خواتین کے صفحہ پر لگائیں یہ میرے لئے باعث فخر و امتیاز ہو گا۔ **جسمانی نکھار کیلئے باڈی اسکرب:** اب آپ کو باڈی اسکربنگ اینڈ مساج کیلئے بڑے بڑے پارلرز پر جا کر بھاری رقوم خرچ کرنے کی ضرورت نہیں۔ گھر بیٹھے گھر کی چیزوں سے ہی جسمانی نکھار لائیے اس کیلئے ایک باڈی اسکرب (Body scrub) حاضر خدمت ہے جو نہایت آسان اور بہت سستا ہے۔ کوئی بھی ہوئی سوپ لے کر اس کو کدوکش کر لیں اس میں بیسن اور تھوڑی سی ہلدی ملا کر مکس کر کے رکھ لیں۔ لیجئے آپ کے جسمانی نکھار کیلئے ایک بہترین باڈی اسکرب تیار ہے اس کو محفوظ کر لیں نہانے سے 15،20 منٹ پہلے حسب ضرورت باڈی اسکرب لے کر اس میں پانی یا عرق گلاب ملا کر پورے جسم پر خوب اچھی طرح مل لیں اور Scrub کریں جسم کا سارا میل کچیل اور جلد کے مردہ خلیے اتر جائیں گے اور جلد گوری چٹی نکھری، خوبصورت اور شاداب ہو جائے گی۔ مزید حسن و نکھار کیلئے گلیسرین، عرق گلاب، لیموں کا رس ہم وزن لے کر نہانے کے بعد جسم تولیے سے خشک کر کے یہ آمیزہ جذب ہونے تک لگائیں۔ ہفتے میں ایک بار ضرور یہ غسل لیں چند ہفتوں میں ہی ایسا نکھار آئے گا کہ آپ شہزادیوں کی طرح محسوس کریں گی۔ **خشکی کا خاتمہ:** ناریل یا سرسوں کے تیل میں آدھے لیموں کا رس، ایک چائے کا چمچ گلیسرین ملا کر بالوں کی جڑوں میں اچھی طرح لگائیں۔ دو گھنٹے بعد یا پھر رات بھر لگا رہنے کے بعد صبح بال دھو لیں۔ تھوڑے عرصے میں ہی خشکی کا خاتمہ ہو جائے گا۔ انشاء اللہ! اور بال بھی Smoth and Silky ہو جائیں گے۔ اگر خشکی زیادہ ہو تو تیل لگا کر باریک کنگھی سے خشکی کو نکال لیں۔

**آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے دور کرنے کا انوکھا علاج:** جب صبح سو کر اٹھیں تو دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو آپس میں خوب رگڑیں کہ جب یہ خوب گرم ہو جائیں، اپنی آنکھوں پر تھوڑی دیر کیلئے رکھ لیں، چند مرتبہ یہ عمل دوہرائیں انشاء اللہ تھوڑے ہی عرصے میں آنکھوں کے سیاہ حلقے دور ہو جائیں گے۔ یہ عمل شیشے کے سامنے کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ ہاتھوں کو آپس میں رگڑنے سے مخصوص حرارت اور شعاعیں نکلتی ہیں جو شفا بخش ہوتی ہیں۔

## چہرے کی صفائی کیلئے کلینزنگ کی اہمیت

یہاں خواتین کی رہنمائی کیلئے کلینزنگ کے چند کارآمد طریقہ کار یکجا کئے ہیں جو برس ہا برس سے آزمودہ کار سمجھے جاتے ہیں۔

1۔ دن میں دو مرتبہ سے زائد چہرہ صاف مت کریں یہاں تک کہ آپ کو کھلے آسمان تلے نہ نکلنا پڑے، جب چہرے پر اضافی دھول مٹی جراثیم اور آلودگی چپٹ جاتی ہے کسی بھی طرز کی جلد کیلئے دن میں دو مرتبہ کلینزنگ کافی ہے کیونکہ بہت زیادہ کلینزنگ کی جاتی رہے تو جلد قیمتی اور قدرتی چکنائیوں سے محروم ہو جاتی ہے اور سوکھ جاتی ہے۔ 2۔ ہمیشہ ایسا کلینزر استعمال کریں جو کہ آپ کی جلد کیلئے موزوں ہو، چہرے کی جلد پر صابن کا استعمال کم سے کم کریں کیونکہ یہ عمل خاصا خطرناک بھی ثابت ہو سکتا ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ خشک ہو جانے والی جلد وقت کے ساتھ ساتھ خراب ہوتی چلی جاتی ہے۔ بہت زیادہ گاڑھا یا بھاری کلینزر جلد کے مسامات کو بند کر دیتا ہے جبکہ انتہائی خشک کلینزر سے جلد میں اشتعال کی کیفیت پیدا ہو سکتی ہے۔ خشک جلد کیلئے کلینزر میں قوت بخش جڑی بوٹیاں اور تیل شامل ہوں تو یہ زیادہ بہتر بات ہے خاص طور پر دیسی جڑی بوٹیاں جو جلد سے پیدا ہونے والے تیل کا توازن برقرار رکھ سکیں اور صفائی کے عمل کو سپورٹ کرتی ہوں۔ حساس جلد کی مالک خواتین کیلئے ضروری ہے کہ وہ خوشبو اور اشتعال انگیز مادوں سے پاک نہایت ہلکا کلینزر استعمال کریں۔ 3۔ چہرہ ہمیشہ نیم گرم پانی سے دھوئیں گرم پانی وقت کے ساتھ چہرے کی جلد کو خشک کر کے دیگر نقصانات پہنچاتا ہے۔ زیادہ ٹھنڈا پانی بھی استعمال کرنے سے گریز کریں کیونکہ یہ جلد کیلئے مفید نہیں۔ 4۔ اگر آپ چہرے کی صفائی کیلئے اسفنج یا کپڑے کا سہارا لے لیتی ہیں تو اس بات کو یقینی بنائیں کہ یہ چیزیں نرم اور صاف ہوں مگر کلینزر کیلئے سب سے بہترین معاون آپ کے ہاتھ ہیں۔ 5۔ چہرے کی کلینزنگ سے قبل اپنے ہاتھوں کو خوب اچھی طرح دھوئیں ورنہ آپ چہرے کی جلد پر گندگی منتقل کر رہی ہوں گی۔ 6۔ کلینزنگ سے قبل ہلکا گرم پانی لے کر چہرے اور گردن پر چھینٹیں ماریں تاکہ گرد و غبار صاف ہو جائے۔ 7۔ انگلیوں کی پوروں سے کلینزر اپنے چہرے پر لگائیں اور آہستگی سے دائروں کی شکل میں یا نیچے سے اوپر کی جانب گردن اور چہرے پر مساج کرتی جائیں۔ بہت زیادہ مت رگڑیں کیونکہ ہلکے ہاتھوں سے مساج دوران خون کی بہتری کے علاوہ میل کچیل اور جلد پر موجود پرانے خلیوں کی سختی کو ختم کرنے کیلئے کافی ہے۔ بہت زیادہ زور سے رگڑنے کی صورت میں جلد کھنچ جاتی ہے اور اس پر خراشیں پڑنے کا بھی امکان رہتا ہے۔ 8۔ اب چہرے کو بہت زیادہ نیم گرم پانی سے دھو لیں اور گردن سے کلینزر صاف کرنا نہ بھولیں کہ کلینزر کی تہہ جٹ مسامات کو بند کر کے گندگی کو اپنی جانب متوجہ کر سکتی ہے۔ 9۔ کسی نرم تولیے سے چہرے اور گردن پر موجود اضافی پانی کو صاف کریں۔ 10۔ فوری طور پر کوئی "واٹر بیسڈ" ٹونر یا جلد کی موزونیت کو مدنظر رکھتے ہوئے موئسچرائزر استعمال کریں تاکہ چہرہ فضا میں موجودگی کو قبول نہ کر سکے اور تر و تازہ دکھائی دے۔

## موبائل کا غلط استعمال اور گھروں کی تباہی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے۔ آج خاص طور پر قلم قارئین کیلئے اٹھایا ہے۔ میرے گھر میں ایک بہت بڑا مسئلہ کھڑا ہوا ہے اور اس کی بنیاد موبائل بنا ہوا تھا۔ میرے بھائی کی جب منگنی ہوئی تو میرے بھائی نے میری بھابھی کو موبائل لے کر دیا جس پر دونوں ایک دوسرے سے بات چیت کرتے تھے اسی دوران میری بھابھی نے اپنے دیور (میرے دوسرے بھائی) سے بھی موبائل پر بات چیت شروع کر دی آہستہ آہستہ یہ دونوں ہر وقت فون پر باتیں کرنا شروع ہو گئے۔ کچھ عرصہ بعد میری بھابھی کی شادی ان کے منگیتر یعنی میرے بڑے بھائی کے ساتھ ہو گئی۔ مگر اب مسئلہ یہ ہے کہ شادی تو اس کی میرے بڑے بھائی سے ہوئی ہے مگر وہ ہر وقت میرے چھوٹے بھائی یعنی اپنے دیور کے ساتھ رہتی ہیں۔ میرے گھر والوں نے ہر طریقے سے دونوں کو سمجھایا پر وہ نہیں مانتے، وقتی طور پر معافی بھی مانگتے ہیں، آنسو بہاتے ہیں اور جان چھڑا لیتے ہیں مگر ایک دو ہفتے بعد پھر وہی حال ہو جاتا ہے۔ ہم نے کئی بار سوچا کہ اس کے والدین کو بتائیں مگر گھر کی عزت ہے، بات نکلی تو بہت دور تک جائے گی۔ زبان کی بہت تیز ہے، ہم اسے ہر طرح سے خوش رکھتے ہیں، گھر میں دولت کی کھانے پینے کی ریل پیل ہے، میرے والدین ہم سے زیادہ اس سے محبت کرتے ہیں کہ یہ پرائی ہے، یہ میری بیٹی سے بڑھ کر ہے۔ میرے جس بھائی کے ساتھ اس کی شادی ہوئی اس پر چیختی چلاتی ہے۔ اس کی وجہ سے میرے دونوں بھائی ایک دوسرے سے دور ہو گئے ہیں۔ میرا تمام قارئین کو پیغام ہے کہ خدارا لڑکیوں کو موبائل جیسی لعنت ہرگز نہ دیں، یہ بڑی نقصان دہ چیز ہے۔ اس کی وجہ سے ہمارا گھر بکھر چکا ہے۔ یہ میرے گھر کا راز تھا جسے میں نے صرف اصلاح کی نیت سے عبقری میں لکھا۔ (پوشیدہ)

ہمیشہ کا فقیر: جس کی تونگری اللہ تعالیٰ عزوجل کے بھروسہ پر ہے وہ ہمیشہ تونگر رہتا ہے اور جس کی تونگری اپنے کسب و توف کے بھروسہ پر ہے وہ ہمیشہ فقیر ہی رہتا ہے۔

# بیماری میں ہمدرد بیوی کا ساتھ! شوہر کی جلد صحت یابی کا راز

آمنہ ثاقب، کراچی

ایسے جوڑوں کی کمی نہیں کہ ان میں سے کسی کے رفیق یا رفیقہ حیات کو بیماری ہو جائے بلکہ معمولی سی چوٹ بھی لگ جائے تو ان کے رفیق یا رفیقہ حیات کو بڑی بے چینی ہونے لگتی ہے بیمار اگر مرد ہو تو بیوی اور اگر بیوی ہو تو شوہر سب کچھ چھوڑ کر اپنی زندگی کے ساتھی کے علاج معالجے اور تیمارداری میں لگ جاتے ہیں

پچھلی بار جب آپ بیمار پڑے تھے اور معمولی سے زکام نے طویل لت کی شکل اختیار کر لی تھی تو آپ کی اہلیہ نے اس بحران کا مقابلہ کس طرح کیا تھا؟ انہوں نے اس کا کیا اثر لیا تھا؟ کیا انہوں نے آپ کے کام کا بوجھ ہلکا کرنے کی کوشش کی تھی اور یہ اعتراف کیا تھا کہ آپ ان کی زندگی کیلئے انتہائی ضروری ہیں؟ اگر آپ کوئی خاتون ہیں تو یہی سوالات آپ سے بھی آپ کے شوہر کے متعلق کیے جاسکتے ہیں۔ کیا آپ کے شوہر نے گھر کا کام کاج سنبھال لیا تھا اور یہ کہا تھا کہ آپ کا وجود ان کیلئے عافیت کا سامان فراہم کرتا ہے۔ بہرحال آپ شوہر ہوں یا بیوی اگر آپ علالت میں آپ کے رفیق / رفیقہ حیات نے پوری طرح آپ کا ساتھ دیا تھا تو سمجھ لیجئے کہ آپ کی شادی کامیاب ہے اور آپ ایک دوسرے کے دکھ سکھ کے ساتھی ہیں، معالجین، ماہرین نفسیات، سماجی کارکن سب ہی اس بات سے اتفاق کرتے ہیں کہ کسی جوڑے کی کامیابی کی آزمائش صحیح معنوں میں ان میں سے کسی ایک کی علالت کے دوران ہی ہوتی ہے۔ جب میاں بیوی میں سے کوئی بیمار پڑ جائے تو اس وقت یہ بات پرکھی جاتی ہے کہ انہیں ایک دوسرے کا کس قدر خیال ہے اور ان کے درمیان شادی کا بندھن کس قدر مضبوط ہے۔

ایسے جوڑوں کی کمی نہیں کہ ان میں سے کسی کے رفیق یا رفیقہ حیات کو بیماری ہو جائے بلکہ معمولی سی چوٹ بھی لگ جائے تو ان کے رفیق یا رفیقہ حیات کو بڑی بے چینی ہونے لگتی ہے بیمار اگر مرد ہو تو بیوی اور اگر بیوی ہو تو شوہر سب کچھ چھوڑ کر اپنی زندگی کے ساتھی کے علاج معالجے اور تیمارداری میں لگ جاتے ہیں۔ اس جذبے کو مختلف لوگوں نے مختلف نام دیے ہیں لیکن صحیح معنوں میں اس کو ایک ہی نام دیا جاسکتا ہے اور وہ ہے "محبت"۔ اس لحاظ سے علالت ہی ایک جوڑے کو یہ معلوم کرنے کا بہترین موقع فراہم کرتی ہے کہ اسکے جیون ساتھی کو اس سے کس قدر محبت ہے اور وقت پڑنے پر وہ اس کے کس قدر کام آسکتا ہے۔ ایک ماہر نفسیات کے بقول جب کوئی بیمار پڑتا ہے تو اس پر گویا ایک قسم کی بے چارگی کی سی کیفیت طاری ہو جاتی ہے اور یہی وہ وقت ہوتا ہے کہ جب ایک علیل مرد یہ سمجھ سکتا ہے کہ اس کی بیوی اسے کس قدر چاہتی ہے، اسی طرح ایک بیمار عورت یہ سمجھ سکتی ہے کہ اس کے شوہر کو اس کا کس قدر خیال ہے۔ میاں اپنی بیوی اور بیوی اپنے شوہر کے بیمار پڑنے پر جس قسم کے جذبات و احساسات کا اظہار کرتی ہے ویسے جذبات و احساس کا اظہار کوئی اور نہیں کرسکتا۔ پھر یہ بات بھی ہے کہ مریض کی صحت یابی یا جلد صحت یابی کا انحصار بھی بڑی حد تک اس کے شوہر یا بیوی کی خبر گیری، تیمارداری اور محبت پر ہوتا ہے۔ اس جذبے کو "قربت" کا نام دیا جاتا ہے۔ ایسے مریض کہ جو کسی مطب یا کلینک میں علاج کیلئے جانے کے بجائے گھر پر ہی علاج کرانا پسند کرتے ہیں، ان کے گھر پر علاج کرانے اور شفایاب ہونے کے راز کو خوب سمجھا جاسکتا ہے، اگر بیمار کا قریب ترین عزیز بیماری کے دوران ہر وقت ساتھ ہو تو اس سے مریض کے شفایاب ہونے میں بڑی مدد ملتی ہے۔ اگر کسی کے ساتھ آپ کے گہرے دلی تعلقات ہوں اور وہ آپ کی بیماری کے دوران آپ کے پاس ہو تو یقین رکھیے کہ آپ کو جلد صحت یابی ہوگی۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ بیماری میں آپ کو تکلیف نہیں ہوگی، تکلیف تو ہوگی لیکن جس کے ساتھ آپ کے دل کا رشتہ قائم ہو وہ اگر آپ کے پاس موجود ہو تو تکلیف کا احساس بہت کم ہو جاتا ہے اور بیماری کے مسائل بہ آسانی حل ہوتے ہیں۔ واقعہ تو ہے کہ بیویاں اپنے شوہروں کی بری عادتیں بھی چھڑا سکتی ہیں لیکن براہ راست نہیں بلکہ اس کے لئے بالواسطہ طریق کار اختیار کرنا ہوگا۔ فرض کیجئے کہ بیوی کو شوہر کا سگریٹ پینا پسند نہیں تو اس طرح اپنے سگریٹ نوش شوہر سے کہے میں تم سے پیار کرتی ہوں اور چاہتی ہوں کہ ہم دونوں کی جوڑی سلامت رہے ہم دونوں بڑھاپے تک ایک دوسرے کا ساتھ دیتے رہیں، لیکن مجھے تمہاری سگریٹ نوشی سے خطرہ محسوس ہوتا ہے کیونکہ کوئی بھی ماہر صحت سگریٹ نوشی کو کسی لحاظ سے مفید نہیں بتاتا بلکہ سب ہی اسے کئی مہلک بیماریوں کا سبب بتاتے ہیں۔ اگر خدانخواستہ اس کی وجہ سے تمہیں کوئی مہلک بیماری ہوگئی تو میں کہاں کی رہوں گی۔ پھر مجھے یہ بھی پسند نہیں کہ تمہاری محنت کی کمائی کا ایک اچھا خاصا حصہ اس جان لیوا نشے پر ضائع ہوتا رہے۔ بیوی اگر اس طرح چند بار شوہر کو پیار سے سمجھانے کی کوشش کرے تو یقین ہے کہ اس کی یہ نصیحت شوہر کے دل میں گھر کرلے گی اور وہ اس سے متاثر ہو کر سگریٹ نوشی چھوڑ سکتا ہے لیکن مریض کو بھی چند باتوں کا خیال رکھنا چاہیے مثلاً اسے چاہیے کہ وہ اپنی دلجوئی اور تیمارداری میں مصروف بیوی یا شوہر کو زچ نہ کرے اور اس بات کا خیال رکھے کہ اسے خواہ مخواہ پریشانی نہ ہو۔ ایسی باتیں نہ کرے کہ جو اسکے ساتھی کو ناپسند ہوں یا جن سے اسے تکلیف پہنچتی ہو۔ اکتاہٹ پیدا کرنے والی عادتوں کے اعادہ سے بھی گریز کرنا چاہیے۔ کیونکہ اس سے دونوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ ایسی عادتوں سے صرف بیماری کی حالت میں نہیں بلکہ ہر حال میں گریز کرنا چاہیے۔ مطالعہ نفسیات اس طرف رہنمائی کرتا ہے کہ ایسے جوڑوں کو سخت تکلیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے جن میں سے کوئی ایک بیمار ہو کر ایسی باتوں پر زور دے جو اس کے ساتھی کو ناپسند ہوں۔ کچھ اور بھی دلچسپ باتیں ہوتی ہیں، مثلاً عام طور پر گھر کا انتظام عورتیں سنبھالتی ہیں عورتیں اکثر اپنے شوہروں کی خدمت گزاری بھی کرتی ہیں ایسی صورت میں جب کوئی عورت بیمار پڑ جاتی ہے تو گھر کا انتظام مرد کو سنبھالنا پڑتا ہے جس میں اسے بڑی دقت محسوس ہوتی ہے اور وہ چاہتا ہے کہ اس کی بیوی جلد سے جلد صحت یاب ہو کر اپنی ذمے داریاں سنبھال لے۔ اس کے برعکس شوہر بالعموم خاندان کے مالی انتظامات اور کفالت کا ذمے دار ہوتا اور تمام مالی بندوبست وہی کرتا ہے لیکن اس کے بیمار ہو جانے پر گھر کا مالی انتظام بھی عورت ہی سنبھال لیتی ہے اور حیرت کی بات یہ ہے کہ اکثر حالات میں شوہر کے شفایاب ہونے تک وہ اپنے شوہر کو مالی تفکرات سے نجات دلا دیتی ہے بلکہ بعض حالتوں میں شوہر کے مکمل طور پر صحت یاب ہونے تک وہ اس پر کوئی مالی دباؤ ہرگز پڑنے نہیں دیتی۔ کبھی کبھی علالت کے دوران بعض ایسی خواہشات بھی پوری ہو جاتی ہیں جو عام حالات میں پوری نہیں ہو پاتیں۔ مثلاً بعض گھریلو معاملات میں ایسے ہوتے ہیں جن سے شوہر اپنے طور پر نمٹنا چاہتا ہے جب کہ بیوی انہیں کسی اور طرح نمٹانا چاہتی ہے۔ تاہم وہ بیوی کو اس بات کیلئے مجبور نہیں کرنا چاہتا کہ وہ اس کی خواہش کے مطابق کام کرے لیکن جب بیوی بیمار ہو جاتی ہے اور اس کے فرائض بھی شوہر ہی سنبھال لیتا ہے تو اس خاص معاملے یا معاملات کو جن میں اسے بیوی سے اختلاف ہوتا ہے وہ اپنی پسند کے مطابق نمٹاتا ہے۔ بیوی کی صحت یابی کے بعد یہ دیکھا جاسکتا ہے کہ میاں اور بیوی میں سے کس کا طریقہ درست یا زیادہ سود مند ہے، پھر اس کے مطابق سمجھوتہ ہو سکتا ہے۔ بعض مرتبہ علالت باعث مسرت بھی ہو سکتی ہے مثلاً فرض کیجئے کہ ایک شخص ایک سیل ایجنٹ ہے اور اپنے پیشے کے سبب اکثر سفر پر رہتا ہے۔ اس کی بیوی کو اس کے آئے دن کا سفر پسند نہیں اور وہ چاہتی ہے کہ اس کا شوہر کچھ عرصہ لگاتار گھر پر رہے لیکن ایسا ممکن نہیں ہوتا۔ ممکن ہوتا ہے تو اس وقت جب شوہر بیمار ہو کر گھر کے اندر مقید ہو جائے شوہر کا اس طرح مقید ہونا بیوی کے لئے باعث مسرت ہوتا ہے۔ ان باتوں سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ علالت کی ازدواجی زندگی سے بڑا گہرا تعلق ہوتا ہے اور علالت میاں بیوی کے تعلقات کو مزید مستحکم کردیتی ہے۔

**آسان ٹوٹکہ سے ذیابیطس دور:** لسوڑے کے تین پتے رات کو پانی میں بھگو دیں صبح مل چھان کر پندرہ دن تک پلانے سے ذیابیطس ختم ہو جاتی ہے۔

# جادو جنات اور تمام جسمانی امراض کیلئے لاجواب

تین مرتبہ درود شریف، ایک مرتبہ الحمد شریف، ایک مرتبہ آیت الکرسی، ایک مرتبہ سورہ حشر کی آخرت تین آیات اور ایک ایک مرتبہ چاروں قل شریف اور آخر میں پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر دیں

(محمد یونس قادری، ٹنڈو آدم، سندھ)

**جادو، جنات اور تمام جسمانی امراض کے وظیفہ لئے اسم اعظم عمل:** الحمد شریف سات مرتبہ، آیت الکرسی تین مرتبہ، سورۂ یٰسین شریف ایک مرتبہ، سورہ نوح ایک مرتبہ، سورۂ جن گیارہ مرتبہ، سورۂ لہب ایک مرتبہ، آخری تینوں قل تین تین مرتبہ، اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں اور دعا کریں کم از کم پانچ ماہ یہ عمل کریں اس سے بڑھ کر کوئی عمل نہیں ہے۔ (الہام از مولانا منظور احمد شاہی، ص 192)

**ہر مقصد کے حل کیلئے تین آسان عمل:** نماز فجر کی سنت اور فرض کے درمیان 41 مرتبہ الحمد شریف وصل بسم اللہ کے ساتھ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف آخری مرتبہ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ کو 41 بار تکرار کریں پھر دعا کریں۔ (الہام ص 186) بعد نماز عشاء دو نفل پڑھ کر گیارہ سو مرتبہ درود شریف پڑھیں اور اپنے مطلوبہ کام کے حل کیلئے دعا کریں۔ روزانہ کسی بھی وقت یَا رَحْمٰنُ پانچ ہزار مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔

## نظر بد، بخار، سر درد، بچوں کا رونا اور چلانا، بدن کا درد اور ہر بیماری کیلئے مختصر دم

تین مرتبہ درود شریف، ایک مرتبہ الحمد شریف، ایک مرتبہ آیت الکرسی، ایک مرتبہ سورۂ حشر کی آخرت تین آیات اور ایک ایک مرتبہ چاروں قل شریف اور آخر میں پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر دیں یا دھاگے پر طاق گرہ لگا کر دم کر کے گلے میں باندھ دیں یا پانی دم کر کے پلا دیں یا مریض کے دونوں ہاتھوں پر کر دیں اور اسے کہیں کہ اپنے بدن پر دونوں ہاتھوں کو مل کر پھیر لیں۔

## ملازمت کا حصول، معقول رشتے، دیرینہ مقدمے، دشمنی کا خاتمہ اور فتوحات کیلئے

ایک جگہ مقرر کر کے روزانہ آیت کریمہ پڑھیں چاہے دن میں کئی مرتبہ بیٹھ جائیں اور اس کا ثواب نبی کریم ﷺ کو بخش کر دعا کریں۔ **آسان استخارہ:** سورہ الزلزال کی آیت نمبر 7 اور 8 الگ الگ تین تین پرچیوں پر لکھ لیں اور ان کو بند کر کے مصلے کے ایک طرف رکھ لیں اور دو نفل استخارہ کی نیت سے پڑھ کر اپنے کام کیلئے دعا کریں کہ میرے حق میں بہتر رہے گا یا نہیں؟ پھر ان پرچیوں میں سے ایک اٹھا کر الگ کر لیں اس طرح چھ نفل پڑھ کر تین پرچیاں الگ کر لیں اور دیکھیں کہ ان پر کون سی آیت لکھی ہیں اگر آیت نمبر 7 ہے تو کام اچھا ہے کر لیں اور اگر آیت نمبر 8 ہے تو صحیح نہیں ہے اور نہ کریں اگر آیت نمبر 7 کی ایک ہی پرچی ہے اور دو پرچیاں آیت نمبر 8 کی ہیں تو بھی کام مناسب نہیں ہے اور اگر دو پرچی آیت نمبر 7 کی ہیں اور ایک آیت نمبر 8 کی ہے تو کر لیں لیکن کچھ نقصان ہوگا استخارہ کا مطلب صرف کام کے کرنے اور نہ کرنے کا اللہ تعالیٰ سے مشورہ لینا ہے نہ کہ کسی کام کے متعلق یہ ہوگا یا نہیں۔ **تشخیص امراض:** کسی بھی پیمائش سے مریض کے بدن یا مستعمل کپڑے پر نشان لگا لیں اور آیت کریمہ 11 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور دوبارہ پیمائش کریں اگر بڑھ جائے تو جنات کے اثرات اگر کم ہو جائیں تو جادو یا نظر بد اور اگر برابر ہے تو جسمانی مرض ہے۔

## تین کیلے کھائیں خونی بواسیر سے ہمیشہ کیلئے نجات پائیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں۔ اس میں موجود چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے بڑے بڑے کام کر جاتے ہیں۔ میرے پاس بھی خونی بواسیر کا بارہا کا آزمودہ ٹوٹکہ ہے۔

**ھوالشافی:** سنگ جراحت ایک چکنا پتھر ہے دس سے بیس روپے کا لے کر رکھ لیں جس شخص کو خونی بواسیر ہو اس کو کہیے کہ اس کو پیس کر سفوف بنا لیں اس کا سفوف سفید رنگ میں ہوگا۔ رات کو ایک عدد پکا ہوا کیلا لیں اس کو چھلکے سمیت چھری سے درمیان میں لمبائی کے رخ سے کاٹ کر اس کے اندر سفوف سنگ جراحت اچھی طرح چھڑک دیں پھر اس کو بند کر کے دھاگے سے لپیٹ کر کمرے سے باہر کھلے آسمان کے نیچے اوس میں لٹکا دیں اور صبح نہار منہ ناشتے سے ایک گھنٹہ پہلے یہ کیلا چھیل کر کھا لیں، اس طرح یہ تین دن لگاتار کرنا ہے۔ اس عمل کے دوران گرم چیزوں سے مکمل پرہیز کرنا ہے۔ تین دن کے اندر انشاء اللہ تعالیٰ خون بواسیر بند ہو جائے گا۔ یہ نسخہ ایک شخص نے استعمال کیا جو اس بیماری سے تنگ تھا اور بیرون ملک مقیم تھا میں نے اسے یہ ٹوٹکہ بتایا اور جب اس نے استعمال کیا تین دن میں ٹھیک ہو گیا۔ آپ بے دھڑک کسی بھی شخص کو استعمال کروا سکتے ہیں۔ (محمد یامین، کراچی)

# حاجی کا اللہ سے راز و نیاز

(ن، ع، گ)

اے خالق کائنات! تیری ذات ہر عیب و نقص اور کمزوری سے پاک ہے تو نے اپنی عافیت کا پردہ مسلمانوں پر ڈال رکھا ہے۔

ایک بزرگ کعبہ کا غلاف پکڑے بارگاہ الٰہی میں عرض گزار ہیں: "الٰہی اس گھر کی زیارت کو حج کہتے ہیں اور کلمہ حج میں دو حرف ہیں، الٰہی ح سے تیرا حکم اور ج سے میرے جرم مراد ہیں۔ تو اپنے حکم سے میرے جرم معاف فرما دے۔ آواز آئی! اے میرے بندے تو نے کتنی عمدہ مناجات کی پھر کہو! وہ بندہ خدا دوبارہ نئے انداز سے یوں پکارتا ہے" اے میرے بخشنہار! اے غفار! تیری مغفرت کا دریا گنہگاروں کی مغفرت و بخشش کیلئے پر جوش ہے اور تیری رحمت کا خزانہ ہر سوالی کیلئے کھلا ہے۔ الٰہی! اس گھر کی زیارت کو حج کہتے ہیں اور حج دو حرف پر مشتمل ہے "ح اور ج"۔ ح سے میری حاجت اور ج سے تیرا جود و کرم ہے۔ تو اپنے جود و کرم سے اس مسکین کی حاجت پوری فرما دے۔ آواز آئی" اے جوانمرد تو نے کیا خوب حمد کی، پھر کہو"۔ وہ پھر عرض کرنے لگا اے خالق کائنات! تیری ذات ہر عیب و نقص اور کمزوری سے پاک ہے تو نے اپنی عافیت کا پردہ مسلمانوں پر ڈال رکھا ہے۔ میرے رب اس گھر کی زیارت کو حج کہتے ہیں حج کے دو حرف ہیں "ح، ج"۔ ح سے اگر میری حلاوت ایمانی اور ج سے تیری جلالت جہانگیری مراد ہے تو تو اپنی جلالت جہانگیری کی برکت سے اس ناتواں ضعیف بندے کے ایمان کی حلاوت کو شیطان سے محفوظ رکھنا" آواز آئی اے میرے مخلص ترین عاشق و صادق بندے! تو نے میرے حکم میرے جود و کرم اور میری جلالت جہانگیری کے توسل سے جو کچھ طلب کیا ہے میں نے تجھے عطا فرمایا ہمارا تو کام ہی مانگنے والے کا دامن بھر دینا ہے، مگر بات تو یہ ہے کوئی مانگے تو سہی، کسی کو مانگنے کا سلیقہ تو آتا ہو۔

## دعائیں قبول کیوں نہیں ہوتیں

1۔ ہم نے اللہ کو پہچانا مگر اس کا حق ادا نہیں کرتے۔ 2۔ ہم محبت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دعویٰ کرتے ہیں مگر انکا طریقہ سنت چھوڑ بیٹھے ہیں۔ 3۔ ہم قرآن مجید پڑھتے ہیں لیکن اس پر عمل نہیں کرتے۔ 4۔ ہم شیطان کی دشمنی کا دعویٰ تو کرتے ہیں مگر اس سے دوستی بڑھاتے ہیں۔ 5۔ ہم بہشت کیلئے دعویٰ تو کرتے ہیں مگر گناہوں سے باز نہیں آتے۔ 6۔ ہم موت کو برحق مانتے ہیں مگر مرنے کیلئے تیار نہیں ہوتے۔ 7۔ ہم دوسروں کے عیبوں پر نظر رکھتے ہیں مگر اپنے گریباں میں نہیں جھانکتے۔ (محمد علی انصاری، کوئٹہ)

ناجائز مقدمہ سے خلاصی: اگر کسی نے ناجائز مقدمہ کر رکھا ہو تو اس سے چھٹکارے کیلئے اسم یامُتعَالِی اکیس دن تک 6250 مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء پڑھیں ان شاء اللہ بنا کسی نقصان مقدمہ سے خلاصی ہو جائے گی۔

# آپ کا سوال۔ حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

1۔ جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔ 2۔ وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔ وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کر رہا ہے۔ 3۔ جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔ بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کر دیتی ہے۔ 4۔ مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔ 5۔ تمام گھر والے پڑھیں' ورنہ جتنے زیادہ افراد ممکن ہو پڑھیں۔ 6۔ بعض جادو' جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔ 7۔ عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ کوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔ 8۔ اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

صائمہ رزاق' کراچی۔ حنیفہ بی بی' خانپور کٹورا۔ اشتاق احمد' مانسہرہ۔ شریف احمد کمال' کراچی۔ زاہدہ نوید' کراچی۔ سیدہ رضیہ' کراچی۔ یوسف اویس' کراچی۔ زین' کراچی۔ حاجرہ بی بی' جوہر آباد۔ محمد ابراہیم' سکھر۔ رشیدہ بیگم' کراچی۔ جنید سلیم' دریا خان۔ فاطمہ شاہ' پشاور۔ اقراء عمران' ریناله خورد۔ عبیدہ انور' کہوٹہ۔ علی اکبر' سچن آباد۔ میمونہ کوثر' ساگری۔ شریف کامران' کراچی۔ شبانہ رشید' کراچی۔ منزہ تبسم' شہباز والا۔ رانا محمد سرور جان نقشبندی' فیصل آباد۔ تسنیم کوثر' شیخوپورہ۔ محمد فیصل' کراچی۔ شکیلہ پروین' کراچی۔ حکیم نبی احمد' بوریوالہ۔ صدف فرحان' چکوال۔ سعید الرحمٰن عمرزائی' بنوں۔ کوثر بی بی' بوریوالہ۔ خالد جاوید' کاموکے۔ محمد فاروق' کچا کھوہ۔ شبنم الماس' سیالکوٹ۔ محمد رفیق' تلہ گنگ۔ ثناء اللہ مجید غنی' مجید انجینئر۔ محمد حمزہ اکرم' چنوکی۔ آمنہ فیاض' راولپنڈی۔ رخسانہ حمید' کراچی۔ اسامہ مصطفیٰ بون' کراچی۔ عبدالحمید' کراچی۔ مریم خاتون' تلہ گنگ۔ رفعت النساء' کہوٹ۔ فرحت جبین' تلہ گنگ کہوٹ۔ طاہرہ بی بی' تلہ گنگ۔ شازیہ شفیق چغتائی' پاکپتن شریف۔ تنویر اصغر' لاہور۔ راجولی بھٹی' وہیات۔ حاجی محمد امجد' لورالائی۔ نسرین کوثر' سیالکوٹ۔ غلام عباس' گجرات۔ م خ۔ ی' خانیوال۔ میاں غلام مرتضیٰ' سیالکوٹ۔ فریدہ' کراچی۔ محمد حنیف' پاکپتن شریف۔ نوریز علی' پاکپتن۔ ارسہ نواز' خانیوال۔ محمد خالد' کوٹ سلطان۔ غلام اکبر کمبازیہ' فاروق آباد۔ تنویر الاسلام' راولپنڈی۔ بشریٰ نورین' راولپنڈی۔ شازیہ ربانی' راولپنڈی۔ محمد اسحاق' شورکوٹ کینٹ۔ رخسانہ کوثر' مظفر آباد۔ احسن پرویز شیرازی' راولپنڈی۔ لبنیٰ سجاد' لاہور۔ شہناز بانو' فیصل آباد۔ ساجد جہانگیر' فیصل آباد۔ تہمینہ ناز' لاہور۔ ارم شیرین' لاہور۔ لبنیٰ قدیر' سرگودھا۔ شبیر احمد' ملتان۔ زرینہ سلطانہ' لاہور۔ فاطمہ بی بی' شاہدرہ۔ نسیم' لاہور۔ سجاد احمد' نوشہرہ۔ غلام حسین' اسلام آباد۔ طلعت زوبی' کہوٹہ۔ اظہر کامران' شاہ پور صدر۔ غلام حسین' اسلام آباد۔ شاہدہ' کراچی۔ شفیق الرحمٰن' اختر آباد۔ محمد اشرف بھٹی' اسلام آباد۔ ناظمہ شاہین' نوشہرہ۔ محمد اسلم' اٹک۔ ناہید عبدالغفار' راولپنڈی۔ ضمیر احمد سونگی' دادو۔ خدیجہ رانی' سیالکوٹ۔ محمد اعجاز' ٹوبہ ٹیک سنگھ۔ محمد ارمغان احسن' راولپنڈی۔ شہباز اختر' گجرات۔ محمد شرجیل' کھیوڑہ۔ کرن شہزادی' سرگودھا۔ ڈاکٹر امان اللہ سعد' عارف والا۔ حافظ جاوید اقبال شاہد' چیچہ وطنی۔ قمر النساء' گوجرانوالہ۔ عبدالصمد' ڈھوکی۔ اللہ بخش' بہاولنگر۔ محمد قاسم' کراچی۔ ناصر علی انصاری' فیصل آباد۔ محمد سعید' چکوال۔ عرفان اختر' اٹک۔ عرفان شبیر' شادی پلی۔ تنویر اختر' بھلوال۔ عدنان اختر' اٹک۔ اظہر اقبال' سرگودھا۔ کاشف عدیل' میانی۔ احتشام' حیدر آباد۔ راجہ اختر حسین' باغ۔ ارشد کمال' کراچی۔ سحر سلطانہ' کراچی۔ صدف سلیم' مانسہرہ۔ مسرت پروین' تلہ گنگ۔ محمد طفیل خان' کراچی۔ فرح فرید' کوہاٹ۔ آصفی' ملتان۔ مجیدہ بیگم' جہلم۔ شیخ فوزیہ ارشد' کبیر والا۔ محمد جمیل' کراچی۔ نابعہ سلیم' کراچی۔ محمد حسین پرویز' خیرپور میرس۔ عظمیٰ فردوس' فیصل آباد۔ بینش مشتاق' لاہور۔ آمنہ عزیز' لاہور۔ محمد اشرف' کہروڑ لعل عیسن۔ عبدالقدیر' گوجر خان۔ شائستہ منصور' ہنیاں۔ راحیلہ امتیاز' فیصل آباد۔ فردوس فاطمہ' ہڈالی۔ عمران مسعود' بھلوال۔ فرحت نسیم' ملتان۔ شاہدہ امام' ملتان۔ مظفر صدیق' لاہور۔ امجد اقبال' ملکوال۔ صائمہ کوثر' اٹک۔ بلوش شاہ' بھکر۔ الفت عباس' جہلم۔ غلام مصطفیٰ خان' وزیر آباد۔ یعقوب احمد چوہدری' لاہور۔ عبدالقادر خان' پشاور۔ محمد ارسلان' اٹک۔ فاطمہ وقار' مانسہرہ۔ فرزانہ جبین' کھوئیاں۔ میمونہ شمشاد' راولپنڈی۔ شائلہ' کراچی۔ حنا طارق' کراچی۔ شازیہ' کراچی۔ سیما ارم' راولپنڈی۔ شہزاد حیات' ایبٹ آباد۔ محمد ارشد' مانسہرہ۔ جہاں زیب' دیر۔ محمد جاوید' سندھ۔ سائرہ حسین' کراچی۔ عرفان شبیر' نوراجہ' شادی پلی۔ شاہین اختر' لاہور۔ خواجہ شاہد' کھاریاں۔ تنزیلہ نوشین' لاہور۔ محمد عثمان' رحیم یار خان۔ عشرت رفیق' کراچی۔ سید مبشر علی' لاہور۔ کلثوم سکندر' راولپنڈی۔ عبدالرزاق' کوٹ ادو۔ ثمینہ' کسووال۔ سنبل لیاقت' گجرات۔ محمد وسیم عباس' لاہور۔ محمد نذیر' راولاکوٹ۔ فائزہ امتیاز' پسرور۔ نوشابہ جبار' لاہور۔ ڈاکٹر ذیشان خان' شیخوپورہ۔ یاسمین احمد' گلاسکو۔ ملک مسعود احمد' اسلام آباد۔

عبدالسلیم میمن' حیدر آباد۔ گلناز بی بی' ہری پور۔ زیارت بی بی' پشاور۔ ولی محمد' شہدادکوٹ۔ عبدالواحد خان' نوشہرہ۔ رفعت شاہین' واہ کینٹ۔ عادل علی' اٹک۔ ایک بہن' کھلابٹ۔ شمشیر علی خان' پشاور۔ محمد طارق' حسن ابدال۔ شمائلہ طارق' لاہور۔ آسیہ رشید' وینہ۔ محمد صدیق' جھنگ۔ ساجد لطیف' لاہور۔ لبنیٰ اکمل' راولپنڈی۔ محمد عرفان' لاہور۔ کوثر جبین' لاہور۔ عشرت عثمان' کراچی۔ ثناء عبدالرحمٰن' فیصل آباد۔ ارشاد بی بی۔ شاہد محمود' راولپنڈی۔ مبین جاوید' تلہ گنگ۔ متین جاوید۔ وزیراں' ڈی آئی خان۔ طاہرہ' ڈی آئی خان۔ سعد اللہ خان' ڈیرہ اسماعیل خان۔ نغمہ ظفر' پشاور۔ اسریٰ الزہرہ' پکھی والا۔ خالد مسعود' ڈیرہ غازیخان۔ نذیراں بی بی' خان پور۔ الطاف حسین' ڈیرہ غازیخان۔ عاطف حسین قریشی' ایبٹ آباد۔ شگفتہ جلیل' راولپنڈی۔ صائمہ بتول' تلہ گنگ۔ مبشرہ' لاہور۔ عروج فاطمہ' اسلام آباد۔ معیز حسن' ابدال۔ طیبہ نذیر' راولپنڈی۔ فرزانہ' ڈی آئی خان۔ عدیل احمد' اٹک۔ فرح' فیصل آباد۔ فرزانہ جبین' راولپنڈی۔ شائستہ بتول' کوہاٹ۔ مبارک حسین' گوجر خان۔ غلام فاطمہ' سیالکوٹ۔ نسیم انور' گجرات۔ محبت خان' کوئٹہ۔ نازیہ عرفان' گوجرانوالہ۔ عالیہ ملک' گوجرانوالہ۔ قیم ارشد' گوجرانوالہ۔ رخسانہ پروین' پشاور۔ سدرہ حسن بخاری' ظفروال۔ طیبہ بی بی' ٹیکسلا۔ حنا کوثر' خان پور۔ عمر فاروق' ہری پور۔ ثناء شاہد' سیالکوٹ۔ عبدالجبار' سرگودھا۔ فریحہ اکرم' گوجرانوالہ۔ فرح اسلم' ملتان۔ ظہیر احمد' وہاڑی۔ طوبیٰ' کراچی۔ رابعہ عبدالحمید' کراچی۔ صائمہ' کراچی۔ عائشہ رحمٰن' اسلام آباد۔ طاہرہ اسلم' اسلام آباد۔ عثمان رشید' کوئٹہ۔ انیلا' نیو کراچی۔ محمد عدیل آصف' ملتان۔ ملک محمد عمر' کراچی۔ عذرا پروین' فورٹ عباس۔ عابد بشیر' ایبٹ آباد۔ ساجدہ ولدار' وجکوٹ۔ نور الحق عباسی' اسلام آباد۔

آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

صبح و شام اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے باوضو بے شمار دفعہ قرآن کی یہ آیت بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف صبح و شام ضرور پڑھیں۔

چند دن، چند ہفتے، چند مہینے یہ عمل ضرور کریں۔

قسط نمبر 3

# عید قرباں میں تروتازہ جانور کیسے؟

## کسانوں کے روزمرہ مسائل اور عبقری کے آسان ٹوٹکے

الحمدللہ! عید قربان کے موقع پر پورے ملک کے عوام بڑی تعداد میں بکرے، دنبے وغیرہ منڈیوں سے خرید کر قربانی کرتے ہیں۔ منڈیوں میں آنے والے جانور کھلی زمین، جنگلوں میں چرنے والے ہوتے ہیں۔ کچھ حضرات رمضان یا عیدالفطر کے فوراً بعد جانور خرید کر گھر لے جاتے ہیں وہ ان کو عیدالاضحی تک موٹا کرنے کیلئے گھر کی غذا، چائے کی پتی، سبزیوں کے چھلکے، بچی ہوئی روٹیاں، چاول اور بھوسی وغیرہ زیادہ مقدار میں کھلا دیتے ہیں جس سے جانور کھانا پینا بالکل بند کردیتا ہے۔ پیٹ میں سخت گولا بن جاتا ہے، جگالی اور گھاس کھانا بند کرکے منہ نیچے کرکے کھڑے ہوجاتے ہیں یا بیٹھ جاتے ہیں جس سے مالک سخت پریشان ہوجاتے ہیں۔ اس مرض کا کامیاب علاج یہ ہے کہ Mixture carminative جانوروں والا یا انسانوں میں ہی استعمال ہونے والی ایک بوتل خرید لیں۔ اس میں سے بڑے بکرے کو 50 سی سی تھوڑا پانی ملا کر تین سے چار گھنٹے کے وقفے سے دو سے تین مرتبہ پلائیں۔ غذا بالکل بند کرکے پانچ چھ گھنٹے فاقہ کروائیں۔ پانی پینے کی اجازت ہے۔ جب جگالی شروع کرے تو تھوڑا تھوڑا سبز گھاس دینا شروع کردیں اور آئندہ احتیاط کے طور پر غذا وقفے وقفے سے دیں۔ (عبداللہ)

### کسان بھائیوں کے بڑے مسئلے کا چھوٹا حل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک دیہاتی آدمی ہوں آپ کا رسالہ پڑھا دل میں ایک شوق پیدا ہوگیا تھا کہ آپ کو کچھ لکھ دوں یہ میرا کسی رسالے میں پہلا خط ہے۔ آپ کا یہ نیا سلسلہ بہت زبردست ہے اس سے ملک کے لاکھوں کسانوں کو اپنے مسائل کا حل مل رہا ہے۔ میرے پاس بھی ایک عمل ہے۔ کسان بھائیوں کو اکثر ایک پریشانی رہتی ہے کہ ان کے جانوروں کو کیڑے پڑ جاتے ہیں جس کی وجہ سے جانور دودھ بھی کم دیتے ہیں اور سارا دن سستی کا شکار رہتے ہیں۔ اس کا آسان اور آزمودہ حل میرے پاس ہے۔ میں درج ذیل دم جس جانور کو بھی کرتا ہوں اس کے کیڑے مر جاتے ہیں۔ دم کا طریقہ: دم کرنے سے پہلے جانور کا کوئی نام رکھ دو پھر عشاء کی نماز کے بعد اس نام پر دم کریں۔

دم یہ ہے: کھارے سمندر وندے دریچ او چاب وندے نے وتے بیٹھا راجہ گوگر (فلاں نام والی گائے یا بکری یا بھینس نام لے کر) اڈ گلو دن کیڑے رنج چک لائے۔ (یہ سرائیکی کے الفاظ ہیں) سات رات گھر بیٹھے دم کریں اور اس کو یہ کہیں کہ کل آپ نے اس کو نہیں دیکھنا اس سے اگلے دن دیکھ لیں۔ انشاء اللہ کیڑے ختم ہوجائیں گے۔ پہلے تو ایک دم بھی کافی ہوگا اگر کچھ کیڑے بچ جائیں تو دو تین دم کافی ہیں۔ (ذوالفقار علی عیسیٰ)

### جانوروں کے چارہ نہ کھانے کا علاج

جو جانور مثلاً بھینس، گائے، گھوڑا، بکرا بکری وغیرہ چارہ نہ کھائے اور مالک کو تنگ کرے تو مالک کو چاہیے کہ اسم یَامُقِیتُ کو سو مرتبہ پڑھ کر چارے پر پھونک ماریں اس کے بعد چارہ جانور کے سامنے ڈالیں۔ انشاء اللہ جانور فوراً چارہ کھانے لگے گا۔ (عبدالغفار، لاہور)

### کسان دوست عبقری کا ساتھ دیں

قارئین! آپ نے کوئی ٹوٹکہ روحانی ہو یا طبی جانوروں، فصلوں کی بیماری میں آزمایا ہو یا سنا ہو یا آپ نے گھر میں پودے لگائے ہیں یا گھر میں پرندے یا کوئی پالتو جانور رکھا ہے تو اپنے آزمودہ ٹوٹکے ضرور بھیجیں۔ بیماری کا نام اور دوائی کا نام واضح لکھیں تاکہ دوسرے بھی آسانی سے پہچان سکیں۔ آپ کے چھوٹے سے ایک ٹوٹکے سے لاکھوں کا بھلا ہوگا اور آپ کیلئے قیامت تک کیلئے صدقہ جاریہ اس عمل میں غفلت نہ کریں۔

### پاؤں کے انگوٹھے گوشت میں دھنستے ہوں تو

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس عبقری قارئین کیلئے ایک تحفہ ہے جو میں ان کی نذر کرتا ہوں۔ اگر پاؤں کے انگوٹھے کے ناخن دونوں سائیڈ سے گوشت میں دھنس گئے ہوں اور آپریشن کروانا پڑتا ہو اور دوبارہ بڑھ جاتے ہوں میرا کئی سالوں سے استعمال شدہ نسخہ ہے خود بھی استعمال کیا اور بہت سے لوگوں کو بھی کروایا ہے۔ ھوالشافی: بوٹی کا نام بھنگرہ سفید پھول والی۔ ترکیب استعمال: بھنگرہ بوٹی بمع پتوں کے لے کر کچل کر پانی نکال لیں ایک پیالی میں پانی ڈالیں اور اس کے آگے روئی رکھ کر پانی کو چھان لیں۔ بوٹی کے پانی کو روئی رکھ کر ہی چھاننا ہے کپڑے سے نہیں چھاننا۔ ایک ایک قطرہ ناخن کے دونوں سائیڈوں پر ڈالیں انشاء اللہ چند دن کے استعمال سے ناخن بڑھنا رک جائیں گے اور آپریشن کی ضرورت نہ رہے گی۔ لاجواب چیز ہے آزمائیں اور دعائیں دیں۔ (محمد صادق، گجرات)

# قومی مرض
## نعمتوں کی بدہضمی

(حکیم ضیاء الحسن ملتان) (قسط نمبر 3)

جیسے زیادہ کھا لینے سے یا غلط کھا لینے سے بدہضمی ہوجاتی ہے ایسے زیادہ پڑھ لینے سے بدہضمی ہوجاتی ہے۔ ایسے ہی آج میری پوری قوم بلکہ عوام نعمتوں کو ہضم نہیں کر پا رہی۔ زیادہ کھانے یا اپنی سستی کی وجہ سے جسمانی و روحانی امراض کا نمونہ عبرت بن چکی ہے۔ یہ باشعور فرد نہیں صرف ڈگری ہولڈر ہے۔ کاروباری بے شعور یا عمل سے خالی ہے۔ مٹی کی چیزوں کی محنت اور محبت میں اپنے جسم اور روح کو تواناہ رکھنے کا کام بھول گیا ہے۔ وجہ؟ یا تو لٹریچر سے دوری صحبت اور ماحول سے دوری ہی کا نتیجہ ہے کہ ہم کلینک کے پاس ٹی وی کے سامنے وقت گزار لیں گے لیکن اپنے لیے وقت نہیں ہے۔ ٹوٹ پھوٹ کر بستر پر گرنا اور اسی طرح صبح کرنی ہے۔ سارا دن جو پورے جسم نے کام کیا تھا اس کو ریلیکس کیے بغیر جب سوئیں گے تو یہ صبح ہلکا پھلکا کیوں ہوگا؟ یہ آپ کا کہنا کیوں مانے گا؟ سہانی خوشبودار صبح کیونکر پائے گا۔ ہم نے جب حد سے زیادہ کام کرنا ہے تو اسی لحاظ سے جسم کو طاقت، غذائیت، آرام چاہیے ہوں گے جو ہم دے نہیں رہے۔ تو پھر یہ کب تک چلے گا؟ اس کی صحت کا عالم کیا ہوگا؟ اچھا کھا بھی لے تو ہاضمہ اچھا نہیں، حتیٰ کہ دوائیں بھی بے اثر ہونے لگیں۔ سمجھ پھر بھی نہیں آئی کہ کھا کر بیٹھے رہنے سے وہ طاقت خرچ نہیں ہو پائی جسم مزید کیوں قبول کرے۔ اگر دالوں کے تو شوگر، بلڈ پریشر، یورک ایسڈ، گردے، جگر اور پٹھوں کے امراض کو جھیلو، پرہیز کرتے ڈرو کھاتے آخرکار مرجاؤ زادہ کیا راستہ چنا ہے ہم نے۔ آج صبح واک اور ورزش کرنے والے کتنے ناپید ہوتے جا رہے ہیں۔ جس زمانے میں سواریاں عام نہیں تھیں، پینتالیس سال پہلے تو اس وقت ہم ہر امیر غریب کو صبح و شام کمپنی باغ ملتان کے مال روڈ پر دیکھتے۔ ہمیں ایک سلسلے کے ساتھ ایسی مصروفیات و مہنگائی گھیر لیا ہے کہ ہر آدمی زیادہ وقت کام کو دینے پر مجبور ہے۔ جی واقعی مجبور ہے۔ پھر بھی کوئی ترکیب ایسی نکالنی ہوگی کہ جسم کو حرکت دینی ہے۔ آپ کا بستر آپ کا کمرہ اس کام کیلئے موزوں ترین جگہ ہے۔ گھڑی دیکھ لیں صرف پانچ منٹ یا حسب برداشت بستر یا فرش پر کروٹیں (رولنگ کریں) لیں۔ آپ نے اپنے ہر جوڑ، پٹھے، ہڈیوں، سینے اور پیٹ کے تمام ظاہری اور باطنی نظام کو ہلایا جلایا، اس میں ایک حرکت ایک ہلچل پیدا کردی۔ بغیر دوا کے اس کے (باقی صفحہ نمبر 28 پر)

# 100 نیم کی کونپلیں اور سو کالی مرچ کے انوکھے سچے کرشمے

(ایک خاتون، کراچی)

**صبح مجھے پنشن لینے جانا تھا تو میں پارک نہ جا سکی رات کو جب میں پارک گئی تو وہی دوست جو مجھے ''نیم حکیم'' کہتی تھیں ہنس ہنس کر بتا رہی تھیں کہ نیم حکیم نے سب عورتوں کو نیم کی کونپلوں پر لگا دیا جب دوسرے دن گئی تو تمام نیم کے پیڑوں سے نیم کی کونپلیں غائب تھیں**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا اور آپ کے رسالہ عبقری کا ساتھ جنوری 2013ء سے ہے۔ ہوا یہ کہ بفرزون کراچی میں میں اکثر دینی کتابیں تقریباً دس سال سے لیتی ہوں اور اکثر تقسیم کرتی ہوں تو جب میں کتاب والے کی دکان پر گئی تو ایک شخص پریشان کھڑا ہوا دکاندار کو اپنے کسی رشتہ دار کے آپریشن کا بتا رہا تھا تو میں نے اسے ایک وظیفہ بتا دیا، چند دن بعد گئی تو اس نے کہا کہ اس بندے کا آپریشن نہیں ہوا اس نے مجھے مزید کہا کہ اس طرح کے وظیفے آپ میری ڈائری میں لکھوا دیا کریں میں نے دو تین وظیفے اسے اور بتا دیئے۔ جب تیسری دفعہ گئی تو اس نے مجھے عبقری دیا اور کہا اب آپ یہ پڑھا کریں۔ بہرحال میں نے قیمت ادا کر کے لے لیا' کیونکہ مجھے ان چیزوں کی شروع سے ہی جستجو رہتی ہے۔ جب گھر آ کر پڑھا تو اس میں تو بڑے قیمتی موتی تھے سو ہم عبقری کے مستقل خریدار ہو گئے اور جب عبقری میں، میں نے نیم کی گولیوں کا پڑھا تو فوراً خیال آیا کہ کیوں نہ میں ان کو بنا کر استعمال کروں سو میں نے تقریباً نیم کی سو پتیاں اور سو ہی کالی مرچ لے کر چنے برابر گولیاں بنا کر سکھائیں اور دو دو صبح، دو دو دوپہر اور دو دو رات کے کھانے کے بعد استعمال کرنا شروع کیں تو خاطر خواہ فائدہ ہوا۔ میرا حلقہ احباب ذرا وسیع ہے اور اکثر میں پارک میں ننگے پاؤں صبح سورج سے پہلے واک کرتی ہوں۔ قصہ مختصر کہ اپنی عادت کے مطابق کچھ نہ کچھ دوائیں بنا کر مفت تقسیم کرتی تھی اور کبھی دعائیں بتاتی ہوں اس طرح لوگوں کو فائدہ ہوتا ہے اور یوں ایک سے دوسرے کو پتہ چلتا گیا اور میری ایک دوست نے تو میرا نام ''نیم حکیم'' رکھ دیا بقول اس کے کسی کو کچھ بھی مسئلہ ہوتا ہے تمہارے پاس اس کا روحانی یا جسمانی علاج ضرور ہوتا ہے۔ الحمدللہ اللہ کے حکم سے بندہ ٹھیک بھی ہو جاتا ہے۔ بس پھر کیا تھا میں نے بہت ساری نیم کی کونپلیں توڑیں اور گولیاں بنائیں اور پورے پارک میں سو گولی ہر عورت کو دی سب کو مختلف بیماریاں تھیں مگر شوگر کے مریض زیادہ تھے' بہرحال ہم نے انہیں کہا کہ ابھی ایک ہفتہ تو اپنی ادویات کے ساتھ کھانا' دوسرے ہفتہ ڈاکٹر کی دوائی آدھی کھانا' تیسرے ہفتے مزید کم کر دینا اور چوتھے ہفتے ختم کر دینا اور صرف نیم کی گولیاں کھانا۔ اللہ کے فضل سے سب کو ایسا یقین تھا کہ سب نے کھانی شروع کر دیں اور فائدہ ہونے لگا اگر میں نہ بتاؤں تو کنجوسی ہو گی کہ کسی کو نیند نہیں آتی تھی' کوئی گیس اور کوئی قبض کی وجہ سے پریشان۔ میری ایک دوست جن کی نیشنلٹی تو امریکہ کی ہے مگر ایک گھر بفرزون میں ہے تو اکثر وہ سال چھ ماہ کے بعد بفرزون آ کر رہ کر جاتی ہیں ان کے دو بیٹے امریکہ میں ڈاکٹر ہیں اور تیسرا بیٹا کراچی کے ایک ہسپتال میں نوکری کر رہا ہے۔ ان کی شوگر کی دوائی امریکہ سے آتی ہے' میں نے ان کو یہ گولیاں دیں ان کا شکوہ تھا کہ نیند نہیں آتی ہے مگر جب سب نے گولیاں کھا لیں اور جب اور مانگی تو میں نے انہیں یہ مثال سنائی کہ میرے ابو بتاتے تھے کہ جب انڈیا میں انگریزوں کی حکومت آئی تو انہوں نے چائے مفت تقسیم کی اور جب لوگ عادی ہو گئے تو چائے بیچنا شروع کر دی اب میں گولیاں تو نہیں بیچوں گی میں آپ کو ترکیب بتا دیتی ہوں آپ خود تیار کر لیں۔ میں خود بھی بنا دیتی مگر پتہ نہیں کیا ہوا ایک دن ماسی جھاڑو دے رہی تھی تو میں سامنے بیٹھی تھی ماسی کا کوئی قصور نہیں نامعلوم کیا ہوا ''سل'' خود بخود گری اور دو ٹکڑے ہو گئی' ماسی گھبرا گئی کہ پتہ نہیں باجی کیا بولیں گی مگر میں یہ سوچتی رہ گئی کہ یہ سل گری کیوں؟ دوائی کو گرائنڈر میں پیسنے کے حق میں نہیں اور سب کو یہی بتایا کہ آپ بھی سل پر پیسیں ہمارے پارک میں نیم کے بہت سے بڑے بڑے درخت ہیں اور موسم بہار تھا اور کونپلیں بھی خوب تھیں' بہرحال رات کو بتایا' دوسرے دن صبح مجھے پنشن لینے جانا تھا تو میں پارک نہ جا سکی' رات کو جب میں پارک گئی تو وہی دوست جو مجھے ''نیم حکیم'' کہتی تھیں ہنس ہنس کر بتا رہی تھیں کہ نیم حکیم نے سب عورتوں کو نیم کی کونپلوں پر لگا دیا جب دوسرے دن گئی تو تمام نیم کے پیڑوں سے نیم کی کونپلیں غائب تھیں تقریباً تیس یا پینتیس عورتیں ہیں جنہوں نے نیم کی گولیاں بنائیں اور کھائیں اور فائدہ ہوا۔ ایک دوست کو تو کوئی بیماری بھی نہیں مگر وہ کہتی کہ یہ تو بہت زبردست چیز ہے' ہم کوئی بھی چیز کھاتے ہیں نیم کی گولی بعد میں ضرور کھاتے ہیں جیسا کہ پہلے سینے میں جلن وغیرہ ہوتی تھی وہ نہیں ہوتی۔ اب میرے گھر کا سنیے: عید والے دن ایک بیٹی کے پیٹ میں درد اتنا شدید کہ رو رہی تھی ہسپتال جانے کو تیار نہیں میں نے زبردستی نیم کی دو گولیاں کھلائیں' یقین کریں آدھے گھنٹے بعد وہ سکون سے سو رہی تھی۔ نواسہ جو ذرا کمزور سا ہے اس کے پیٹ میں درد ہوا اس کو نیم کی گولی کھلائی اور وہ ٹھیک ہو گیا۔ بڑی بیٹی کو موشن ہوئے تو تمام ڈاکٹرز کی موشن بند کرنے والی گولیاں کھائیں مگر موشن تو رکنے کا نام ہی نہیں لے رہے تھے اور لیٹرین کے چکر کاٹ کاٹ کر نڈھال گئی تو میں نے نیم کی گولیاں کھلائیں اور صرف دو گولی کھانے پر اس کے موشن رک گئے تو اس نے نیم کی گولیوں کا نام ہی پلٹ دیا اب وہ نیم کی گولیوں کو آب حیات کہتی ہے۔ اس کی پھپھو عید والے دن آئیں تو ان کو شوگر ہے بیٹی نے ضد کر کے ان کو شیر خرما کھلایا اور کہا کہ آپ کھا لیں میری امی کے پاس آب حیات گولیاں ہیں' آپ کی شوگر نہیں بڑھے گی۔ انہوں نے کھائیں اور مانگ کر لے گئیں کچھ دنوں بعد میری اس نند نے کہا کہ باجی آپ پیسے لے لیں اور مجھیں وہ گولیاں اور دے دیں کہ میری شوگر پہلے 385 آتی تھی مگر گولیاں کھانے کے بعد 150 آتی ہے' جب سے شوگر ہوئی ہے 380 سے کبھی کم نہیں ہوئی۔ خود مجھے تھائی رائیڈ کی بیماری تھی میں روزانہ ناشتہ سے پہلے دوا کی ایک گولی کھاتی تھی۔ مگر جب نیم کی گولیاں کھانے لگی تو میں رات کو شادی میں گئی' صبح تھائی رائیڈ کی گولی کھانا بھول گئی اور ناشتہ کر لیا یقین کریں مجھے سارا دن کچھ نہیں ہوا تو دوسرے دن میں نے جان بوجھ کر نہیں کھائی تب بھی کچھ نہیں ہوا میں نے گولیوں سے بھری بوتل کسی کو مفت دے دی جبکہ گولیاں مارکیٹ میں شارٹ تھیں اور بیٹا صرف پچاس گولیاں بڑی مشکل سے پورا کراچی چھان کر 440 روپے کی لایا تھا اس سے پہلے یہی گولیاں صرف پچاس روپے میں سو آتی تھیں اب میری بھانجی کو تھائی رائیڈ کی بیماری ہے اس کو بھی فائدہ ہے اور اب میں نے اپنے بھتیجے کو بھی گولیاں دی ہیں کہ بھائی آپ تو چار گولیاں کھاتے ہو یہ کھاؤ۔ بہن کا پتہ آپریشن سے نکال دیا گیا ہے اس کو بھی قبض اور کبھی الرجی اور کبھی سینے میں جلن ہوتی اس کو فائدہ ہے۔۔ میری بیٹی کی دوست جو موٹی تھی اس نے کھائیں تو وزن کم ہونا شروع ہو گیا واقعی نیم کی گولیاں آب حیات ہیں۔۔ اللہ آپ کو اور عبقری سے منسلک ہر شخص کو نیم کی گولیاں بنانے والی کو سب کو لمبی عمر دے اور ہر فکر و پریشانی سے آزاد کر دے۔ آمین!

(بقیہ: مراقبہ سے فیض پانے والے)

باکی اور اس دن کے بعد سے میں جب بھی مراقبہ کرتی ہوں مجھے حقیقت میں ایسا محسوس ہوتا ہے میرے والد صاحب میرے پاس ہیں۔ میں ان کو اپنے دکھ بتاتی ہوں خوشی بتاتی ہوں۔ میں الفاظ میں بیان نہیں کر سکتی ایسا لگتا ہے مجھے کوئی خزانہ مل گیا ہو۔ میں نے مراقبے سے اور بھی بہت کچھ پایا ہے۔ اللہ کے نام کا نور محسوس کرتی ہوں اور روشنی محسوس کرتی ہوں آسمان سے آتی ہوئی اللہ تعالیٰ نے بہت رحمت کی چھاؤں رکھی ہوئی ہے مجھ پر اور یہ صرف آپ کی دعاؤں کا نتیجہ ہے۔ (بشریٰ افضل، فیصل آباد)

# چاند سا چہرہ صرف چند دن میں

میرے پاس تو ایسے بے شمار کیس بھی آئے جنہوں نے بیوٹی پارلر کو نانی اماں کے گھر سے زیادہ اہمیت دی، بیوٹی پارلر نے جہاں مال، وقت اور سرمایہ ضائع کیا وہاں بیوٹی پارلر سے بے شمار لوگوں کو عزتوں کے دھوکے بھی اٹھانے پڑے لیکن پھر بھی چہرے کا حسن و جمال انہیں وہ نہ ملا جو ان کی چاہت تھی

**قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپا تا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)**

حسن و جمال کی تلاش ازل سے رہی' صدیوں نہیں بلکہ ہزاروں سالوں سے رہی' جائز حسن، ویسے بھی پسندیدہ ہے اور انسان کو اللہ نے یہی حسن جنت میں ایک نعمت بنا کر دینا ہے جس کا تذکرہ قرآن و حدیث میں بار بار آیا ہے۔ یہی حسن اگر صورت' سیرت' نقشوں اور جلووں میں خوبصورتی کی شکل میں ڈھل جائے اور یہی حسن بازار کیلئے نہیں بلکہ اپنے محرم کیلئے ہو تو کیا کمال کی بات ہے۔ میرے پاس بے شمار کیس ایسے آئے اور ان کے طلاق کی وجہ صرف یہی چیز بنی کہ بیوی گھر سے باہر جاتی ہے تو بہت بن سنور کر جاتی ہے اور وہی بیوی اپنے شوہر اور گھر میں بہت زیادہ میلی اور بے ہنگم ہوتی ہے ایسا ہرگز نہیں! حسن کا تعلق تو ہے ہی اپنے محرم کیلئے یقین جانیے! کئی گھروں کی طلاقیں صرف اس وجہ سے ہوتے ہوتے رہ گئیں کہ ان کے شوہر کو یا بیوی کو حسن ظاہری کی طرف متوجہ کیا، کتنے مرد ایسے ہیں جو میلا کچیلا رہنا اپنے چہرے کو اور اپنے لباس کو حتیٰ کہ جوتے کو درست نہ رکھنا اپنی سادگی سمجھتے ہیں دوسرے لفظوں میں "گندگی کو سادگی کا نام دیا۔" اسلام میں سادگی ضرور ہے لیکن گندگی نہیں ہے شوہر کو چاہیے کہ وہ اپنی بیوی کیلئے' بیوی کو چاہیے کہ اپنے شوہر کیلئے اپنے آپ کو صاف ستھرا رکھے۔ لباس چاہے پرانا ہو حرج نہیں لیکن صاف ستھرا ہو۔ قارئین! آج آپ کو ایک نسخہ اور فارمولہ ایسا دے رہا ہوں جو آپ سوچ نہیں سکتے کہ نہایت سادہ لیکن جہاں انٹرنیشنل قیمتی سے قیمتی کریمیں ناکام ہو جائیں اور بیرون ممالک کے قیمتی سے قیمتی جوہر مایوس کر دیں حتیٰ کہ بہترین قسم کے وٹامنز آپ کو بے کار نظر آئیں تو پھر اپنی نظر کو ان چیزوں سے ہٹا کر فطرت کی طرف لے آئیں' فطرت ہمیشہ آپ کو آگہی دے گی اور فطرت ہمیشہ آپ کو صحت و تندرستی دے گی۔ یاد رکھیے گا فطرت نے کبھی بھی کسی کو مایوس نہیں کیا۔ فطرت ہمیشہ انسان کی ساتھی ہے اور فطرت نے ہمیشہ انسان کا ساتھ دیا ہے۔ اس فارمولے کو آپ بہت اعتماد و اطمینان سے بنائیں اس کا کمال دیکھیں آپ کی طبیعت اور صحت یعنی چہرے کی تازگی ایسے روشن اور آبدار ہو گی کہ آپ اش اش کر اٹھیں گے' میں نے کتنے لوگوں کو یہ فارمولہ دیا یہ وہی لوگ تھے جو تمام سائنسی ٹوٹکے آزما چکے تھے اور طب و صحت کا تمام راز ان کے پاس تھا لیکن افسوس وہ بہت زیادہ مایوس رہے لیکن جب انہوں نے یہی ٹوٹکہ آزمایا اور یہی فارمولہ استعمال کیا تو ان کی طبیعت اور صحت ایسی بہترین رہی کہ خود عام آدمی گمان بھی نہ کر سکا۔ جیسا کہ میں نے پہلے بتایا کہ کتنے لوگ ایسے تھے جن کے گھروں کو طلاق سے صرف اسی ٹوٹکے نے بچایا۔ طلاق کی بنیاد حسن و جمال اور خوبصورتی کی کمی تھی بس! یہی ٹوٹکہ کچھ عرصہ استعمال کروایا اور صحت و تندرستی ان کی ایسی بہترین کہ یقین جانیے ایسے محسوس ہوا کہ جیسے کہ آج کی نئی نویلی دلہن ہے حالانکہ ان کی شادی کو کئی سال گزر چکے تھے۔ وہ لوگ جو بیماری کے بعد چہرے کی سیاہی' چھائیاں' داغ' دھبے اور پیلاہٹ کا شکار ہو گئے تھے اور وہ لوگ جن کے جسم میں خون کی کمی تھی یا حادثے یا عمر کے تقاضے کی وجہ سے ان کو کمزوری ہوئی اور ان کا چہرہ مایوسی اور پژمردگی کا شکار ہو گیا ایسے تمام لوگوں کیلئے میں نے اس فارمولے کو بہت آزمایا اور نہایت مفید پایا۔ یقین جانیے! یہ فارمولہ چہرہ اور چہرے کے حسن و جمال اور چہرے کی تازگی کو بہت زیادہ بہترین بنانے کے اعلیٰ درجے کا کامل اور بہترین درجے کا ایک مکمل فارمولہ ہے۔ آئیے! ہم اس فارمولے کی طرف توجہ کرتے ہیں۔

**ھوالشافی:** کنوار گندل جسے ایلو ویرا بھی کہتے ہیں کا گودا لے لیں اتنے ہی وزن میں اس کے اندر نیم کے پتے ڈال کر اس کو خوب گھوٹ لیں یا بلینڈر کے اندر بلینڈ کر کے اس کا بہترین پیسٹ بنا لیں۔ اس کو فریج میں رکھیں۔ رات کو سوتے ہوئے چہرے پر اس آمیزہ کا ہلکا ہلکا مساج کریں اور چہرے پر جذب کریں، قدرت اور فطرت نے اس میں کچھ چیزیں رکھی ہیں: 1۔ چہرے کے چھائیاں ختم ہو جاتی ہیں۔ 2۔ داغ، دھبے بالکل صاف ہو جاتے ہیں۔ 3۔ دانے پیپ دار ہوں یا سیاہ منہ والے خشک کیل مہاسے بھی اس سے ختم ہو جاتے ہیں۔ 4۔ ابھرے ابھرے سیاہ داغ یا چہرے پر گڑھے وہ بھی بالکل کچھ عرصہ یعنی چند ہفتے چند مہینے لگانے سے بالکل صاف ہو جاتے ہیں ایسے لوگ جو چہرے کی خوبصورتی کیلئے بڑی بڑی کریمیں آزما کر تھک چکے ہیں ان کیلئے یہ ٹوٹکہ بہت کمال کا ہے۔ آیئے! ہم فطرت کی طرف لوٹیں' فطرت ہمیں سدا پکارتی رہتی ہے لیکن ہم فطرت کو چھوڑ کر غیر فطری زندگی کی طرف جب آتے ہیں تو غیر فطری زندگی ہمیشہ وقتی فائدہ شاید دے دے لیکن وقتی فائدے کے ساتھ ساتھ ہمیں ہمیشہ کے بڑے بڑے روگ اور تکالیف دے جاتی ہیں۔ یہ پیسٹ بنا کر آپ چند دن فریج میں رکھ سکتے ہیں چاہے تو تازہ بنائیں جتنا تازہ اور فریش بنائیں گے اتنا زیادہ آپ کو فائدہ ہوگا۔ میرے پاس تو ایسے بے شمار کیس بھی آئے جنہوں نے بیوٹی پارلر کو نانی اماں کے گھر سے زیادہ اہمیت دی، بیوٹی پارلر نے جہاں مال، وقت اور سرمایہ ضائع کیا وہاں بیوٹی پارلر سے بے شمار لوگوں کو عزتوں کے دھوکے بھی اٹھانے پڑے لیکن پھر بھی چہرے کا حسن و جمال انہیں وہ نہ ملا جو ان کی چاہت تھی اور ان کی ڈیمانڈ تھی۔ لیکن جب وہی لوگ فطرت کی طرف لوٹے اور انہوں نے یہی سادہ کریم یعنی یہی پیسٹ استعمال کیا' وہ حیران رہ گئے حتیٰ کہ چہرے کے غیر ضروری بال بھی اسی کریم سے کچھ عرصے کے استعمال سے ایسے ہو گئے کہ محسوس نہیں ہوتا تھا کہ چہرے پر غیر ضروری بال ہیں بھی سہی یا نہیں۔ چہرہ گلاب کے پھول کی طرح اور انار کی کلی کی طرف چمکتا مہکتا اور تندرست ہو جاتا ہے اور چہرے کے اندر خوشنمائی اور خوبصورتی بڑھ جاتی ہے اور چہرہ ایک بہترین خوبصورت چاند سا نکھرا بن جاتا ہے۔ آیئے ہم اپنی زندگی کو اس فطری نعمت کی طرف مائل کریں اور فطری نعمت پر ہماری توجہ بڑھتی چلی جائے۔ بس قارئین چلتے چلتے ایک بات کہہ دوں انسان کی فطرت میں ایک چیز ہے جہاں رقم اور پیسے زیادہ لگیں وہاں انسان بہت متوجہ ہوتا ہے اور جہاں مال کم ہو یا چیز مفت میں ملے وہاں انسان متوجہ نہیں ہوتا یا پھر اسے اتنی اہمیت نہیں دیتا جتنی اہمیت دینی چاہیے۔ ٹوٹکہ چھوٹا سا لیکن اس کو اہمیت دیں یہ ٹوٹکہ اصل میں مجھے ایک عبقری پڑھنے والے نے خط میں لکھا۔ ٹوٹکہ بہت لاجواب ہے۔

## تسبیح خانہ میں مخلصین کی آمد

19 مئی بروز جمعرات کو کفیل شاہ صاحب تسبیح خانہ اور دفتر ماہنامہ عبقری میں تشریف لائے اور آئی ٹی کے شعبہ کا وزٹ کیا اور عبقری آئی ٹی اور تسبیح خانہ کی ترقی دیکھ کر خوشی کا اظہار کیا اور دعاؤں سے نوازا۔

(بقیہ: روحانی کیفیت)

100 مرتبہ روزانہ 11۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْیَاءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ سوا لاکھ مرتبہ کر کے اب ایک تسبیح روزانہ پڑھتی ہوں۔ اس کے علاوہ دو اصول خزانہ اور جنت والی تسبیحات بھی پڑھتی ہوں۔ یہ تمام اعمال کرنے کیلئے تقریباً ایک دن میں گیارہ گھنٹے درکار ہوتے ہیں اور الحمدللہ تسبیح خانے سے جڑنے کے بعد پہلے جس لڑکی نے کبھی نماز تک نہیں پڑھی تھی اب پورا اعمال الحمدللہ مکمل کر کے سوتی ہے۔ (ر، ف)

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

جوابی لفافہ ضرور بھیجیں' مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

**زبان میں لکنت:** میں ایک مسئلہ لے کر حاضر خدمت ہوں' امید ہے آپ مشورہ سے ضرور نوازیں گے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری زبان میں تھوڑی سی لکنت ہے جس کی وجہ سے مجھ سے ''ف'' جیسے کچھ الفاظ ادا نہیں ہوتے۔ مہربانی فرما کر حل تجویز کیجئے۔ (عبدالرحمن احمد' سیالکوٹ)

**مشورہ:** آپ اس کے حل کیلئے کسی سپیشلسٹ ڈاکٹر کو چیک کروایئے۔ نفسیاتی طور پر میرا مشورہ ہے کہ جو خیال آپ میں مایوسی پیدا کرے اسے اپنے دل و دماغ سے نکال دیں' آپ صرف یہ سوچ لیں کہ آپ کا تو صرف ایک لفظ کا مسئلہ ہے مگر کتنے ایسے ہیں جن کے پاس بولنے کی ہی صلاحیت نہیں' اللہ نے آپ کو زبان دی ہے' بولنے کی صلاحیت دی ہے' بہترین صحت دی ہے تو صرف ایک لفظ کی وجہ سے اتنی پریشانی کیوں؟ خود اعتمادی پیدا کریں ان شاء اللہ آپ کی کامیابیوں سے آپ کی یہ چھوٹی سی محرومی ایسی دبے گی کہ آپ خود بھی بھول جائیں گے۔

**شادی نہیں ہورہی:** محترم میں کافی عرصے سے میں ایک پریشانی میں مبتلا ہوں' اسی وجہ سے میری طبیعت بھی اب خراب رہنا شروع ہوگئی ہے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری شادی نہیں ہورہی' رشتہ والے آتے ہیں دیکھ کر چلے جاتے ہیں مگر کوئی جواب نہیں دیتا۔ سب بہن بھائیوں کی شادی ہوگئی مگر میری نہیں ہورہی' کیا میں ہمیشہ ایسے ہی رہوں گا؟ (عابد)

**مشورہ:** بہرحال اس مشکل میں ذہنی دباؤ اور طبیعت کا بگڑنا آپ کی شخصیت کو کمزور کردے گا لہٰذا حوصلے سے کام لیں۔ آپ بنا کسی ڈیمانڈ کے شادی کیلئے تیار ہوجایئے' پاکستان میں تو ویسے بھی لڑکیوں کی شادی ایک بہت بڑا مسئلہ ہے' جب آپ جہیز کی ڈیمانڈ کے بغیر شادی کیلئے رضامند ہوں گے تو ان شاء اللہ امید ہے کہ آپ کی جلد شادی ہوجائے گی۔ جب شادی ہوجائے گی تو آپ کی صحت بھی ٹھیک ہوجائے گی۔

**سفر کا عذاب:** میرا مسئلہ یہ ہے کہ جب میں سفر کرتا ہوں تو کوچ خصوصی طور پر پچھلی سیٹوں پر بیٹھنے سے میرا دل ڈوبنے لگتا ہے' گھبراہٹ محسوس ہوتی ہے اور نفسیاتی طور پر مجھے پہلے احساس ہونے لگتا ہے کہ اب میرا سفر کرنا مشکل ہے۔ اس کے علاوہ بغیر اے سی کوچز اور بسوں میں سفر نہیں کرسکتا۔ براہ مہربانی میری رہنمائی فرمائیں تاکہ میں ہر قسم کی گاڑی میں سفر کرسکوں۔ (ایم ایس، میانوالی)

**مشورہ:** آپ کا سب سے بڑا مسئلہ وہم ہے' آپ کے ذہن میں یہ وہم بیٹھ گیا ہے کہ میں نے بغیر اے سی اور فرنٹ سیٹ کے علاوہ بس میں سفر کیا تو میری طبیعت خراب ہوجائے گی اور اسی وجہ سے ایسا ہوتا ہے۔ طبی طور پر آپ کو ایک مشورہ بھی دیتا چلوں کہ جب بھی سفر کریں ساتھ عبقری دواخانہ کی ''سفر شفائیں'' رکھیں اور ذہنی طور پر خود کو تیار کریں کہ یہ سب میرا وہم ہے میں کسی بھی سیٹ اور بس میں بیٹھ جاؤں میری طبیعت خراب نہ ہوگی۔ ان شاء اللہ کچھ ہی عرصہ کے بعد آپ کی طبیعت بہتر ہوجائے گی۔

**ذہنی مسائل کا شکار:** میرا مسئلہ یہ ہے کہ ہمارا سارا خاندان ماشاء اللہ پڑھا لکھا ہے' میں بھی بچپن میں بہت زیادہ لائق رہی ہوں مگر بعد میں ذہنی صحت کے مسائل کا شکار ہوگئی اور مزید تعلیم حاصل نہ کرسکی۔ میری تعلیم صرف میٹرک ہے جس کی وجہ سے سارے خاندان والے مجھے عجیب و غریب نظروں سے دیکھتے ہیں کہ میں نے آگے کیوں نہ پڑھا۔ اس کے علاوہ میرے ساتھ نفسیاتی مسئلہ یہ ہے کہ ہر وقت میرے ذہن میں کوئی نہ کوئی کہانی چلتی رہتی ہے جس کی وجہ سے سوچ سوچ کر میں بیمار ہوجاتی ہوں میں چاہتی ہوں کسی نہ کسی طرح میں ان منفی خیالات پر قابو پاؤں۔ میں اپنے ذہن کو منانے کیلئے بہانے بھی ڈھونڈ لیتی ہوں اور شاید کبھی کبھی خود کو سمجھا بھی لیتی ہوں مگر کچھ دن بعد پھر وہی کیفیت ہوجاتی ہے ان خیالات کی شدت اتنی زیادہ ہوتی ہے کہ مجھے لگتا ہے کہ شاید میرا دماغ پھٹ جائے گا۔ (تبسم' ساہیوال)

**مشورہ:** اپنے رویے میں بہتری لانے کیلئے اور خوشحال زندگی گزارنے کی خواہش پیدا کرنے کیلئے اپنے بارے میں رائے اور الفاظ بدلنے کی ضرورت ہے مثلاً میں ایسی ہی ہوں جیسے کہ اور سب لوگ ہیں۔ ہر صبح اپنے آپ سے کہیں آج مجھے ضرور کچھ بہتر کام کرنا ہے۔ یہ تیاری ہے اس فکر کو دور کرنے کی جو اپنی حالت کو لوگوں کے سامنے ظاہر نہ ہونے دیں۔ اپنی سوچ کو بدلیں بلاوجہ سوچنا بند کریں' لگتا ہے کہ آپ کے پاس مصروفیت بالکل بھی نہیں ہے' گھر کے کام کاج میں دلچسپی لیں' والدہ کے ساتھ کچن میں وقت گزاریں' گھر کے دوسرے کاموں میں سارا دن مصروف رہیں۔ جب آپ مصروف دن گزاریں گی تو آپ کے ذہن سے خیالات خودبخود نکلنا شروع ہوجائیں گے۔ صبح فجر کی نماز پڑھیں اور نماز کے بعد چھت پر یا باپردہ کھلے ماحول میں لمبے لمبے سانس لیں اس سے آپ کی دماغی صحت پر بہت اچھا اثر پڑے گا۔ تعلیم کے حوالے سے سوچنا بند کردیں اس طرح کے خیالات آپ کو مزید دکھی کردیں گے۔

**پسینے میں بدبو:** میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے پسینے میں بدبو ہے' نہاتی ہوں تھوڑی دیر بعد پھر بدبو آتی ہے' چہرے اور کمر پر دانے بہت زیادہ نکلتے ہیں۔ قبض بھی ہے۔ مجھے نفسیاتی مسئلہ یہ ہے کہ میں بار بار نہاتی ہوں۔ ہر وقت سوچتی رہتی ہوں۔ قبض کا مسئلہ بھی ہے۔ جسم سے ہر وقت بدبو آتی رہتی ہے حالانکہ اتنا نہاتی ہوں مگر نہیں جاتی۔ (ا۔ن)

**مشورہ:** آپ کا مسئلہ کوئی اتنا بڑا نہیں جس کی وجہ سے آپ اتنی زیادہ پریشان ہیں۔ آپ کا مسئلہ نفسیاتی بالکل بھی نہیں ہے آپ جب بھی نہائیں' پانی میں نیم کے پتے ابال لیں پھر اس پانی سے نہائیں۔ پسینے کی بدبو سے نجات کیلئے عبقری دواخانہ کی ''معجون صفاء'' کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ رات کو سوتے وقت نیم گرم دودھ ایک گلاس میں ایک چمچ اسپغول کا چھلکا اور ساتھ چند قطرے روغن بادام ڈال کر پئیں۔ جب آپ کے پسینے کی بدبو دور ہوگی آپ کا بار بار نہانا بھی ختم ہوجائے گا۔

**(بقیہ: حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی مصروفیات)**

آخر میں اور ایک جنازہ ڈاکٹر سعیدالدین صدیقی کا پڑھایا۔ مصلے اور جنازے سے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم گریز کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ میں اپنے آپ کو اس کا اہل نہیں سمجھتا اور اسی شام واپس لاہور روانہ ہوئے۔ 14 جنوری 2016 بروز جمعرات رات پھر دھند میں تقریباً گیارہ گھنٹے کا سفر کرتے ہوئے احمد پور شرقیہ پہنچے۔ پھر وہاں سے تلہ گنگ اور روحانی جسمانی مریضوں کو تفصیلی وقت دیا۔ اگلا سفر پھر سر صحرا کے ویرانے میں شروع کیا' رات وہاں گزاری' دوسرے دن دو بجے کے بعد تسبیح خانہ اور اخبار کے دفتر کی نئی عمارت (پرانی عمارت) میں درس' دعا کا اہتمام اور اس کے بعد لنگر کا اہتمام تھا۔ دور پرے سے خواتین اور مردوں نے بہت زیادہ شرکت کی۔ اس کے بعد لاہور واپسی کا سفر شروع کیا۔ 21 جنوری بروز جمعرات درس کے بعد دکلا اور ججز کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے خصوصی وقت دیا۔ ساری بات کا نچوڑ یہی تھا کہ تعلق کو آخرت کا کیس کیسے جیتا جاتا ہے۔ 22 جنوری بروز جمعہ طلعت پارک شیراکوٹ لاہور تقویٰ مسجد میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے جمعہ سے قبل درس دیا اور دعا فرمائی۔ 7 فروری بروز اتوار فیصل آباد درس: صبح نماز فجر کے بعد احباب کے ساتھ روانگی ہوئی۔ تقریباً 8 بجے فیصل آباد کے مقامی سکول میں پہنچے جہاں پر مجلس تجدید کا انعقاد کیا گیا تھا۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو سکول میں موجود بچیوں (جنہوں نے باپردہ انتظام کیا ہوا تھا) کو مختلف اعمال کے فوائد بتائے۔ اس مجلس کے بعد درس کو پہنچے۔ جہاں مرد و خواتین کا علیحدہ باپردہ انتظام تھا اور بہت بڑی تعداد میں لوگوں نے شرکت کی۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے درس کے بعد لوگوں کو چند ٹوٹکے بتائے اور کچھ ٹوٹکوں کے فوائد لوگوں سے پوچھے۔ درس کے بعد آہوں اور سسکیوں بھری دعا ہوئی۔ دعا کے بعد حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم ایک مخلص کے گھر تشریف لے گئے جہاں دوپہر کا کھانا کھایا اور کھانے اور نماز ظہر کے بعد واپس لاہور کو روانہ ہوئے۔

دائمی قبض دور: دائمی قبض دور کرنے کیلئے کھانے کے بعد دو عدد ناشپاتی کھانا بہت مفید ہوتا ہے اس کے علاوہ یہ مقوی معدہ اور جگر کو بھی طاقت دیتی ہے۔

# کسی کام میں خیر اور شر معلوم کرنے کیلئے آزمودہ استخارہ

ہر فرض نماز کے بعد شہادت والی انگلی سجدہ والی جگہ پر لے جائیں اور تین دفعہ انگلی کو گول دائرے کی صورت میں گھمائیں اور یہ الفاظ تین مرتبہ پڑھیں یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ اور پھر انگلی کو اٹھا کر جہاں تکلیف ہو وہاں لے آئیں اور گول دائرے کی صورت میں انگلی کو پھیریں

## کسی کام میں خیر اور شر معلوم کرنے کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! کافی عرصے کے بعد عبقری میں حاضری کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ الحمدللہ آپ عبقری میں ہر ماہ کے اعمال اور وظائف چھاپتے ہیں' رمضان میں اعمال شائع ہوئے جنہیں کرنے کا موقع ملا۔ عبادت کا بہت لطف آتا ہے۔ میرے پاس ایک عمل ہے جو کاروباری حضرات کیلئے لاجواب ہے۔

کسی امر سے پہلے اللہ تعالیٰ سے مشورہ کرنا کہ اس کام میں میرے لیے شر ہے یا خیر۔ اوکاڑہ کے بہت عابد زاہد بزرگ جنہوں نے ساری زندگی زہد اور تقویٰ میں گزاری۔ وہ فرماتے کہ میں سارے سال میں ایک سودا کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ اس میں مجھے سارے سال کا رزق عطا فرما دیتے ہیں۔ فرمایا کہ میں ہر سودا سے پہلے درج ذیل استخارہ کر لیتا ہوں۔ ایک دفعہ میں نے استخارہ کیا کہ چاندی خرید لوں' ابھی سودا ہوا ہی تھا اور کچھ وقت گزرا تھا کہ ریٹ بڑھ گیا جس سے چاندی خریدی تھی اسی کو بیچ دی۔ ایک گھنٹہ میں ستر ہزار روپے کا نفع ہوا۔ ایک دفعہ استخارہ میں آیا کہ پیاز خرید لیں' میں خریدتا رہا اور بیچتا رہا اس میں ننانوے ہزار کا نفع ہوا۔ ایک اور بزرگ بہاولنگر میں رہتے ہیں انہوں نے واقعہ سنایا کہ میں آڑھت کا کاروبار کرتا ہوں۔ میرے بھائیوں نے پوچھا کہ کپاس کا سیزن ہے کیا کپاس خرید لیں؟ میں نے استخارہ کرکے بتایا کہ نہ خریدیں۔ سب آڑھتی کہتے کہ تم بدھو ہو کہ سیزن ہے اور تم کپاس نہیں خریدتے۔ بھائی کہتے ہمیں ہمارے بزرگوں نے منع کیا ہے۔ جب سیزن گزر گیا تو استخارہ کیا تو آیا کہ اب کپاس خرید لو، اس سیزن میں سب آڑھتیوں کو نقصان ہوا، بعض کی جمع پونجی ڈوب گئی' کچھ لوگوں نے اچھی کپاس روک لی تھی وہ ہم نے خریدی ستر ہزار کا نفع ہوا۔

**استخارہ کا طریقہ:** جس امر کیلئے استخارہ کرنا ہو ذہن میں رکھ کر دو رکعت نماز نفل پڑھیں۔ جب اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پر پہنچیں تو اس کو بار بار پڑھیں حتیٰ کہ چہرہ خود بخود پھر جائے اگر دائیں طرف چہرہ پھر جائے تو اس امر میں خیر ہے اور بائیں طرف پھر جائے اس میں شر ہے۔ اس امر کو اختیار نہ کریں۔ ہر معاملہ میں استخارہ کریں خواہ سفر ہو یا تجارت یا رشتہ جو بھی نیا کام شروع کریں استخارہ ضرور کریں۔ (حکیم ریاض حسین' ٹکڑوال میانوالی)

## کینسر کا آسان آزمودہ روحانی علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! خدائے بلند و بزرگ سے آپ کیلئے' اہل خانہ' آپ کے ادارہ' ساتھی اور تمام امت مسلمہ کیلئے یہی دعا ہوتی ہے کہ سدا آباد خوش و خرم رہیں اور آپس میں محبت اور پیار رہے۔ ترقی کا نیا سامان فراہم ہوتا رہے۔ آمین ثم آمین۔

**کینسر کا مجرب عمل عبقری کیلئے:** یہ عمل ایک بزرگ کی عطا ہے۔ عمل: شروع میں ایک تسبیح بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر گیارہ سو مرتبہ قرآنی آیت کا حصہ پڑھیں مُسَلَّمَۃٌ لَّاشِیَۃَ فِیْھَا (البقرہ 71) پانی اور فروٹ اور دوائی پر پچیس دفعہ پھونک ماریں' فارغ اوقات میں یہ اوپر والی قرآنی آیات کا ورد جاری رکھیں اور اس پانی کو دن بھر استعمال کریں۔

**عمل نمبر 2:** ہر فرض نماز کے بعد شہادت والی انگلی سجدہ والی جگہ پر لے جائیں اور تین دفعہ انگلی کو گول دائرے کی صورت میں گھمائیں اور یہ الفاظ تین مرتبہ پڑھیں یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ اور پھر انگلی کو اٹھا کر جہاں تکلیف ہو وہاں لے آئیں اور گول دائرے کی صورت میں انگلی کو پھیریں اور پھر یہی الفاظ یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ پڑھیں۔ پھر یہی انگلی سر سے لے کر ایک پاؤں اور دوسرے پاؤں سے لے کر سر تک گول دائرے کی صورت میں گھمائیں اور یہی الفاظ یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ پڑھیں۔ فارغ اوقات میں ان الفاظ کی تسبیح کرتے رہیں اور مریض سے کہیں وہ بھی ورد کرتا رہے ان شاء اللہ شفایاب ہوگا۔ بفضلہ تعالیٰ لاعلاج مریض اس عمل سے صحت یاب ہو چکے ہیں۔ آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو صحت کاملہ نصیب عطا فرمائے۔ (محمد ادریس)

## گھریلو مسائل کا انسائیکلوپیڈیا

### لکڑ ہضم پتھر ہضم حقیقت میں ممکن

**لکڑ ہضم پتھر ہضم حقیقت میں ممکن ہے: ھوالشافی:** نوشادر انار دانہ' مرچ سیاہ' اجوائن دیسی' سونف' گل سرخ' زیرہ سفید' پودینہ' الائچی کلاں' نمک خوردنی' الائچی خورد' نمک سیاہ تمام چیزیں دو تولہ اور ست لیموں ایک تولہ لے کر ان تمام اشیاء کو باریک پیس لیں۔ پودینہ اور گل سرخ آپ گھر میں بھی سکھا سکتے ہیں۔ کھانے کے بعد چائے کا چمچ ایک عدد ہمراہ پانی کھائیں ہمیشہ کیلئے معدے کی تکلیف سے محفوظ رہیں۔

### رزق کی تنگی دور کرنے کیلئے

گھر میں رزق کی تنگی دور کرنے کیلئے تمام بہن بھائی ان باتوں پر عمل کریں۔ ان شاء اللہ گھر میں رزق کی برکت ہوگی۔ دنیا میں بھی سکون ملے گا اور قبر اور آخرت بھی بنے گی۔ ☆ جھوٹ کبھی نہ بولیں' ہمیشہ سچ بولیں کیونکہ جھوٹ رزق کو کھا جاتا ہے۔ ☆ نماز کی پابندی کریں اور ہمیشہ حلال رزق استعمال کریں۔ ☆ ہر نماز کے بعد تسبیحات فاطمہ' ایک دفعہ آیۃ الکرسی اور ایک دفعہ سورۃ الم نشرح پڑھیں۔ ☆ رات سونے سے پہلے سورۃ یٰسین اور سورۃ واقعہ پڑھیں۔ ☆ جب بھی گھر واپس آئیں تو داخل ہونے سے پہلے آیۃ الکرسی پڑھ لیا کریں۔ ☆ گھر میں کوئی ہو یا نہ ہو فوراً سلام کریں اور ایک دفعہ کوئی سا بھی درود شریف اور ایک دفعہ سورۃ اخلاص پڑھ لیا کریں۔ ☆ حسب توفیق ہر ماہ صدقہ کر دیا کریں مگر حلال رزق سے اللہ پاک حرام کھانے والوں کی نماز' روزہ اور کوئی بھی نیک عمل قبول نہیں کرتا۔ ☆ زکوٰۃ پابندی سے ادا کیا کریں۔ صدقات اور زکوٰۃ سے رزق بڑھتا ہے کم نہیں ہوتا۔

**موتیا کی بیماری دور کریں:** اگر آنکھوں سے پانی آ رہا ہو یا موتیا اتر رہا ہو تو تین سے چار جامن کی گٹھلیاں خشک کرکے پیس لیں اور اس کا سفوف صبح و شام تقریباً چوتھائی گلاس پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ جامن کی گٹھلی ہم وزن شہد میں ملا کر پیسٹ بنا لیں پھر سلائی کی مدد سے صبح شام آنکھوں میں لگائیں۔ اس آسان سی دوائی سے موتیا کی بیماری ٹھیک ہو جاتی ہے۔ (بحوالہ عبقری جلد 4)

**قیمت فی جلد-/500 روپے علاوہ ڈاک خرچ**

بچوں کا صفحہ

# بچو! والدین کو سمجھائیں کہ ہمیں صرف حلال کھلائیں ورنہ!

بیٹے! جب آپ قرآن پڑھتے ہو تو ایسا کیا ہوتا ہے۔ تم اس کے الفاظ شاید نہیں سمجھ سکتے اور ہر چیز یاد رکھ سکتے لیکن جب آپ اسے پڑھتے ہو تو آپ اندر اور باہر سے بدل جاتے اور ہر چیز یاد رکھ سکتے لیکن جب آپ اسے پڑھتے ہو تو آپ اندر اور باہر سے بدل جاتے ہو۔ یہ اللہ کا ہم پر خاص فضل ہے

## بچو! رزق حرام سے خود بھی بچیں اوروں کو بھی بچائیں

پیارے پیارے ننھے منے بچو! آج میں آپ کے علم میں یہ بات لانا چاہتا ہوں کہ لقمہ حرام کھانے سے جو کچھ جسم و جان پر عمل اور ردعمل ہوتا ہے وہ شاید آپ کے علم میں نہ ہو تو دل کے کان پوری توجہ اور پوری ہوشیاری سے کھول کر پوری پوری دلچسپی سے پڑھیے اور پوری توجہ سے بات کو دل میں بٹھانا ہی اصل کام ہے اور دل میں رکھنا ہے کیونکہ پیارے بچو کسی بھی وقت اگر ضرورت پڑے تو رکھی ہوئی چیز کو نکال لائیں اور کام میں لائیں۔ کسی بھی بزرگ کی بات کو یاد رکھنا علم سے محبت ہے۔ ہاں تو لقمہ حرام سے جو کچھ ہوتا ہے تمام جسم پر (روحانی وجسمانی) اثر انداز ہوتا ہے۔ ایک خاتون جو کہ بیمار تھیں ان کا شوہر کہیں سے دو چار انار کسی سے امانت کے طور پر لایا کہ یہ واپسی ضروری ہے میں یہ لے کر واپس جاؤں گا۔ لہٰذا امانت میں دیانت ضروری ہے جب دو چار دن کے بعد امانت رکھوانے والا حاضر ہوا تو اس نے ان کو وہ انار واپس کر دیئے وہ اسے لے کر واپس اپنے گھر کی طرف لوٹا اور تقریباً چھ سال کے بعد ایک بزرگ بہشتی اپنی مشکیزہ اٹھائے جا رہے ہیں کہ ایک بچہ جس کی عمر چھ سے سات سال تھی نے ہاتھ میں سوراخ کرنے والا سوا اٹھایا ہوا تھا اس نے اس کے مشکیزہ میں سوراخ کر دیا' بابا بہشتی نے پلٹ کر دیکھا تو اس نے کہا کہ یہ بچہ تو مجھے حرام خور لگتا ہے جب یہ بات اس بچے کے والد بزرگوار تک پہنچی تو اس نے اپنی بیوی پر دباؤ ڈالنا شروع کر دیا کہ بتاؤ یہ کیا ماجرا ہے؟ بیوی بڑی نیک سیرت خاتون تھیں ان سے کبھی بھی کوئی غلطی نہ ہوئی تھی۔ لیکن ایک دن اس کے شوہر نے بڑے پیار سے اپنی بیوی کو پھر پوچھا اس وقت شاید انار کھا رہے تھے کہ نہ چاہتے ہوئے بھی (یہ انار کھاتے ہی) ان کیلئے ایک عجیب بات سامنے آ گئی۔ بیوی نے کہا کہ جب آپ وہ چند انار جو کہ قندھاری تھے آپ لے کر آئے تھے' آپ نے کہا تھا کہ یہ کسی کی امانت ہے' اس کی حفاظت کرنا ہمارا کام ہے۔ مالک انار دو چار دن کے بعد انار کی وصولی کیلئے آگئے اور اپنا انار لے کر چلے گئے مگر جب میں بیمار تھی اور یہ بچہ میرے پیٹ میں پل رہا تھا تو مجھے شدید خواہش ہوئی کہ میں یہ انار کھاؤں مگر تمہاری اجازت نہ تھی مگر میں نے انتہائی خواہش پر ایک انار میں سوئی سے سوراخ کر کے اپنی خواہش کی تکمیل چاہی اور میں نے ایسا ہی کیا۔ یہ اس انار کے چند قطرے جوس پینے کے ہی اثرات ہیں کہ آج ہمارا بچہ اس قسم کی شرارتیں کرتا ہے اور اسی وجہ سے بابا بہشتی نے اس کو حرام خور کہا ہے وہ بالکل ٹھیک کہا ہے۔ پیارے بچو! ایک حرام خور کی کہانی ہے۔ آپ نے دیکھا کہ حرام کھانے کے انسان پر کیا کیا اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ آپ خود بھی حرام سے بچیں اور اپنے والدین کو بھی سمجھائیں کہ ہمیں صرف حلال کا لقمہ کھلائیں تاکہ ہم بڑے ہو کر آپ کا خوب نام روشن کر سکیں۔ شاید کہ تیرے دل میں اتر جائے میری بات۔ (عزیز الرحمٰن عزیز مرحوم' پشاور)

## قرآن پڑھیں اور گھر والوں کو بھی پڑھائیں

پیارے بچو! ایک بوڑھا آدمی پہاڑوں میں ایک کھیت میں اپنے ایک پوتے کے ساتھ رہتا تھا۔ ہر صبح دادا جی جلدی اٹھتے اور کچن کی میز پر بیٹھ کر اپنا قرآن پڑھتے۔ ان کا پوتا بھی انہیں کاپی کرنا چاہتا تھا اور اسی طرح پڑھنے کی ہر ممکن کوشش کرتا۔ ایک دن پوتے نے کہا دادا جان میں بالکل آپ کی طرح قرآن پاک پڑھنا چاہتا ہوں لیکن مجھے کچھ سمجھ نہیں آتا اور میں کیسے سمجھ سکتا ہوں میں جیسے ہی کتاب کو بند کرتا ہوں سب کچھ بھول جاتا ہوں۔ مجھے قرآن پڑھنے کیلئے کیا چیز کرنی ہوگی۔ دادا جان نے خاموشی سے پتھر، کوئلے بھرنے والی ٹوکری جو چولہے میں ڈالنے کیلئے رکھی تھی اٹھائی اور پوتے کو کہا یہ کوئلے کی ٹوکری لے جاؤ اور دریا میں ڈال دو اور مجھے ایک ٹوکری پانی بھر کر واپس لا کر دو۔ لڑکے نے ایسا ہی کیا۔ مگر تمام پانی راستے میں گھر پہنچنے سے پہلے ہی بہہ گیا۔ دادا ہنسے اور کہا کہ تم اگلی بار ذرا تیزی سے ٹوکری بھر کر لے آنا لڑکا پھر گیا مگر پھر خالی ٹوکری۔ سانس لیتے ہوئے اس نے دادا سے کہا یہ مشکل کام ہے کہ ٹوکری پانی کی بھری ہوئی آئے۔ وہ اس کی بجائے ایک ڈول یا بالٹی لے آتا ہے۔ بوڑھے دادا نے کہا مجھے ٹوکری پانی کی چاہیے' ڈول نہیں۔ تم زیادہ کوشش نہیں کر رہے اور پھر وہ لڑکے کو دیکھنے کیلئے باہر گئے۔ اس وقت لڑکا جانتے لگا کہ یہ ناممکن ہے۔ لیکن وہ اپنے دادا کو دکھانا چاہتا تھا کہ اگر وہ اتنا تیز بھاگتا ہے جتنا کہ بھاگ سکتا تھا مگر پانی اس کے گھر پہنچنے سے پہلے ہی لیک ہو جاتا تھا۔ لڑکے نے دوبارہ ٹوکری دریا کے اندر ڈالی نکالی اور تیز دوڑا لیکن جب وہ دادا کے پاس پہنچا تو ٹوکری خالی ہو چکی تھی۔ سانس لیے بغیر اس نے کہا دیکھئے دادا جان! یہ بیکار ہے۔ دادا جان نے کہا: بس آپ سوچتے ہو کہ یہ بیکار ہے' تم ٹوکری کی طرف دیکھو! لڑکے نے ٹوکری کی طرف دیکھا اور پہلی بار اس نے جانا کہ ٹوکری بالکل مختلف ہے۔ یہ گندے پرانے پتھر کے کوئلے کے ساتھ تشکیل دی گئی ہے اور اب یہ اندر اور باہر سے بالکل صاف تھی۔ بیٹے! جب آپ قرآن پڑھتے ہو تو ایسا کیا ہوتا ہے۔ تم اس کے الفاظ شاید نہیں سمجھ سکتے اور ہر چیز یاد رکھ سکتے لیکن جب آپ اسے پڑھتے ہو تو آپ اندر اور باہر سے بدل جاتے اور ہر چیز یاد رکھ سکتے لیکن جب آپ اسے پڑھتے ہو تو آپ اندر اور باہر سے بدل جاتے ہو۔ یہ اللہ کا ہم پر خاص فضل ہے۔ لہٰذا قرآن پڑھتے پڑھتے انسان کے اندر تبدیلیاں آجاتی ہیں۔ آپ پڑھیں اور گھر والوں کو بھی پڑھائیں۔ (انتخاب: سانول چغتائی' رانجھو چغتائی' اماں زیبو چغتائی' بھون چغتائی' احمد پور شرقیہ)

## مرشد نے خواب میں آکر وظیفہ بتایا اور مسئلہ حل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے اپنے پیرو مرشد رحمۃ اللہ علیہ نے خواب میں آ کر ایک وظیفہ بتایا جو الحمدللہ میں کئی سالوں سے کر رہی ہوں اور زندگی بہت آسان گزر رہی ہے۔ مسئلہ یہ تھا کہ میرے شوہر پر لاکھوں کا قرض آیا' جس کی وجہ سے میں اور تمام گھر والے بے حد پریشان رہتے تھے' رو رو کر تھک چکے تھے' ہر طرح سے کوشش کر لی مگر قرض ختم ہونے کا نام نہ لیتا تھا۔ ایسے میں میرے پیرو مرشد رحمۃ اللہ علیہ خواب میں آکر ایک وظیفہ بتایا کہ بیٹی! روزانہ ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھو اور سورۃ بقرہ کی آخری دو آیات چالیس مرتبہ پڑھو۔ درود شریف جو آپ نے بتایا وہ یہ ہے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ یہ ایک راز تھا مگر جب سے عبقری پڑھا تو پتا چلا کہ بخل نہیں کرنا۔ مخلوق خدا کو فائدہ دینا ایک مسلمان کا فرض اولین ہے اور جو بھی کر سکتے کی استطاعت ہو۔ یعنی جس کو جتنی توفیق ہو۔ یا الٰہی یہ وظیفہ جو بھی بندہ اپنی مشکلات، بندشوں، آفات و امراض وغیرہ کیلئے کرے اس وظیفہ کی برکتیں ان پر نازل فرما۔ ان پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرما اور جملہ تمام امت کی تکالیف کو رب کریم فرما دے اور محترم حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو اللہ عزوجل آباد و شاد و خوشحال و اپنی نظر کرم سے دیکھے۔ آمین۔ (زینب عبدالجبار)

دل میں ایمان نہیں: جو شخص یہ جانتا ہے کہ اس کو اٹھائیں گے (قیامت کے دن) اور اس سے حساب لیں گے اور پھر گناہوں سے نہیں چوکتا وہ ثابت کرتا ہے کہ اس کے دل میں مطلق ایمان نہیں۔

# جنات نے اپنے بچے کا علاج مجھ سے کروایا

حکیم صاحب! ہم کافی دیر سے آپ کا انتظار کر رہے ہیں اور یہ کہہ کر حکیم صاحب کا تھیلا پکڑ لیا اور کہا جو آپ سمجھ رہے ہیں ہم وہی ہیں یعنی ہم جنات ہیں۔

ایک نیک کام کرو ہمارے ساتھ چلو ہمارا بچہ بیمار ہے حکیم صاحب ان کے ساتھ چل پڑے ایک جگہ پہنچے ایک بچہ بیمار تپ کا مریض پڑا ہوا تھا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ماہنامہ عبقری پچھلے کئی مہینوں سے پڑھتا ہوں اور الحمدللہ اس میں موجود وظائف پر عمل کرنے کی بھرپور کوشش کرتا ہوں۔ پچھلے ایک دو سال سے یا اس سے بھی زیادہ میری بہن جو غیر شادی شدہ ہے اس پر چند جنات کا اثر رہا۔ یہ بات مجھے اس وقت پتہ چلی جب میرے والدین حج کیلئے گئے۔ تو اس پر ظاہر ہونا شروع ہوئے۔ شروع شروع میں یہ جنات میری بہن کو بہت تنگ کرتے تھے۔ میرے آباؤ اجداد میں بڑے نامی گرامی بزرگ گزرے ہیں جن کے ساتھ جن ہوتے تھے۔ میری بہن پر جنات کا اثر بہت زیادہ تھا۔ انہوں نے ہمارے گھر میں اودھم مچایا ہوا تھا۔ جب میں ان سے بات کرتا تو وہ کہتے کہ اس بچی نے میرے بچے کو سکول میں جب وہ چھوٹی تھی مارا ہے' تو میں اس کو کہتا کہ اس نے جان بوجھ کر تو نہیں مارا' غلطی سے مرا ہوگا لیکن وہ ماننے کیلئے تیار نہ تھے۔ ان میں سے ایک جن جس کا نام ''شانو'' تھا۔ بہت زیادہ تکلیف دیتا تھا۔ میری بہن کو گلے سے پکڑتا تھا اور نیچے زمین پر اس کا سر مارتا اور مجھے غلیظ گالیاں دیتا اور کہتا انسان مجھے زہر لگتے ہیں۔ تم یہ گھر خالی کر دو میں تمہیں تین دن کی مہلت دیتا ہوں' پھر دیکھ میں تیرے ساتھ کیا کرتا ہوں۔ یہ گھر میرا ہے میرے ساتھ شیاطین کا پورا لشکر ہوتا ہے۔ انہی دنوں ان میں کچھ اور جن ظاہر ہوئے جو اپنے آپ کو مسلمان کہتے تھے اور کہتے تھے کہ یہ غیر مذہب جن ہیں یہ آپ لوگوں کو تکلیف دینے کیلئے آئے ہیں اور ہم ان کے مقابلے میں آئے ہیں' اب آپ فکر نہ کریں۔ یہ آپ لوگوں کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ وغیرہ وغیرہ! خیر وہ غیر مذہب جن تو اب نہیں مگر یہ جو اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں وہ ہمارے گھر جب کوئی مسئلہ ہو اکثر آتے ہیں۔ اس کے علاوہ نہ آتے ہیں نہ ہی کوئی تکلیف دیتے ہیں۔ میری بہن کو کبھی کبھی یہ جنات نظر بھی آتے ہیں۔ سفید لباس زیب تن کیے ہوتے ہیں' عموماً جس طرح عرب کے لوگ پہنتے ہیں۔ اب میری بہن بالکل ٹھیک ہے۔ اس دوران میں ماہنامہ عبقری سے منسلک ہوا' میں رات کو مراقبہ کرتا ہوں' پانچ وقت نماز پڑھتا ہوں عبقری میں چھپے وظائف بھی پڑھتا ہوں' میں آپ کو اپنا استاد مانتا ہوں۔ (ذ۔ع۔گ' کوہاٹ)

## جن کے بچے کا علاج وہ بنا پیسوں کے

تحصیل پنڈدادنخان کے گاؤں میں ایک سکول ماسٹر (جو کہ حکیم بھی ہیں) رہتے ہیں جن کے والد مرحوم حکیم تھے اور بے لوث علاج کرتے تھے اور اپنے بیٹے کو بھی بے لوث علاج کی وصیت کی' ماسٹر صاحب جو کہ حکیم بھی ہیں نزدیکی گاؤں میں مریض دیکھ کر آرہے تھے واپسی پر رات ہوگئی' جب ایک بڑے پہاڑی نالے (کھال) کے پاس سے گزرے تو ایک مرد و عورت کو دیکھا سوچا رات گئے کون ہوسکتا ہے؟ سمجھ گئے جنات ہی ہوں گے اور جو زبانی یاد تھا کلام الٰہی پڑھنے لگ گئے' رکے نہیں چلتے چلتے جب ان کے قریب سے گزرے تو وہ بولے حکیم صاحب! ہم کافی دیر سے آپ کا انتظار کر رہے ہیں اور یہ کہہ کر حکیم صاحب کا تھیلا پکڑ لیا اور کہا جو آپ سمجھ رہے ہیں' ہم وہی ہیں' یعنی ہم جنات ہیں۔ ایک نیک کام کرو ہمارے ساتھ چلو ہمارا بچہ بیمار ہے حکیم صاحب ان کے ساتھ چل پڑے ایک جگہ پہنچے ایک بچہ بیمار تپ کا مریض پڑا ہوا تھا۔ حکیم صاحب نے دوائی دی اور کہا کل میرے پاس مزید دوا کیلئے آنا۔ بولے نہیں کل اسی جگہ جہاں آج آپ کو ملے ہیں ہم آپ کے منتظر ہوں گے۔ حکیم صاحب نے ایک ہفتہ علاج کیا اور وہ بچہ تندرست ہوگیا۔ جب وہ پیسے دینے لگے تو حکیم صاحب نے انکار کر دیا اور بولے کہ تم چوریاں کرتے ہو اور چوری کا پیسہ حرام ہے۔ ان کے اصرار کے باوجود حکیم صاحب نے پیسے نہ لیے تو وہ غائب ہو گئے اور اس کے بعد کبھی ان کے سامنے ظاہر نہ ہوئے۔ (بندہ خدا)

## نانی، والدہ اور میرا آزمودہ ٹوٹکہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس گلے میں ٹانسلز ہوں یا ناک بند ہو اس کیلئے نسل در نسل آزمودہ ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کر رہی ہوں:

ھوالشافی: صبح خالی پیٹ دیسی لہسن کے دو جوے (کلیاں) بغیر پانی کے باریک پیس لیں اور اس پسے ہوئے لہسن کو کاٹن بڈ کی مدد سے حلق میں کوا (حلق میں ایک گوشت کا لوتھڑا لٹکا ہوتا) اس پر لگانے کے بعد تقریباً تیس منٹ تک منہ کھول کر سورج کی شعاعیں حلق میں جائیں' گہرے سانس لیں تو فائدہ پہلے دن سے ہی شروع ہوجاتا ہے مگر تین دن لازمی کریں۔ یاد رکھیے کہ سورج نکلتے وقت یہ ٹوٹکہ میری نانی، والدہ اور اب میرا آزمودہ ہے۔ (ا۔خ، بفرزون کراچی)

# شیطان اس گھر کے قریب نہیں آتا

نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ نے آسمان زمین کی پیدائش سے دو ہزار برس پہلے ایک کتاب لکھی اس میں سے دو آیتیں اتاریں جن پر سورۂ بقرہ کا اختتام کیا' یہ دو آیتیں جس گھر میں تین دن تک پڑھی جائیں شیطان اس گھر کے قریب نہیں آسکتا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر تھے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے آسمان کا دروازہ کھلنے کی آواز سنی' آپ ﷺ نے سر مبارک اٹھایا اور فرمایا: آسمان کا یہ دروازہ آج تک پہلے کبھی نہیں کھلا' اس سے ایک فرشتہ نازل ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا یہ فرشتہ بھی آج سے پہلے کبھی نازل نہیں ہوا اس فرشتے نے سلام عرض کرنے کے بعد کہا۔ آپ ﷺ کو ان دو نوروں کی بشارت ہو جو آپ ﷺ سے پہلے کسی نبی (علیہ السلام) کو نہیں دیئے گئے۔ ایک سورۂ فاتحہ اور سورۂ بقرہ کی آخری آیات اس میں سے جو کچھ پڑھا جائے گا اس سے آپ ﷺ کو نوازا جائے گا۔ اچھی باتیں: ☆ جو شخص حلال کھائے گا انشاء اللہ مستجاب الدعوات بن جائے گا ☆ جو شخص اللہ پر بھروسہ رکھتا ہے' اللہ اسے مایوس نہیں کرے گا ☆ کسی کے دل میں اترنے کیلئے سیڑھیوں کی نہیں اچھے اخلاق کی ضرورت ہوتی ہے۔ ☆ اللہ تعالیٰ کو ایک مانو اور اسی سے مدد طلب کرو۔ ☆ جب ہم کسی کو اچھے راستے پر نہیں چلا سکتے تو برے پر بھی نہیں چلانا چاہیے۔ اللہ کی رحمت سے کبھی مایوس نہ ہو۔ ☆ اپنے اعمال ایسے بناؤ کہ قیامت کے دن جنت تمہاری منتظر ہو۔ ☆ انسان میں کوئی خوبی انصاف سے زیادہ عظیم نہیں۔ ☆ کبھی بھی اپنے منہ سے مذاق میں بھی ایسی بات نہ نکالو جس سے سامنے والے کی دل آزاری ہو۔ (عظمیٰ عبدالستار میمن' سکھر)

(بقیہ: قومی مرض' نعمتوں کی بدہضمی)

کیا فائدے ہوں گے یہ آپ کو وقت بتائے گا۔ پھیپھڑوں کی آنتوں کی (وہ بھی 36 فٹ لمبی) اس حرکت کا تصور کرلیں۔ گردن، کندھوں، ریڑھ کی ہڈی، کولہے اور گھٹنے کو کتنا سکون ملتا ہے ان کا تناؤ بغیر دوا کے جیلا (؟) ہوگیا۔ حرکت سے حرارت پیدا ہوئی۔ کونسی دوا اتنی جلدی اور مستقل فائدہ دے گی۔ بغیر کسی نقصان کے۔ بس کرنا ہے کہ پانچ منٹ مراقبہ شکر کرنا ہے۔ نعمتوں کا شمار کرنا ہے (اگرچہ گن نہیں کر سکتے) پانچ منٹ اللہ رب العزت کے ساتھ حال چال بانٹنا ہے۔ اپنا جی ہلکا کرنا ہے' دماغ کو ہلکا پھلکا کرنا ہے۔ یاد دہانی ایک دوسرے کو کرانے کی جتنی آج ضرورت ہے اتنی کبھی نہ تھی۔ اپنے جسم و روح کی حفاظت کرو۔ اپنے آپ کو وقت دو۔ اپنے اوپر بامقصد خرچ کرو کہ صحت مند رہیں۔ ایک دوسرے کے بارے کہنا سننا یاد دہانی کرانا ضروری ہے۔

# بن بیاہی بیٹی کی باپ کی قبر پر کھڑے ہو کر گالیاں

میں اب اپنے ابو کیلئے اعمال کا ہدیہ کرتی ہوں اور دعائیں مانگتی ہوں کہ موت سے پہلے وہ نمازی بن جائیں کیونکہ باقی تمام نیک اعمال کرتے ہیں سوائے نماز کے اور گانے سننا چھوڑ دیں۔ اس میوزک نے ہمارے گھر کا رزق، سکون، چین سب چھین لیا ہے

## قبر کو گالیاں

ہمارے ہاں ایک گاؤں ہے جس کی مسجد قبرستان کے قریب ہے اس کے پیش امام ایک مرتبہ نماز کے بعد باہر نکلے اور قبرستان میں فاتحہ پڑھنے آئے تو وہاں ایک بوڑھی عورت ایک قبر کو بیٹھی گالیاں دے رہی تھی تو پیش امام صاحب نے اس کو کہا کہ اماں جی کچھ خیال کرو قبر کو گالیاں دے رہی ہیں کیا؟ تو اس بوڑھی عورت نے کہا کہ یہ ہمارا معاملہ ہے تم چپ کر کے چلے جاؤ۔ پیش امام نے زور دیکر اس سے اس کی وجہ پوچھی تو بڑھیا کہنے لگی: مولوی صاحب! یہ قبر ہمارے والد صاحب کی ہے اس نے دنیاوی لالچ کی وجہ سے ہماری کہیں بھی شادی نہیں کروائی، اب ہمارا کوئی گھر نہیں ہے، اپنی زندگی میں ہمیں کچھ بھی نہیں دے کر گیا جس کی وجہ سے ہماری زندگی اتنی پریشان گزر رہی ہے کہ بس اب ہمارے دل سے اس کیلئے بھی بددعائیں نکلتی ہیں۔ میرے بھائیو! اس قصہ سے یہ سمجھ آتی ہے کہ مال اور دولت کی وجہ سے بیٹیوں کے رشتوں میں لاپرواہی دعائیں نہیں دلائیں گی بلکہ بددعائیں ہی بددعائیں ملیں گی۔ اللہ تعالیٰ ہماری حفاظت فرمائے اور بیٹیوں بہنوں کی بددعاؤں سے بچائے۔

## آمین بولا اور سانس نکل گیا

عربی کی ایک کتاب تھی جس میں میں نے ایک عجیب واقعہ پڑھا کتاب کا نام ذہن سے نکل گیا ہے واقعہ یہ ہے کہ ایک آدمی کی چار بیٹیاں تھیں جو بہت پیاری تھیں آدمی بہت مالدار تھا مال کی وجہ سے بیٹیوں کا کہیں بھی رشتہ کرانے کا ارادہ ہی نہیں رکھتا تھا وہ بیچاریاں بیٹیاں والد کی ابو ابو کر کے خدمت کرتی تھیں عمریں بڑی ہوگئیں۔ ایک دفعہ وہ ہسپتال میں بیڈ پر پڑا اور خدمت کیلئے یہ بیٹیاں بھی اس کے ساتھ موجود تھیں خوب خدمت کر رہی تھیں والد بول رہا تھا کہ بیٹیو! دعا کرو پتا نہیں کہ شاید آخری وقت ہو۔ بالآخر بڑی بیٹی نے بولا ابو! ہم نے آپ کی دن رات بہت خدمت کی ہے' ہم نے خدمت میں کوئی کسر نہیں چھوڑی اب ہم چاروں دعا مانگتی ہیں اور آپ وعدہ کریں کہ اس پر آمین ضرور کہیں گے۔ اس نے سوچا ٹھیک ہے باپ کیلئے رحمت کی ہی دعا کریں گی یہ دعا کریں گی اور میں آمین بولتا جاؤں گا اور میرا بھلا ہو جائے گا۔ اب دعا شروع ہوئی تو سب نے ہاتھ اٹھائے ابو نے بھی دعا کیلئے ہاتھ اٹھا لئے، بڑی بیٹی نے ہاتھ اٹھا کر دعا کی کہ یااللہ! ہم نے ابو کی بہت خدمت کی ہے تو اس کا شاہد ہے اور اس نے اپنی خدمت اور مال کی وجہ سے ہماری کہیں بھی شادی نہ کرائی اب یہ جا رہا ہے ہمیں کسی کے حوالے نہیں کیا بیابان میں ہمیں بے سہارا چھوڑ کر چلا جاتا ہے ہمارے دل سے دعا ہے کہ اس بڈھو (ابو کو) جہنم رسید کر۔ تو ابو نے بھی سب کے ساتھ حسب وعدہ آمین کہا اور اس کی روح نکل گئی۔

میرے بھائیو! یہ تھیں لڑکیوں کی ملی جلی دعا۔ پھر ایسی مظلوم بچی کی دل میں والدین اور بھائیوں کیلئے کیا کیا دعائیں نکلتی ہوں گی جو روزانہ طعنوں اور عذاب کے ساتھ بھابھیوں کے ہاتھ کی روٹی کھاتی ہوں گی اور جھگڑوں میں بیچاریاں جل چکی ہوں گی۔ یقیناً ان کی دل کی دعا بڑی ہوگی اس لئے ہمارے ہاں کہتے ہیں کہ لڑکی کی بددعا سے بچو اس کی عزت و احترام کرو۔ (سلیم اللہ سومرو۔ کنڈیارو)

## میوزک نے سکون، چین، رزق سب چھین لیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں الحمدللہ شادی شدہ ہوں اور اپنے گھر میں نہایت خوش اور پرسکون ہوں۔ مگر میرا دل ہر وقت اپنے میکے کی وجہ سے پریشان رہتا ہے اسی وجہ سے میں نے آج قلم اٹھایا ہے۔ آج سے دس سال پہلے ہمارا گھر خوشیوں کا گہوارہ تھا۔ مگر اب ہمارا گھر مسائل اور پریشانیوں کی آماجگاہ بن گیا ہے۔ حالانکہ میں اپنے گھر کے بارے میں بتاتی چلوں کہ میرے ابو اپنے بہن بھائیوں میں چھوٹے ہیں لیکن ہماری دادی اور ہماری دو کنواری پھوپھیاں ہمارے ساتھ ہیں' دادی مرحومہ کا انتقال ہو چکا ہے۔ دونوں پھوپھیاں ماشاء اللہ ہمارے ساتھ ہیں' دونوں انتہائی عبادت گزار ہیں' دن رات میرے ابو جان کو دعائیں دیتی ہیں۔ امی جان جیسی بھاوج میں نے آج تک نہیں دیکھی' ابو کو پتہ بھی نہیں ہوتا اور امی دونوں پھوپھیوں کے ہر سیزن کے کپڑے، عید پر کپڑے اس کے علاوہ ان کا بہت زیادہ خیال رکھتی ہیں۔ ہمارے خاندان میں جو مسئلہ ہوتا ہے اسے حل کرنے کیلئے امی ابو سب سے پہلے پہنچتے ہیں۔ میرے ابوجان نے بچپن سے ہی ہمیں یہ کہا کہ بیٹا اللہ کی مخلوق سے پیار کرو اور وہ کرتے بھی ہیں' ہمارے خاندان میں کوئی دفتری کام ہو میرے ابو خود بھاگ دوڑ کرتے ہیں۔ کوئی بیمار ہوتا ہے امی جان اپنی بیماری کے باوجود ان کے ساتھ ہسپتال میں دن رات گزارتی ہیں۔ ہم اولاد کو بھی ماشاء اللہ ایسی تربیت دی کہ اللہ کا کرم ہے کہ سسرال والے میرے امی ابو کی تربیت کی مثال دیتے ہیں۔ ہم بہن بھائی شادی شدہ اور پانچ وقت کے نمازی ہیں۔ ماشاء اللہ چھوٹا بھائی حافظ قرآن ہے اور ایک پرائیویٹ ادارے میں ملازم ہے۔ نامعلوم کیا وجہ ہے کہ گھر میں پچھلے کچھ عرصہ سے کچھ ایسی بے سکونی ہے کہ سب اپنے اپنے کمروں تک محدود ہو گئے ہیں' گھر کا ہر فرد کسی نہ کسی پریشانی میں پھنسا ہوا ہے۔ میں نے بہت سوچا کہ ایسا کیا ہے کیوں گھر کے حالات بدلنا شروع ہو گئے ہیں۔ پھر ایک چیز جو میرے ذہن میں آئی اور جس کی وجہ سے میں پریشان ہوں کیونکہ آپ کے درس سننے سے مجھے پتہ چلا کہ موسیقی گھروں کے سکون کو تباہ کر دیتی ہے اور یہ مسئلہ میرے ابو کے ساتھ ہے۔ ہمارے ابو صرف جمعہ کے جمعہ نماز پڑھتے ہیں اور ہر وقت موبائل پر گانے سنتے رہتے ہیں۔ میں اب اپنے ابو کیلئے اعمال کا ہدیہ کرتی ہوں اور دعائیں مانگتی ہوں کہ موت سے پہلے وہ نمازی بن جائیں کیونکہ باقی تمام نیک اعمال کرتے ہیں سوائے نماز کے اور گانے سننا چھوڑ دیں۔ اس میوزک نے ہمارے گھر کا رزق، سکون، چین سب چھین لیا ہے۔ جب تک میرے ابو کو میوزک کا شوق نہیں تھا ہمارے گھر میں خوشحالی ہی خوشحالی تھی مگر اب ایسا نہیں ہے۔ میں نے اپنے طور پر اپنے ابو سے بات کی ہے ان شاء اللہ مجھے یقین ہے کہ بہت جلد میرے ابو اس چنگل سے نکل آئیں گے اور ہمارے گھر میں پھر سے خوشحالی ہی خوشحالی ہوگی۔ (پوشیدہ)

## چھوٹا قد لمبا کیسے ہو؟

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس قد بڑا کرنے کا ایک آزمودہ روحانی و جسمانی نوٹکہ ہے۔ اگر کسی کا قد چھوٹا ہو اور وہ لمبا قد کرنا چاہتا ہو تو الٓرٰ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۔ اَلرَّحِيْمُ اَلرَّحِيْمُ اَلرَّحِيْمُ يَا اَللّٰهُ يَا مُرِيْدُ عرق گلاب میں زردہ رنگ ملا کر تین چینی یا پلاسٹک کی پلیٹوں پر لکھ کر ایک پلیٹ صبح نہار منہ، ایک عصر کے بعد اور ایک رات کے وقت سوتے ہوئے پانی سے دھو کر پی لیں۔ یہ عمل چھ ماہ تک مسلسل جاری رکھیں۔ اس کے علاوہ 24 گھنٹے میں کم از کم بارہ گھنٹے لیٹنے کے پروگرام پر عمل کریں۔ اس بات کا خیال رکھیں لیٹتے ہوئے ٹانگیں بالکل سیدھی رکھیں اور تکیہ اونچا ہوتا کہ دوران خون پاؤں کی طرف رہے۔ ان شاء اللہ کچھ عرصہ یہ عمل کرنے سے قد میں اضافہ ہو جائے گا۔ (شگفتہ حبیب' لاہور کینٹ)

# عبقری روحانی اجتماع کے حسین مناظر

دلی سکون علاوہ سکون جو ہم نے کہیں بھی نہیں پایا ہوگا' نہ سردی کا احساس ہوا نہ ہی کسی مشکل کا' تین وقت بہترین کھانا وہ بھی اتنا لذیذ ایسا کھانا تو کبھی ہم گھر میں بھی نہیں بنا سکتے۔ پہلے زندگی بے سکون تھی' بے چینی تھی' گھریلو الجھنیں تھیں' مگر جب سے اجتماع میں شرکت کی ہے اب پہلے سے بہت زیادہ بہتر ہے

### بے سکون زندگی میں سکون آگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کا سایہ پوری امت پر قائم دائم رکھے' اللہ تعالیٰ تسبیح خانہ' روحانی منزل' دردو کل' عبقری دفتر' عبقری رسالے کی حفاظت فرمائے۔ اللہ تعالیٰ آپ کی قدم قدم پر حفاظت فرمائے' اللہ تعالیٰ آپ کی زندگی میں برکت دے' اللہ تعالیٰ ہمیں ہمیشہ تسبیح خانہ سے جوڑ دے اور ہمیں بار بار آنے کی توفیق دے۔ آمین ثم آمین۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میں عبقری روحانی اجتماع نومبر 2015ء میں شامل ہوئی' دلی سکون علاوہ سکون جو ہم نے کہیں بھی نہیں پایا ہوگا' نہ سردی کا احساس ہوا نہ ہی کسی مشکل کا' تین وقت بہترین کھانا وہ بھی اتنا لذیذ ایسا کھانا تو کبھی ہم گھر میں بھی نہیں بنا سکتے۔ پہلے زندگی بے سکون تھی' بے چینی تھی' گھریلو الجھنیں تھیں' مگر جب سے اجتماع میں شرکت کی ہے اب پہلے سے بہت زیادہ بہتر ہے آپ نے جو اعمال بتائے ہیں کرتی ہوں اور دل سے دعا نکلتی ہے۔ اللہ پاک آپ کی زندگی میں برکت عطا فرمائے۔ اب تو مجھے افسوس ہوتا ہے کاش! بہت پہلے آپ کا پتہ ہوتا آپ کے درس کی آواز کی اب اتنی عادت ہوگئی ہے کہ اس کے بغیر رہ نہیں سکتے۔ (ج۔ا، فیصل آباد)

### تمام بُرے کام چھوڑ دیئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بندہ عبقری روحانی اجتماع میں پہلی مرتبہ شریک ہوا اور آپ سے بیعت ہونے کا شرف حاصل ہوگیا۔ محترم حضرت حکیم صاحب! روحانی اجتماع میں شرکت کی وجہ سے مجھے بہت کچھ ملا' دلی سکون، گھریلو سکون، رزق میں برکت، گھریلو پریشانیوں الجھنوں سے نجات یہ کچھ اجتماع میں گزرے لمحات کی برکت ہے۔ میری زندگی گناہوں میں ڈوبی ہوئی تھی مگر جب میں تسبیح خانہ سے اجتماع کے اختتام پر لوٹ رہا تھا تو اپنے دل ہی دل میں خود کے ساتھ عہد کر رہا تھا کہ تمام برے کام چھوڑ کر اللہ کی طرف متوجہ ہو جاؤں گا اور گناہوں کی زندگی چھوڑ کر اپنے مرشد کی خدمت کروں گا۔ تسبیح خانہ سے میں نے آداب معرفت جدید حاصل کی اور اس کا مطالعہ کرتا رہتا ہوں اس کتاب سے ہی پتہ چلا کہ اپنے مرشد سے رابطہ رکھنا کتنا ضروری ہے۔ (محمد طارق قاسم)

### اجتماع میں شرکت کے بعد سب ٹھیک ہوگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اپنے بیٹے کے ساتھ اجتماع میں حاضر ہوئی' اس کے بعد زندگی میں جتنی پریشانیاں تھیں سب ٹھیک ہوگئیں۔ زندگی ایسے بدلی کہ پانچ وقت کی نمازوں کے ساتھ تہجد کی پابندی ہوئی۔ جب میں روحانی اجتماع میں آئی تو بہت خوش تھی خوشی اتنی تھی کہ آخری منزل پر جانا بھی مشکل نہ لگا (حالانکہ میں بڑی مشکل سے سیڑھیاں چڑھتی ہوں) جب واپسی ہوئی تو نفل ادا کیے' اللہ کا شکر ادا کیا۔ اگلے سال آنے والے اجتماع کیلئے دعائیں کیں' بہت مزہ آیا' جب واپسی کیلئے سیڑھیاں اتر رہی تھی تو دل کہہ رہا تھا کہ ایسے اجتماع ہوتے رہیں' درس، ذکر، مراقبہ جاری رہے اور ہم شامل رہیں۔ اللہ آپ کو آپ کی پوری ٹیم' عبقری میں سب کام کرنے والے بہن بھائیوں کی حفاظت فرمائیں' اللہ میرے مرشد کے بیوی بچوں کی حفاظت فرمائیں۔ (ن۔ا، وہاڑی)

### کاش! سارا سال ہی عبقری روحانی اجتماع رہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ آپ کو لمبی عمر دے' صحت تندرستی دے تاکہ آپ ہم جیسے لوگوں کو سیدھے راستے پر لگاتے رہیں' آپ کے طفیل ہمیں ہدایت ملی' آپ رہنمائی فرماتے رہیں۔ میں تسبیح خانہ میں ہونے والے نومبر 2015 کے روحانی اجتماع میں شریک ہوئی۔ وہاں بہت ہی اچھا وقت گزرا' اللہ کیلئے کچھ وقت گزارنے کا موقع ملا۔ بہت وظائف کیے' پڑھائی کی' بیعت ہوئی۔ اتنا سکون ملا' اتنا مزہ آیا' اتنے مسائل حل ہوئے کہ میں سوچتی ہوں اے کاش سارا سال ہی عبقری روحانی اجتماع رہے۔ اب تو میں اعمال کر کر کے آپ کو ہدیہ کرتی رہتی ہوں۔ (ا۔ک)

### ہر پریشانی' بیماری' الجھن کیلئے آزمودہ دم

ہر قسم کے درد کیلئے سینے میں' جوڑوں میں' دانت میں' سر میں درد، ہر پریشانی' بیماری' الجھن کیلئے میرے والد درج ذیل دم کیا کرتے تھے اور ان کے بعد میں بھی کرتا ہوں' تو لوگوں کو لاجواب فائدہ ہوتا ہے۔ اس کا صرف ایک واقعہ درج کر رہا ہوں۔ میرے پاس ایک پٹھان بھائی آئے' گردے کے مرض میں مبتلا تھے' میرے پاس دوائی لے کر آیا کہ اس پر دم کر دیں' میں نے اس کو کہا کہ دوائی لے جاؤ لیکن وہ نہ مانا اس کے اصرار پر پانی پر دم کر دیا اور کہا کہ وہ خود بھی سارا دن مسلسل اور لاتعداد پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیے اس عمل سے اس کی پتھری نکل گئی۔ دم یہ ہے: اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْبَاسِطُ. (ارشد زبیر' سرگودھا)

# مناقب اہل بیت اطہار

انتخاب: مکی احمد پوری

محمد بن اسامہ رضی اللہ عنہ اپنے باپ سے ذکر کرتے ہیں انہوں نے کہا حضرات جعفر' علی اور زید بن حارثہ رضوان اللہ علیہم اجمعین اکٹھے ہوئے تو جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تم سے زیادہ محبوب ہوں۔ اور علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو میں تم سے زیادہ محبوب ہوں اور زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو زیادہ محبوب ہوں تو سب نے کہا چلو ہم سب چلیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جا کر پوچھ لیتے ہیں۔ اسامہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں سب آئے اور اجازت لی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نکل کر دیکھو یہ کون لوگ ہیں؟ تو میں نے عرض کیا جعفر' علی اور زید (رضوان اللہ علیہم اجمعین) ہیں۔ (میں نے یہ نہیں کہا کہ میرے باپ) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اجازت دیدو، چنانچہ وہ اندر آگئے تو سب نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سب سے زیادہ پیارا کون ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''فاطمہ'' (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) انہوں نے کہا ہم مردوں سے معلوم کرنا چاہتے ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو تو اے جعفر! اخلاق اور وجود (صورت و سیرت) میں میرے مشابہ اور تجھ سے ہے اور میرا خاندان ہے اور اے علیؓ تو میرا داماد اور میری اولاد کا باپ ہے اور میں تجھ سے اور تو مجھ سے ہے اور اے زید تو میرا مولا (آزاد کردہ غلام) اور مجھ سے ہے اور تیرے ناطے مجھ سے ہیں اور تو مجھے سب سے زیادہ محبوب ہے۔ (مسند امام احمد ،صحیح 204/5)

### سات دنوں میں بال گرنا ہمیشہ کیلئے بند

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں جو نسخہ لکھنے جا رہا ہوں یہ پڑھنے میں تو بہت چھوٹا ہے لیکن حیرت انگیز تاثیر رکھتا ہے۔ عبقری کے قارئین اسے معمولی اور سستا سمجھ کر نظر انداز مت کریں' جب آپ استعمال کریں گے تو خود ہی اس کی تعریف کریں گے اور مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھیے گا۔ میرے بال بھی بہت زیادہ گرتے تھے میں نے یہی استعمال کیا اور صرف سات دنوں میں بال گرنا بند ہوگئے اور نکھار بھی آگیا۔ آپ بھی آزمایئے گا اور نتیجہ ضرور عبقری میں لکھیے گا۔ ھوالشافی: لہسن (تھوم) کی چھال حسب ضرورت لے کر روغن زیتون میں جوش دے کر محفوظ کر لیں اور جب بھی نہائیں' نہانے کے بعد یہی تیل استعمال کریں۔ انشاء اللہ بہت فائدہ ہوگا اور بال نہیں گریں گے۔ (محمد سہیل نواب شاہ)

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر

**خوبصورت وادی:** دیکھتی ہوں کہ میں سفر میں ہوں، پھر گھر میں داخل ہوتی ہوں مجھے وہ دو نظر آتا ہے پھر اسی گھر میں مجھے ایک کمرہ نظر آتا ہے جس پر سفید رنگ ہو رہا ہوتا ہے، میں اسے دیکھ کر خوش ہو رہی ہوں اس کے بعد میں کہیں جا رہی ہوں وہ وادی بہت خوبصورت ہوتی ہے اور چاروں طرف برف باری ہو رہی تھی برف کو دیکھ کر میں خوش ہوتی ہوں اور برف سے کھیل رہی ہوں۔ پھر آگے چل کر درختوں کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے اور ہر طرف ہریالی ہی ہریالی ہے میں دیکھتی ہوں کہ میں بہن اور دوست گھر واپس آ رہے ہیں اتنے میں مغرب کی اذان ہوتی ہے بہن اور دوست وضو کر رہی ہوتی ہیں اور میں کھڑی ہوتی ہوں تاکہ یہ وضو کر کے ہٹیں تو میں وضو کروں اتنے میں تیز ہوا چلتی ہے تو ایک تصویر کا فریم ہمارے صحن میں آ کر گرتا ہے۔ میں وہ تصویر اٹھا کر دیکھتی ہوں اور اپنی دوست کو دکھاتی ہوں اور کہتی ہوں کہ شاید یہ آنٹی کے گھر سے اڑ کر آ گئی ہو۔ پھر خوشی سے چیخ کر دوست کو کہتی ہوں کہ یہ میرا منگیتر تو نہیں جس کی خدا نے تصویر ہوا کے ذریعے بھیجی ہو اور دل میں دعا کرتی ہوں یا خدا میرا جیون ساتھی یہی ہو۔ (م۔ع، شیخوپورہ)

**تعبیر:** آپ کا خواب بالکل واضح ہے اور جس رشتے کے لئے آپ نے استخارہ کیا ہے وہ انتہائی مناسب ہے۔ ان شاء اللہ آپ کو بہترین جیون ساتھی نصیب ہوگا اور بہترین ازدواجی زندگی بھی ملے گی۔ آپ ہر نماز کے بعد یَا لَطِیْفُ 100 بار پڑھ کر دعا کیا کریں۔

**دو بیویاں:** میری دونوں بیویاں اکٹھی سوئی ہوئی ہیں اور میری ایک اور شادی ہو رہی ہے اور میری ہونے والی دلہن میرے ماموں کی بیٹی ہے اس نے سفید کپڑے پہنے ہوئے ہیں اس کو میں نے کہا ہے کہ میرے پاؤں کی طرف سو جائے۔ وہ میرے پیروں میں سو گئی ہے۔ اگلے دن میں بس کی چھت سے گر گیا اور مجھے بہت زیادہ چوٹیں آئیں ہیں۔ ٹھیک دس دن کے بعد مجھ پر جھوٹا 302 کا پرچہ ہو گیا ہے ٹھیک ایک ماہ کے بعد پولیس نے پکڑ لیا تھا۔ جب میں تھانہ میں بند تھا ان دنوں میں مجھے اکثر خواب آتے تھے کہ میں گندم اور گندم کے دانے، گندم کی پکی فصل اور اس کی توری وغیرہ دیکھتا تھا۔ دو سال بعد جب فیصلہ ہونے والا تھا خواب آنے شروع ہو گئے۔ دوبارہ فیصلہ کی رات خواب آیا کہ ہلکی ہلکی بارش ہو رہی ہے ہوا تیز چل رہی ہے، میں ایک اونچی جگہ کھڑا ہوں اور میرے مقدے دار بھی میرے پاس آ کر کھڑے ہو گئے ہیں اور وہ جامن کھا رہے ہیں میں نے ان سے پوچھا ہے کہ جامن مجھے بھی دو۔ انہوں نے کہا کہ وہ سامنے لگے ہیں وہاں سے لو۔ میں نے کیا دیکھا کہ ایک نالہ پانی کا چل رہا ہے اور اس نالہ کے اوپر جامن کے درخت لگے ہوئے ہیں اور درختوں کے اوپر سے ٹوٹ ٹوٹ کر جامن نیچے گر رہے ہیں۔ جب میں زمین سے جامن اکٹھے کرنے لگا تو سامنے ایک کالے رنگ کا کتا آ گیا جس نے مجھے کاٹنے کی کوشش کی لیکن میں نے اس کو مارا، اس نے دوسرا حملہ کیا اور میری آنکھ کھل گئی۔ (شاکر۔ لاہور)

**تعبیر:** ماشاء اللہ بڑا مبارک خواب ہے اور آپ ان شاء اللہ اپنی والدہ کی دعاؤں کی برکت سے باعزت بری ہو جائیں گے اور یہ خوشخبری آپ کو جلد ملے گی۔ آپ نیک اعمال کا اہتمام رکھیں اور 450 مرتبہ روزانہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھا کریں۔

**گرتی چھت:** میں نے دیکھا ہے کہ ہمارے تمام چچا اور ان کے بیوی بچے ہمارے گھر رہنے آئے تھے، پھر دادی کا انتقال ہو جاتا ہے جس پر سب غمگین ہوتے ہیں میں اور میری بہن بھی اداس ہوتے ہیں اپنی بہن (ن) سے کہتی ہوں کہ آؤ میں تمہیں کہیں لے جاؤں تاکہ تمہارا دھیان بٹ جائے (حقیقت میں میری بہن مجھ سے بڑی ہے) جب میں اور میری بہن گھر سے نکلتے ہیں تو میرے چچا (ش) ہم سے کہتے ہیں کہ کہاں جا رہے ہو اور امی ابو بھی پوچھتے ہیں تو میں کہتی ہوں کہ یہی آس پاس تفریح کیلئے جائیں گے۔ تو امی ابو اور چچا پتا نہیں کیا کام کہتے ہیں کہ ہم دونوں گھر کی پچھلی طرف چلے جاتے ہیں۔ ادھر میری بڑی بہن (س) بھی آ جاتی ہے۔ جب ہم گھر کے پیچھے کی طرف جاتے ہیں تو وہاں سامنے کی چھت گرنا شروع ہو جاتی ہے (حقیقت میں گھر کے سامنے تھوڑی سی چھت ہے اور پیچھے کچھ نہیں ہے) تو ہم تینوں درمیان میں ہوتے ہیں، میں کہتی ہوں کہ اب کیا کریں، چلو جلدی سے واپس چلتے ہیں، ہم جیسے ہی رخ موڑتے ہیں تو وہ چھت بھی گرتی ہے تو میری بڑی بہن (س) کہتی ہے چلو اللہ کا نام لے کر پیچھے کی طرف دوڑ لگاتے ہیں اور بچ جاتے ہیں۔ میں اور میری بہن (ن) گھر کے پیچھے والے دروازے سے نکل کر گھر کے سامنے والے لان میں آتے ہیں۔ بڑی بہن (س) گھر کی دوسری سائیڈ سے آ جاتی ہے، جب ہم وہاں پہنچتے ہیں تو ابو اور چچا پوچھتے ہیں کہ تم لوگ آ گئے تو میں کہتی ہوں کہ یہ گھر بہت پرانا ہے اس کو بدل لیں کیونکہ یہ زلزلے سے گر جائے گا۔ (ا، ملتان)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق آپ کی دینی حالت خاصی کمزور ہے۔ آپ فوراً اپنی دینی حالت درست کرنے کی طرف توجہ دیں اور نیک اعمال والی زندگی اختیار کریں۔

**کھنڈر نما قلعہ:** میں نے دیکھا کہ میں ایک کھنڈر نما قلعہ کی ویران اور نیم تاریک ڈیوڑھیوں میں تیزی سے چل رہا ہوں اور بہت حیران ہوں کہ میں اس کھنڈر میں کیسے پہنچ گیا۔ وہ کوئی بہت ہی بوسیدہ لیکن کافی بڑی عمارت ہے۔ خیر تھوڑی دیر بعد میں ایک وسیع و عریض صحن میں پہنچ گیا جو کہ کافی گہرا ہے، دوسرے کمروں اور ڈیوڑھیوں سے تقریباً 10 یا 15 فٹ گہرا۔ اس میں جگہ جگہ اینٹیں بکھری پڑی ہیں اور جھاڑیاں اگی ہوئی ہیں صحن کے درمیان میں کچھ پرانی قبریں ہیں۔ ان قبروں کو دیکھ کر دل میں خیال آیا کہ حضرت یحییٰ علیہ السلام اور حضرت زکریا علیہ السلام کی قبریں ہیں یہ جگہ مسجد اقصیٰ کا صحن ہے۔ پھر سوچتا ہوں کہ کتنے افسوس کی بات ہے کہ کوئی مسلمان یہاں نہیں آتا، پھر اچانک مجھے تین کتے نظر آئے جو کہ مجھے دیکھ کر غرا رہے ہوتے ہیں ان میں سے ایک کتا پیچھے سے مجھے کاٹنے کی کوشش کرتا ہے تو میں دعا پڑھ کر اسے بھگا دیتا ہوں، پھر میں نے دیکھا کہ اس صحن کی دیواروں پر اردو میں کچھ بڑا بڑا سا لکھا ہوا ہے، شاید کسی شعر کا مصرع ہے۔ پھر منظر بدلتا ہے، اب میں دیکھتا ہوں کہ میرے ننھیال کے علاقے میں ہمارا گھر تعمیر ہو رہا ہے گھر چار منزلہ ہے اور بہت ہی منقش کام ہو رہا ہے میں اسے دیکھ کر بہت خوش ہوتا ہوں کہ ہمارا نیا گھر تعمیر ہو رہا ہے اور وہ بھی اتنا خوبصورت۔ اس کے بعد خواب ختم ہو جاتا ہے۔ (عادل ندیم۔ راولپنڈی)

**تعبیر:** ماشاء اللہ بہت مبارک خواب ہے اور آپ کو دینی و دنیاوی ترقیاں نصیب ہوں گی، بشرطیکہ آپ اچھے لوگوں اور دینداروں کی صحبت کو اختیار کر لیں اور نفسانی خواہشات جو کہ خواب میں کاٹنے والے کتے کی شکل میں نظر آئے ہیں ان سے اجتناب کریں۔

# دو بیمار بھینسوں کا دودھ بیچا اور سزا ملک بدر

محمد صادق، مظفر گڑھ

عبدالوحید برطانیہ میں کسی انگریز کے ہاں بھینسوں کے فارم پر ملازمت کرتا تھا عبدالوحید کی امانت داری، دیانت داری، سچائی، محنت اور لگن، کام کے وقت صرف کام پر توجہ کو دیکھ کر انگریز بہت متاثر ہوا اس نے مسلمانوں کے بارے میں جو منفی پروپیگنڈا ذہن میں رکھا تھا دل سے نکال دیا

ایک صاحب کہتے ہیں کہ آج سے دو دہائیاں پہلے مجھے اپنے پیارے ملک پاکستان کے کسی مدرسہ میں جانے کا اتفاق ہوا ایک کلاس میں میری نظر دو بچوں پر پڑی جو شکل و صورت میں کسی انگریز کے بچے معلوم ہو رہے تھے۔ استاد سے پوچھنے پر معلوم ہوا بچوں کا والد پاکستانی اور بچوں کی والدہ انگریز ہے۔ استاد صاحب نے مزید بتایا بچوں کا والد عبدالوحید برطانیہ میں کسی انگریز کے ہاں بھینسوں کے فارم پر ملازمت کرتا تھا عبدالوحید کی امانت داری، دیانت داری، سچائی، محنت اور لگن، کام کے وقت صرف کام پر توجہ کو دیکھ کر انگریز بہت متاثر ہوا اس نے مسلمانوں کے بارے میں جو منفی پروپیگنڈا ذہن میں رکھا تھا دل سے نکال دیا۔ آہستہ آہستہ انگریز نے اسلام کا مطالعہ شروع کر دیا چند دنوں بعد انگریز الحمدللہ! بمع اہل و عیال مسلمان ہو گیا۔

نومسلم انگریز نے اپنی اکلوتی بیٹی کا رشتہ عبدالوحید سے کر دیا چند سال بعد اللہ تعالیٰ نے عبدالوحید کو بھی دو جڑواں بیٹے عطا کر دیئے۔ ایک دن بچوں کے نانا (عبدالوحید کے سسر) نے عبدالوحید کو کہا یہ دو بھینسیں شدید بیمار ہیں ان دونوں بھینسوں کو ڈاکٹر نے تین تین ٹیکے لگائے ہیں ڈاکٹر کے مطابق صرف تین دن بھینسوں کا دودھ نکال کر فروخت نہیں کرنا تین دن کے بعد دودھ فروخت کرنا ہے کیونکہ بھینسوں پر بیماری کا شدید حملہ ہے اس صورت میں جو لوگ ان بھینسوں کا دودھ پئیں گے بیمار ہو جائیں گے آپ نے تین دن کسی دوسرے فارم سے دودھ لے کر گاہکوں کو دینا ہے۔ مگر عبدالوحید نے شام کو بیمار بھینسوں کا دودھ نکال کر باقی صحت مند بھینسوں کے دودھ میں ملا کر دودھ فروخت کر دیا۔ اگلے دن صبح عبدالوحید کے سسر کو فارم کے دوسرے ملازم نے شکایت لگا دی۔ عبدالوحید کا سسر (نومسلم انگریز) یہ بات سنتے ہی غصہ میں آ گیا اور کہا عبدالوحید تم نے انتہائی گھٹیا حرکت کی ہے تم نے میرے اعتماد کو شدید ٹھیس پہنچائی ہے تم میرے وطن کے لوگوں کو بیمار بھینسوں کا دودھ پلا کر مفلوج کرنا چاہتے ہو تم میرے وطن کے غدار ہونے کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کے ہاں بھی مجرم ہو ایسے لوگوں کو ہمارے ملک میں رہنے کا کوئی حق نہیں ہے بات تو تکرار سے بڑھ کر شدت اختیار کر گئی۔ عبدالوحید کے سسر نے متعلقہ تھانے میں رپورٹ درج کروا دی متعلقہ تھانہ کی پولیس نے فوری طور پر عبدالوحید کو اس جرم میں گرفتار کر لیا اور مقدمہ درج کر لیا۔ عدالت نے عبدالوحید کو کچھ دنوں قید با مشقت اور بھاری جرمانہ کی سزا سنا دی اور ملک چھوڑنے کا حکم دے دیا۔ آخرکار عبدالوحید اپنی سزا مکمل ہونے کے بعد بچوں سمیت اپنے ملک پاکستان واپس آ گیا۔ محترم قارئین! سوچنے کا مقام یہ ہے کہ ہمارے ملک پاکستان میں اللہ معاف فرمائے ہمارے مسلمان بھائی کھانے پینے کی چیزوں میں کیا کچھ نہیں ملا رہے ہیں آئے روز ایسی گھٹیا حرکات کی خبریں اخبارات میں پڑھنے کو ملتی رہتی ہیں۔ مثال کے طور پر لال مرچوں میں اینٹیں پیس کر بازار سپلائی کی جاتی ہیں، فارمی مرغی کی گندگی سے کوکنگ آئل تیار کیا جاتا ہے، لکڑی کے بورے کو رنگ لگا کر چائے کی پتی میں ملایا جاتا ہے، حرام جانوروں گدھوں، کتوں کا گوشت اسی طرح مردار جانوروں کا گوشت فروخت کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب مسلمانوں کو ہدایت نصیب فرمائے۔ آمین!

## استغفار کی فضیلت

دوران سفر ایک مرتبہ احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو کسی گاؤں میں رات ہو گئی۔ وہ ایک مسجد میں رات گزارنے کیلئے گئے تو چوکیدار نے نکال دیا' آپ مسجد کے باہر فرش پر سو گئے چوکیدار نے پاؤں سے پکڑ کر گھسیٹ کر مسجد سے دور کر دیا۔ اس دوران ایک آدمی آیا اور انہیں اپنے گھر لے گیا' وہ شخص چلتے پھرتے ہر کام کے دوران استغفار پڑھتا تھا' صبح امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے پوچھا آپ کو استغفار پڑھنے کا کوئی فائدہ بھی ہوا؟ تو اس شخص نے کہا: میری ہر دعا قبول ہوئی سوائے اس کے کہ میری ملاقات امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے ہو جاتی تو امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو بتایا میں ہی احمد بن حنبل ہوں اور دیکھو تمہارے استغفار پڑھنے کی برکت سے مجھے کیسے گھسیٹ کر تمہارے پاس پہنچایا گیا۔ (شیبا عروج' حضرو)

# عبقری زندگی میں خوشیاں لے آیا

(بنت ۔ م ۔ ر)

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! سب سے پہلے تو آپ کی لمبی عمر کیلئے ڈھیروں دعائیں، آپ کے خاندان اہل و عیال کیلئے دعائیں، ماہنامہ عبقری کی کامیابی کیلئے اور ترقی کیلئے ڈھیروں دعائیں۔ آپ نے ہم گنہگاروں کو توبہ کرنے کا سلیقہ سکھایا اور نیکی کی طرف راغب کیا، میں ماشاء اللہ سے جنوری 2012ء سے عبقری کی قاریہ ہوں اور ان سالوں میں اللہ کے فضل و کرم سے زندگی میں بہت تبدیلیاں آئی ہیں وہ بھی مثبت اور حتی الامکان کوشش بھی ہوتی ہے کہ دوسروں کو بتاؤں اور بہت اچھا لگتا ہے جب انہیں عمل کرتے دیکھتی اور سنتی ہوں اور عبقری سے میری زندگی میں ماشاء اللہ بہت خوشیاں آئی ہیں' میرے شوہر کے حلال رزق میں برکت ہوئی اور اپنی بچیوں کی تربیت میں مجھے کافی مدد مل رہی ہے۔ ماشاء اللہ ہر وقت دو اصول خزانہ اور استغفار پڑھنے کی عادت پکی ہو گئی ہے، غسل خانہ جانے سے پہلے اس کی دعا لازمی پڑھتی ہوں۔ عشاء کی نماز میں وتر کے بعد کے سجدے، قرآن کی تلاوت میں کثرت، درود شریف کی عادت، برکت والی تسبیح کا استعمال اور اس کا وظیفہ، کھانے کے بعد تین مرتبہ سورۂ قریش پڑھتی ہوں، ماشاء اللہ سے جتنا ممکن ہے عبقری کی ہر بات کو اپنی زندگی میں شامل کرتی جا رہی ہوں اور اللہ جل شانہ سے یہ دعا ہے کہ دنیا اور آخرت دونوں عزت کے مقام بنیں اور خاتمہ بالخیر سے ہو اور ایک اہم بات کہ اللہ جل شانہ آپ اور تمام عبقری میں کام کرنے والوں کو اس کا اچھا صلہ دے کہ ہم انٹرنیٹ سے بہت فائدہ لے رہے ہیں کیونکہ ماہنامہ لانے والا کوئی نہیں ہے تو انٹرنیٹ سے ہی پڑھ لیتی ہوں۔ اس کے ٹوٹکے لاجواب ہوتے ہیں جب سے عبقری پڑھنا شروع کیا ہے، ہسپتالوں کے چکر ختم ہو گئے ہیں۔ عبقری نے سچ میں میری زندگی کو خوشیوں سے بھر دیا ہے۔ شکریہ عبقری!

### "سنت نبوی ﷺ اور جدید سائنس" جلد پنجم کی تیاری اور قارئین کی توجہ

"سنت نبوی ﷺ اور جدید سائنس" حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی سب سے پہلی کتاب ہے۔ عالم بھر میں مقبول ہوئی' لاکھوں کی زندگیاں بدلیں' جلد پنجم کی تیاری کیلئے مواد انٹرنیٹ، کتاب، رسالے یا اخبار میں کہیں بھی ہو ضرور بذریعہ ڈاک یا میل بھیجیں۔ قیامت تک کیلئے کتاب کی شکل میں آپ کا صدقہ جاریہ ہو گا۔ امید ہے اپنی اولین فرصت میں توجہ دیں گے۔

اللہ حاکم تک بنا دیتا ہے: ایک اللہ کے بندے کا قول ہے کہ جو اسم یَامَالِکَ الْمُلْکِ کو روزانہ 2160 مرتبہ پڑھے تو اللہ اسے دنیا کا مالک بنا تا چلا جاتا ہے حتیٰ کہ حاکم تک بنا دیتا ہے۔

# خواتین پوچھتی ہیں؟

(ام اوراق)

یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں

**گنٹھیا کا شکار:** مجھے تقریباً ایک سال سے گنٹھیا کا مرض ہے' بہت علاج کروائے ہیں اور کروا رہی ہوں مگر کوئی افاقہ نہیں ہو رہا' ڈاکٹری ادویات استعمال کرتی ہوں تو وہ بھی وقتی فائدہ ہو رہا ہے' اسٹرائیڈ کے ساتھ' گھٹنوں میں پاؤں میں' ہاتھوں کی انگلیوں میں بے تحاشا درد ہے جس کی وجہ سے چلنا پھرنا بھی مسئلہ بنا ہوا ہے' گھریلو کام کاج بھی نہیں ہو پاتے' گھٹنے سوج جاتے ہیں' پاؤں اتنے جلتے ہیں' گزارش ہے کہ کوئی اچھا سا نسخہ بتائیں۔ (پوشیدہ)

**مشورہ:** صبح نماز کے وقت اٹھیے' دو سنتیں پڑھ کر اکتالیس بار سورہ فاتحہ مع بسم اللہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پورے جسم پر بھی اور اول آخر سات بار درود شریف پڑھ لیں۔ تمام دن یہ پانی پینا ہے اور تاپ کر چار گلاس وقفے کے ساتھ ناشتے سے پہلے پینے ہیں۔ 45 منٹ بعد ناشتہ کرنا ہے۔ ایک بچی جس کے دونوں ہاتھ گنٹھیا کی وجہ سے مڑ چکے تھے میں نے اس کو یہی درج بالا علاج بتایا کل کے خط میں اس نے انتہائی خوشی کے ساتھ بتایا کہ اس کے دونوں ہاتھ ٹھیک ہو چکے ہیں۔

**مسئلہ امی کی کزن کا:** میں اپنی امی کی کزن جنہیں میں پھوپھو کہتی ہوں ان کا مسئلہ لے کر حاضر ہوئی ہوں' میری پھوپھو ماشاء اللہ سے اخلاق و کردار اور شکل و صورت میں اچھی ہے۔ ان کے رشتے بہت آتے ہیں مگر ان کے ابو کچھ نہ کچھ مسئلہ کھڑا کر دیتے ہیں' ہر رشتے کو نہ کرنا انہوں نے اپنا فرض سمجھ لیا ہے' میری پھوپھو بھی چاہتی ہیں کہ وہ اب اپنے گھر کی ہو جائیں مگر وہ اپنے ابو کے عجیب رد عمل کی وجہ سے بہت پریشان ہیں۔ ہمیں کچھ پڑھنے کو بتا دیں کہ میری پھوپھو کے ابو کا دل نرم پڑ جائے اور وہ اپنی بیٹی کی شادی کرا دیں۔ (س، ع۔ کھلابٹ)

**مشورہ:** آپ کا خط پڑھ کر مجھے حیرت کے ساتھ انتہائی دکھ بھی ہو رہا ہے کہ والدین تو اپنی بیٹیوں کی جلد از جلد شادی کے خواہشمند ہوتے ہیں۔ آپ اپنی والدہ سے کہیں کہ وہ خاندان کے چند بڑے لے جا کر آپ کی پھوپھو کے والد سے بات کریں کہ آخر مسئلہ کہاں ہے؟ کیا وجہ ہے کہ وہ ہر رشتہ آنے والے کو "نہ" کر دیتے ہیں۔ انہیں سمجھائیں کہ پاکستان میں لاکھوں نوجوان لڑکیاں رشتوں کے انتظار میں بوڑھی ہو رہی ہیں۔ ان کی آنکھیں ترس گئی ہیں کہ کاش کوئی ہمارے لیے بھی رشتہ آئے' ماں باپ وقت سے پہلے رشتہ نہ آنے کی پریشانی کی وجہ سے بوڑھے ہو چکے ہیں۔ انہیں سمجھائیں کہ آپ تو خوش قسمت ہیں کہ آپ کے گھر بہترین اور اچھے گھرانوں کے رشتے آ رہے ہیں اور آپ منع کر رہے ہیں۔ اگر یہ وقت گزر گیا تو ساری عمر سوائے پچھتاوے کے اور کچھ نہ رہے گا۔ اس کے علاوہ آپ کی پھوپھو اور تمام گھر والے ہر نماز کے بعد ایک تسبیح بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر جلد اور اچھے رشتے کیلئے دعا کریں۔ یہ نہایت کامیاب عمل ہے یقیناً اس سے آپ کو فائدہ ہوگا۔ میں نے آج تک جس کو بھی بتایا اس کی بہترین اور بہت جلد شادی ہو گئی۔

**غیر ضروری بال:** میری پیشانی پر بچپن سے غیر ضروری بال ہیں' جو تھریڈنگ وغیرہ کروانے سے ختم نہیں ہوا ہے۔ براہ مہربانی مجھے کوئی ٹوٹکہ بتائیں جس سے میری پیشانی کے بال مستقل طور پر ختم ہو جائیں۔ زندگی بھر مشکور رہوں گی۔ (م)

**مشورہ:** اکثر چہرے' گردن اور جسم کے دوسرے حصوں پر بالوں کی کثرت ہوتی ہے ڈاکٹر کہتے ہیں یہ ہارمونز کی وجہ سے ہے۔ آپ اپنے بارے میں ذرا تفصیل سے خط لکھئے۔ یہ کب سے ہیں؟ کھانے کی عادات اور پسند کیا ہے' پیاس لگتی ہے اور یہ کہ کوئی بیماری تو پہلے لاحق نہیں ہوئی' جب تک میرا جواب ملے پنساری سے قسط شیریں باریک پیس کر رکھ لیجئے بال صاف کرنے کے بعد اس سفوف کو اچھی طرح ملئے تاکہ مساموں میں چلا جائے۔ ہر دوسرے دن بال صاف کر کے لگائیے۔

**بستر پر پیشاب:** میری بھانجی جس کی عمر 8 سال ہے' دوران کو بستر پر پیشاب کر دیتی ہے' بہت علاج کروائے مگر ٹھیک نہیں ہوئی۔ اس بیماری کا علاج بتائیں' آپ کو ہمیشہ دعاؤں میں یاد رکھوں گی۔ (مریم)

**مشورہ:** آپ شام کے وقت بھانجی کو ٹھوس غذا دیجئے۔ مغرب کے بعد چائے' دودھ وغیرہ نہ دیا جائے' پیشاب کرا کے بچی کو بستر میں جانے دیں' تل کے لڈو مفید ہوتے ہیں' گڑ کے شیرے میں تل اور میوہ ڈال کر لڈو یا برفی بنالی جاتی تھی جو مثانے کو طاقت دیتی تھی۔ لڈوؤں کیلئے آپ ایک پاؤ ناریل لے کر کدوکش کر لیجئے اور ایک پاؤ اچھا صاف مغز لے کر اس کے بیج نکال لیے' سفید دھلے ہوئے تل ایک پاؤ لیکر صاف کر لیجئے ان تینوں کو ملا کر کوٹئے اور ان کے پچیس لڈو بنا کر رکھ لیجئے۔ صبح نہار منہ بچی کو ایک لڈو کھلائیے اور پندرہ منٹ بعد ناشتہ کرائیے۔ رات کو سونے سے پہلے ایک لڈو کھلا دیجئے۔ اس سے جسم میں طاقت آئیگی' اعصاب مضبوط ہونگے' مثانہ مضبوط ہوگا۔ کچھ لوگ گڑ کا شیرہ پکاتے ہیں' اس میں تل اور میوہ ملاتے ہیں اور بھونی ہوئی سوجی اور گھی ڈال کر لڈو بنا لیتے ہیں۔

**یہ کیا ہوا؟:** میں ماہنامہ عبقری کی تقریباً آٹھ ماہ سے قاریہ ہوں' میرا مسئلہ یہ ہے آج سے تیس سال پہلے کی بات ہے کہ میرے ابو کا ٹائروں کا اتنا اچھا کاروبار تھا کہ پوری مارکیٹ میں ابو کی دکان کے ٹائر مشہور تھے' ہمارے گھر میں کسی بھی چیز کی کمی نہ تھی جو بھی مارکیٹ میں آتا وہ صرف ابو کی دکان سے ٹائر لیتا تھا۔ نا معلوم پھر کیا ہوا رفتہ رفتہ ابو کا سارا کاروبار ختم ہو گیا اور ابو نے دکان پر جانا تک ختم کر دیا۔ سارا دن گھر میں سوتے رہتے' صرف کھانا کھانے کیلئے اٹھتے۔ ہم سب بہن بھائی ابو کو حیرت سے دیکھتے کہ آخر ابو کو ہوا کیا؟ جب امی ابو کو کچھ کہتیں تو گھر میں لڑائی جھگڑا شروع ہو جاتا۔ اگر امی ابو کو کوئی صحیح بات کہتیں تو ابو کو شدید غصہ آ جاتا۔ اب گھر کا حال یہ ہے کہ کوئی خوشی کی بات ہو تب بھی شدید لڑائیاں شروع ہو جاتی ہیں' دسترخوان پر سب اکٹھے کھانا کھانے لگتے ہیں تو بھی لڑائی جھگڑا شروع ہو جاتا ہے۔ اچانک کوئی نہ کوئی ایسی بات ہوتی ہے کہ لڑائی شروع ہو جاتی ہے۔ جب ابو کا کاروبار تھا تب ہمارے رشتے بھی آتے تھے مگر جب سے کاروبار ختم ہوا ہے آج تک ہمارا کوئی رشتہ نہیں آیا۔ ایک دو جگہ سے معلوم کیا انہوں نے کالا جادو بتایا ہے۔ براہ مہربانی کوئی حل بتائیں۔ (م، ز۔ گجرات)

**مشورہ:** بہن! یہاں پر عامل لوگ پیسے کا لالچ کرتے ہیں۔ بغیر روپے کے کوئی کسی کام پر ہاتھ نہیں ڈالتا۔ ویسے بھی اللہ کے حکم سے جو کام ہو جاتا ہے تو اسے یہ عامل اپنے عمل سے منسوب کر لیتے ہیں۔ قرآن پاک کی 33 آیات ہیں جو سحر اور جادو کے لئے پڑھی جاتی ہیں۔ منزل یا حزب اعظم کے نام سے مل جاتی ہیں۔ صبح شام پڑھ کر پانی پر دم کر کے پینے سے اثر زائل ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ دو اصول خزانے دعا کثرت سے پڑھیں۔ تمام تہا دعا عامل اور بزرگ تو یہاں بہت ہیں مگر ان کے "ہدیے" نذرانے ہزاروں میں ہوتے ہیں۔ آپ اللہ تعالیٰ کی ذات پر بھروسہ کیجئے۔ جو لوگ اللہ تعالیٰ کی مخلوق کی بے لوث خدمت کرتے ہیں اور ایک پیسہ لینا گوارا نہیں کرتے وہی بہتر ہوتے ہیں۔ آپ ان چکروں میں مت پڑیے۔ اللہ تعالیٰ کرم کرنے والا ہے۔

# کھیرا آپ کے جسم و جان کیلئے ہیرا

کھیرا عام سبزی ہے اور یوں تو یہ گرمیوں کی سبزی خیال کی جاتی ہے لیکن اب سارا سال دستیاب ہوتی ہے۔ طبی اعتبار سے یہ صفرا اور خون کے جوش، معدے اور آنتوں میں جلن اور سوزش دور کرتا ہے۔ گرمیوں میں پیاس کی شدت دور کرنے کے علاوہ اس سے گرمی کے بخار اور دماغ کی گرمی سے بھی افاقہ ہوتا ہے۔ اسے سبزی کی طرح پکایا بھی جاتا ہے اور کچا بھی کھایا جاتا ہے۔ **پیاس سے راحت:** موسم گرما میں حدت کے باعث بار بار پیاس لگتی ہے۔ کھیرے کی قاشیں کر کے نمک لگا کر کھانے سے اس پیاس کی تسکین ہوجاتی ہے۔ اس کی قاشوں کے استعمال سے دل و دماغ کو فرحت ہوتی ہے اور جسم میں تازگی کا احساس ہوتا ہے۔ **پیشاب کی جلن:** کھیرے میں پانی کافی زیادہ مقدار میں ہوتا ہے اس کے کھانے سے جسم میں تراوٹ کا احساس ہوتا ہے، پیشاب کی جلن اور رکاوٹ کی شکایت میں خاص طور پر مفید ہے۔ اگر پیشاب رک رک کر آتا ہو تو اس کے بیجوں کو پانی میں چند گھنٹے بھگو کر پانی میں ہی پیس کر پینے سے یہ شکایت دور ہوجاتی ہے۔ **گرمی کا علاج:** بعض لوگوں کو ہاتھوں اور پیروں سے گرمی نکلنے کا احساس ہوتا ہے۔ یہ شکایت بعض اوقات خون کی گرمی سے پیدا ہوتی ہے اور بعض اوقات جگر کی خرابی بھی اس شکایت کا باعث ہوتی ہے، بہرحال کھانے کے درمیان بطور سلاد کھیرا استعمال کرنے سے ہاتھ پیروں کی گرمی نکلنے کا احساس کم ہوجاتا ہے۔ **دماغی امراض:** کھیرا دماغی امراض کے علاج میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ کھیرے کے رس کو روغن زیتون کے ساتھ جوش دے کر تیل تیار کیا جاتا ہے جو دماغی امراض کا مجرب علاج ہے۔ یہ تیل دماغ کو تسکین دیتا ہے اور دماغی بیماریوں کو ختم کرتا ہے۔ **کھیرے سے وزن میں کمی:** موٹاپے کا شکار افراد اپنا وزن اور موٹاپا کم کرنے کے لئے مختلف دواؤں کی تلاش میں رہتے ہیں، لیکن درحقیقت سبزیاں موٹاپے اور زائد وزن کا قدرتی علاج ہیں۔ ان سبزیوں میں کھیرا بھی شامل ہے جو بڑی تیزی سے موٹاپے کو ختم کرتا ہے۔ موٹاپے میں مبتلا افراد کو صبح کھیرے کی قاشیں ٹماٹر یا اسی طرح کی کسی اور سبزی کے ساتھ کھانا چاہئے۔ اسی طرح دوپہر میں بھی کھیرے کی قاشوں پر نمک چھڑک کر ٹماٹر یا اگر مولی اور گاجر دستیاب ہوں تو اس کے ساتھ خوب پیٹ بھر کر کھالینی چاہئیں۔ یہی طریقہ رات کے وقت بھی استعمال کریں۔ شروع میں چند دن کچھ دقت ہوگی، لیکن ابھی چند دنوں میں یہ ہلکی پھلکی غذا آپ کا موٹاپا اور وزن کم کردے گی۔ یہ طریقہ کئی بار آزمایا ہوا ہے۔ **کدو دانوں کا علاج:** کھیرے کے بیج کدو دانوں کا بھی علاج ہیں۔ 25 سے 50 گرام بیجوں کو پانی میں پیس کر چینی ملا کر صبح نہار منہ پئیں۔ 2 سے 3 گھنٹوں بعد جلاب دینے سے کدو دانے خارج ہوجاتے ہیں۔ **بند ناک:** گرمیوں میں نزلہ رک جانے کی وجہ سے پیشانی، ابرو، سر میں درد کے لئے بھی کھیرے کے بیج مفید ہوتے ہیں۔ تازہ پانی میں انہیں پیس کر چینی ملا کر پینے سے دو چار روز میں جما ہوا نزلہ بہہ کر آرام آجاتا ہے۔ یہی شربت آنتوں کی سوزش اور پیشاب کی جلن کے لئے بھی مفید ہوتا ہے۔ **پتھری سے حفاظت:** کھیرا چونکہ پیشاب آور ہے اس لئے اس کے متواتر استعمال سے گردوں میں پتھری سے حفاظت ممکن ہے گردوں اور مثانوں کی پتھری کیلئے اسے زیادہ مقدار میں استعمال کیا جاتا ہے۔ تازہ کھیرے کی قاشیں کاٹ کر تھوڑا سا نمک، کالی مرچ اور سفید زیرے کا سفوف چھڑک کر کھائیں اور دن میں جب بھی بھوک اور پیاس لگے صرف کھیرا ہی استعمال کرتے رہیں۔ اکثر صورتوں میں اس تدبیر سے چھوٹی پتھریاں پیشاب کے ساتھ خارج ہوجاتی ہیں۔ کھیرا کھانے کے بعد کم از کم ایک گھنٹے تک پانی نہیں پینا چاہئے۔ کھیرے کو کچل کر اس کے پانی میں مصری یا شکر ملا کر برف ڈال کر پینے سے بھی پیشاب کھل کر آتا ہے اور جسم سے زہریلے مادے خارج ہوجاتے ہیں۔ **خواتین کا میک اپ باکس:** تازہ کھیرے کے قتلے جلد پر ملنے سے جلد نرم ہوکر نکھر جاتی ہے۔ گرمیوں میں دھوپ کی شدت سے جلتی اور چٹختی کھال پر کھیرا ملنے سے بڑی تسکین ہوتی ہے اور جلد دھوپ کی مضرتوں سے محفوظ رہتی ہے۔ خون کے جوش سے جلد پر نکلنے والی پھنسیوں وغیرہ کو بھی اس سے آرام پہنچتا ہے۔ **حسن افزا لوشن:** دو تین تازہ کھیرے چھیل کر ان کا پانی نکال لیں اور صاف کپڑے میں چھان کر اس میں گلیسرین اور عرق گلاب برابر مقدار میں شامل کرکے شیشی میں حفاظت سے رکھیں۔ رات سوتے وقت اور صبح منہ دھو کر اس لوشن کی ہلکی مالش کریں اور ٹھنڈے پانی سے چہرہ دھولیں۔ یہ لوشن جلد کو نکھارتا اور جھریاں دور کرتا ہے۔

# حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی مصروفیات

**حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا سفر 18،19،20 دسمبر 2015:** حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے رات بھر سفر کیا، اٹک کے ایک گاؤں ملہوالی پہنچے۔ وہاں صبح ایک بہت بڑے مجمع جس میں ہر مسلک اور ہر فرقے کا شخص شامل تھا۔ تقریباً پونے تین گھنٹے درس ہوا، درس کے بعد مختلف طبقات سے ملاقاتیں ہوئیں جس میں محترم ساجد نقوی (لیڈر فقہ جعفریہ) کے بھتیجے اور داماد حسن رضا نقوی نے وفد کے ساتھ ملاقات کی اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے درس میں مخلوق کو جوڑنے اور امن کی فضا پیدا کرنے کو بہت زیادہ سراہا تسلی اور خوشی کا اظہار کیا۔ رات وہاں قیام کیا، صبح وندا شاہ بلاول (تلہ گنگ) میں درس تھا، وہاں سید کبیر ہمدانی کے مورث شاہ سلطان بلاول کے مزارات پر فاتحہ پڑھی، یہاں بھی ہر فرقے اور ہر مسلک نے تفصیلی فیض حاصل کیا۔ یہاں سے شام کو واپسی رات گروٹ (خوشاب) مولانا عبدالحئی کھیڑا جو کہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خلیفہ بھی ہیں اور ان کے والد مولانا مفتی محمد علی کھیڑا حضرت احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ تھے۔ کے ہاں رات کا قیام کیا اور صبح درس کے بعد جوہر آباد الطاف نون صاحب کے ہاں کھانا کھایا اور پھر واپسی لاہور ہوئی۔

27 دسمبر 2015ء کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے حاجی حبیب الرحمٰن صاحب (سابق آئی جی پولیس پنجاب) کیساتھ احباب کی معیت میں کھانا کھایا۔ 28 دسمبر 2015 کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے عبقری کے پڑوسی نیشنل کونسل آف چرچ کے سربراہ جناب ڈکٹر عزرایا کی تقریب میں میاں محمد طارق کے ساتھ شرکت کی۔ اچانک حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی سگی پھوپھی جو کہ والد مرحوم رحمۃ اللہ علیہ سے بڑی ہیں اور بچپن میں والد مرحوم رحمۃ اللہ علیہ کی بہت خدمت کی۔ الحمدللہ زندہ حیات ہیں کی بی کمبروڑ پکا ضلع لودھراں ملتان کے قریب وفات پاگئیں۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے تمام مصروفیات چھوڑ کر رات بھر سفر کیا۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے ہی جنازہ پڑھایا۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم فرمانے لگے: میں نے زندگی میں اب تک صرف تین جنازے پڑھائے ہیں ایک یہ، ایک اپنی رضاعی والدہ کا 2015ء کے (باقی صفحہ نمبر 25 پر)

اگر دانتوں میں کیڑا لگ جائے تو: دانتوں میں کیڑا لگنے کی صورت میں دانتوں پر پھٹکری کا ملنا انتہائی مفید ہوتا ہے۔ کچھ عرصہ استعمال سے کیڑا ختم ہو جاتا ہے۔

# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں! آپ نے کوئی روحانی، جسمانی نسخہ، ٹوٹکا آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں! اپنے معمولی سے تجربے کو بھی بیکار نہ سمجھئے یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہو سکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔

## دمہ اب دم سے نہیں عبقری سے جائے

دمہ دم سے جائے' کہاوت بہت مشہور ہے کہ دمہ دم کے ساتھ ہی جاتا ہے یعنی جب دم نکل جاتا ہے تب مریض کی جان چھوٹتی ہے اب ایسا نہیں ہے کیونکہ ''اب دمہ عبقری سے جائے'' معزز قارئین یہ ایک بہت ہی مہنگا مرض ہے اور ایلوپیتھی علاج تو بس صرف اور صرف مریض کے ساتھ زیادتی اور ظلم کے مترادف ہے۔ دراصل اللہ نے جڑی بوٹیاں اور حکمت میں اپنی خاص حکمت رکھی ہے جس کی بدولت بہت کم لاگت اس مریض کیلئے دوا تیار ہو جاتی ہے اور الحمدللہ بغیر کسی سائیڈ ایفیکٹ کے مریض تندرست اور صحت مند ہو جاتا ہے۔ دمہ سے متعلق میں اپنا بہت ہی آزمودہ اور مجرب نسخہ تحریر کر رہا ہوں اور تقریباً ہر ماہ 1500 سے 2000 کیپسولز تیار کر کے فی سبیل اللہ (مفت) تقسیم کرتا ہوں اور اب تک اس کے 95 فیصد نتائج بہت اچھے موصول ہوئے ہیں اور ان کے استعمال سے کئی مریضوں نے انہیلر (سپرے) استعمال کرنے سے نجات پائی ہے۔ نسخہ درج ذیل ہے:۔ ھوالشافی: سہاگہ پیا ہوا حسب ضرورت لے لیں اور توے پر اچھی طرح بریاں (کھل) کر لیں۔ پھر کھرل میں پیس لیں اور کسی بھی ڈبے میں محفوظ کر لیں، چھوٹے کیپسول بھر لیں، خوراک: ایک کیپسول صبح اور ایک کیپسول شام ہمراہ چائے کھا لیں۔ انشاء اللہ پہلی ہی خوراک سے شفاء ملنی شروع ہو جائے گی۔ **نوٹ:** اس دوا کو مفت تقسیم کریں اس کی قیمت یا ہدیہ ہرگز نہیں لینا' ورنہ دوا کا اثر ظاہر نہیں ہوگا۔ یہ ایک فقیری نسخہ ہے شرط یہی ہے کہ خدمت خلق کے طور پر بنائیں اور تقسیم کریں کوئی بھی دنیاوی لالچ مت کریں۔ **کمر اور گھٹنے کے درد دور کرنے کا نسخہ:** ھوالشافی: ایک پاؤ لونگ (بڑے سائز) لے کر توے پر بھون لیں اور پیس کر سفوف بنا لیں اور محفوظ کر لیں۔ خوراک: آدھا چمچ چائے والا گلاب جامن میں رکھ کر مریض کو رات کو کھلا دیں۔ اس کے بعد پانی ہرگز نہیں پینا۔ انشاء اللہ دو سے تین دن میں آرام آ جائے گا۔ مریض دوا کم از کم سات دن لازمی استعمال کرے۔ بعد از شفاء بندہ ناچیز اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ (ایم اے قریشی' ملتان)

## رزق کی کمی سے پریشان خواتین کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں جو تجربہ لکھ رہی ہوں یہ خاص طور پر ان خواتین کیلئے ہے جو رزق کی کمی کی وجہ سے پریشان ہیں مگر بات پھر وہی کہ یقین نہ ہوا تو فائدہ نہیں میرے گھر میں بھی تنگدستی آئی مگر اللہ کا شکر ہے کہ میرا ایک معمول ہے' عادت ہے جس کا مجھے بہت فائدہ ہے کیونکہ میرا یقین پکا ہے میرے گھر میں جب بھی کوئی مہمان آتا ہے یا پڑوسی ہی کیوں نہ آ جائے میں اس کی خاطر داری کرتی ہوں جو بھی ہو سکتا ہے چائے' کھانا' مشروب جو بھی میسر ہو فوراً لا کر دیتی ہوں۔ چاہے آنے والا منع بھی کرے مگر میں اپنا فرض سمجھ کر پورا کرتی ہوں' میرے شوہر کے ساتھ ان کے دوست اکثر آتے رہتے ہیں' کئی ایسے بھی ہیں جو لاہور سے باہر سے آنے والے ہیں جو ایک دو دن نہیں بعض دفعہ علیحدہ پورشن میں ہفتوں رہتے ہیں مگر میں مہمان نوازی میں کمی نہیں آنے دیتی۔ اب بتاتی ہوں اصل بات یہ ہے کہ اس میں میری خودغرضی بھی شامل ہے کیونکہ میں نے سنا تھا کہ مہمان نوازی سنت بھی ہے اور اللہ نے بھی مہمان کا اکرام کرنے کا کہا ہے اب میری نیت یہی ہوتی ہے کہ سنت سمجھ کر کر رہی ہوں دوسرا اللہ کا حکم مان رہی ہوں تاکہ اللہ اور اللہ کا محبوب ﷺ دونوں کو راضی کر سکوں اور میرا یقین اتنا پختہ ہے اللہ کے وعدوں پر کہ میرا اللہ فرماتا ہے ایک کے بدلے تیس دنیا میں اور ستر آخرت میں' اب جو ایک روٹی کھاتا ہے تو کیا مجھے تیس نہیں ملتی اور ستر آخرت میں جمع ہوتی ہیں اور دگنا فائدہ اٹھاتی ہوں۔ میرے شوہر صاحب الگ راضی اور آنے جانے والے بھی خوش، الحمدللہ اللہ عزت بھی دے رہا اور رزق بھی۔ جو خواتین چاہتی ہیں کہ گھر میں رزق کی کمی نہ ہو وہ یہ بات مانیں اور خالص اللہ اور اس کے حبیب ﷺ کی خاطر دل سے مہمان نوازی کرنا شروع کر دیں۔ قسم ہے اس رب کی جو رزق دے رہا' میرا اللہ اسے ایسے پالے گا اور ایسے رزق دے گا کہ اس کی سوچ میں نہ ہوگا مگر یہ بات بھی ہے کہ کھلا کر مت سوچنا کہ میں نے تو کھلا دیا چلو اب اس کے گھر چلتے ہیں اور اگر اس نے نہیں پوچھا تو دل میں برائی نہ لانا ورنہ کچھ نہیں ملنے والا، میں بس یہ سوچتی ہوں بھوکے کا پیٹ بھرنا ہے' اللہ نے فرمایا ہے کہ جو بھوکے کا پیٹ بھرتا ہے اس کی مغفرت ہو جاتی ہے تو سوچو ذرا کتنا فائدہ ہے ایک اللہ راضی دوسرا اس کا حبیب ﷺ خوش، تیسرا مغفرت بھی اور چوتھا تیس دنیا میں اور ستر آخرت میں، جو خواتین مہمانوں کو دیکھ کر ناک منہ چڑھاتی ہیں وہ اپنے گھر کے رزق کو لات مارتی ہیں پھر کہتی ہیں کہ کمائی میں برکت نہیں ہے، شوہر کا کام ہے کما کے لانا اس کو بڑھانا کیسے ہے یہ خواتین کی سوچ ہونی چاہیے یہ ایسا عمل میں نے بتایا ہے جو کہ اگر یقین کے ساتھ کر لیا گیا تو میں قسم اٹھا کر کہتی ہوں میرا اللہ اس کے رزق میں برکت ضرور دے گا انشاء اللہ۔ میرے لیے دعا کریں اللہ مجھے ایمان والی زندگی اور ایمان والی موت عطا فرمائے۔ آمین۔ (عظمیٰ اعجاز)

## پانی ہمیشہ گرم پیجئے تندرست رہیے

یہ ایک بہت اچھا آرٹیکل ہے نہ صرف کھانے کے بعد گرم پانی پینے کے بارے میں بلکہ ہارٹ اٹیک کے بارے میں بھی۔ چائنہ اور جاپان کے لوگ اپنے کھانوں کے ساتھ گرم قہوہ یا پانی پیتے ہیں نہ کہ ٹھنڈا پانی۔ وہ لوگ جو ٹھنڈا پانی پینا پسند کرتے ہیں یہ آرٹیکل ان کیلئے موزوں ہے۔ بعض سمجھتے ہیں کہ کھانے کے بعد ایک عدد کولڈ ڈرنک یا ٹھنڈا پانی پینا اچھا ہے، حالانکہ ہوتا یہ ہے کہ یہ ٹھنڈا پانی آپ نے جو کھایا ہے اس کو ٹھوس بنا دے گا، اس سے نقصان یہ ہوگا کہ ہضم ہونے کا پراسس آہستہ ہو جائے گا۔ ایک بار یہ تیزاب کے ساتھ ردعمل کرے گا پھر یہ ٹوٹ جائے گا اور معدے کی آنتوں کے ذریعے ٹھوس غذا کی نسبت زیادہ تیزی سے جذب ہو جاتا ہے۔ یہ معدے کی آنتوں میں ایک لائن میں ہوگا بہت جلد یہ چکنائی میں بدل جائے گا اور بیماری بن جاتا ہے۔ سب سے بہترین کھانے کے بعد گرم سوپ یا گرم پانی کا استعمال ہے۔ **ایک اہم نوٹ ہارٹ اٹیک کے بارے میں:** آپ جانتے ہیں کہ ہارٹ اٹیک کی علامات بائیں بازو میں تکلیف ہوتا ہے، آپ جبڑے میں زبردست تکلیف ہونے سے بھی باخبر رہیں۔ آپ کو شاید

پہلی دفعہ ہارٹ اٹیک کے دوران چیسٹ میں درد بھی نہ ہوگا۔ متلی، قے اور شدید پسینہ آنا عام علامات ہیں۔ ساٹھ فیصد لوگ ایسے ہیں جنہیں سوتے ہوئے ہارٹ اٹیک ہوجاتا ہے پھر وہ کبھی نہیں اٹھتے۔ جبڑے میں درد آپ کو پرسکون نیند سے جگا سکتی ہے۔ چلیں! آپ باخبر ہوجائیں اور محتاط ہوجائیں۔ جتنا زیادہ ہمیں علم ہوگا اتنے زیادہ بچنے کے مواقع ہوں گے۔ ایک کارڈیالوجسٹ کہتے ہیں کہ اگر آپ یہ پیغام دس لوگوں کو بھی بتائیں گے تو یقیناً ایک زندگی کم از کم ضرور بچاسکتے ہیں۔ یہ پڑھیں' یہ آپ کی زندگی بچاسکتا ہے اور ضرور دوسرے لوگوں کو بتائیں۔

## تھوڑی سی توجہ! فائدہ بہت زیادہ

**میرے مشاہدے و تجربات:** دور جدید میں مشینی اشیاء کا استعمال دن بدن بڑھتا جارہا ہے جہاں ان اشیاء کے استعمال سے زندگی میں سہولیات بڑھی ہیں وہاں کافی سارے مسائل پیدا ہورہے ہیں اور ہم ان مسائل کے پیدا ہونے کی طرف توجہ بہت کم کرتے ہیں اور ان وجوہات کو تلاش کرنے کی بجائے مسائل کے حل پر غور کرتے ہیں۔ یاد رکھئے کسی بھی مسئلے کا بہترین حل اس کی وجہ تلاش کرنا ہے تاکہ مسئلہ دوبارہ پیدا نہ ہوسکے۔ روزمرہ کی زندگی میں مشینوں کا استعمال بڑھ گیا ہے ان مشینوں کے استعمال سے گھریلو خواتین کو کافی سارا سکون اور آرام حاصل ہوگیا ہے۔ کھانے سے لے کر نہانے، دھونے، سونے تک یہ مشین انسان کی معاون بن گئی ہیں۔ جہاں ان مشینوں نے انسان کے مسائل حل کیے ہیں وہیں اپنے منفی اثرات انسان اور اس کے معاشرے پر چھوڑ رہی ہیں۔ ان مشینوں کے استعمال سے انسان سست کاہل اور بے شمار نفسیاتی، معاشرتی و جسمانی مسائل کا شکار ہورہا ہے۔ آج آپ کو ان مشینوں کے استعمال سے پیدا ہونے والے مسائل پر توجہ دلاتے ہیں۔

**ایئرکنڈیشن (A-C):** انسان کا اپنے قدرتی ماحول میں رہنا بہتر ہے جس طرح مچھلی کا قدرتی ماحول پانی ہے، پانی کے بغیر مچھلی زندہ نہیں رہ سکتی تو انسان رہ سکے گا؟ انسان کیسے رہ سکتا ہے؟ اگر رہے گا تو اسے بے شمار مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا اور آج انسان ان مسائل کا سامنا تو کررہا ہے مگر ان کے تدارک کیلئے کوشش نہیں کررہا سوائے ڈاکٹر کے پاس جانے کے۔ اے سی بظاہر تو اچھی چیز ہے گرمیوں میں سردیوں کے مزے اور پرسکون نیند بجلی جانے کے بعد بھی کمرے میں ٹھنڈک رہتی ہے مگر کیا آپ نے اس کے استعمال سے پیدا ہونے والے مسائل اور بیماریوں پر بھی غور کیا ہے؟ نہیں تو آئیں دیکھیں۔ اے سی کے استعمال سے (بہت زیادہ) ہمارے جسم کے مسام جو کہ پسینہ خارج کرتے ہیں بند ہوجاتے ہیں ان کے بند ہونے کی وجہ سے جسم کا عضلاتی نظام متاثر ہوتا ہے جن لوگوں کے مسام بند ہوجاتے ہیں ان کا جسم پسینہ خارج نہیں کرسکتا گرمی میں پسینہ خارج اس لئے ہوتا ہے کہ تاکہ ہمارے جسم کا قدرتی درجہ حرارت قائم رہے مگر اے سی استعمال کرنے کی وجہ سے یہ نظام متاثر ہوتا ہے اور اے سی استعمال کرنے والا شخص گرمی برداشت نہیں کرپاتا اور عام لوگوں کے ساتھ میل جول رکھنا اس کیلئے مشکل ہوجاتا ہے اور پسینہ نہ آنے کی وجہ سے جسم کی تازگی کا نظام متاثر ہوتا ہے۔ (Refreshing System) یوں اے سی استعمال کرنے والا شخص سست اور کاہل ہوجاتا ہے اور کام کرنے کے قابل نہیں ہوتا۔ اگر صبح و شام ورزش نہ کرے تو خاص طور مختلف امراض کا شکار ہوجاتا ہے۔ (محمد رضوان بن رانا ظہور علی، ملتان)

## میرے کچھ روحانی تجربات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ کی مستقل قاری ہوں۔ میرے پاس کچھ روحانی تجربات ہیں جو میں عبقری قارئین کی نذر کررہی ہوں۔ **کمزوری نظر کا آزمودہ روحانی عمل:** میرے ایک بیٹے کی نظر دن بدن کمزور ہوتی جارہی تھی اس کے علاج کیلئے میں نے کراچی تا خیبر تک کے ڈاکٹروں کو دکھایا لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا' اللہ کی کرم نوازی دیکھئے دوران مطالعہ میں نے ایک کتاب میں ایک عمل پڑھا کہ بارش کا پانی لے کر اس پر اول و آخر اکتالیس بار درود شریف' درمیان میں اکتالیس بار الحمد شریف' اکتالیس بار آیۃ الکرسی' اکتالیس اکتالیس بار چاروں قل پڑھ کر دم کریں اور یہ پانی پلائیں۔ میں نے یہ عمل کیا اور آج کئی سال ہوگئے ہیں الحمدللہ اس کی نظر سو فیصد درست ہے۔ **سٹوڈنٹس کیلئے خاص عمل:** میرے ایک بیٹے کے پیپرز تھے' وہ بہت پریشان تھا' مجھ سے کہنے لگا امی! دعا کریں' میرے پرچے صحیح ہوجائیں' میں نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا کہ بیٹا پریشان نہ ہو' آپ کے سامنے جب پرچہ آئے تو آپ نے اول و آخر درود شریف درمیان میں گیارہ بار سورۂ فاتحہ اور گیارہ بار سورۂ قریش پڑھ کر پیپر پر دم کردینا ہے' انشاء اللہ پرچے شاندار ہوں گے۔ چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا' واقعی اللہ کی رحمت سے اس کے پرچے اتنے لاجواب ہوئے کہ ہم سب حیران رہ گئے۔ **برکت والی تھیلی کا کمال:** قارئین! برکت والی تھیلی تو گویا کمال کی چیز ہے' اس کی جو خیر و برکت ہے وہ گمان سے باہر ہے' الحمدللہ! میں پابندی سے سورۂ کوثر پڑھ کر اس پر دم کرتی ہوں' مجھے مالی و معاشی کسی قسم کی کوئی پریشانی نہیں ہے اور یہ صرف اور صرف سورۂ کوثر کے عمل اور برکت والی تھیلی کی کرامت ہے۔ (پوشیدہ' کراچی)

## نکسیر کا آزمودہ علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں گزشتہ دو سال سے مسلسل رسالہ عبقری باقاعدگی سے پڑھتا ہوں۔ شدید گرمیوں کا سیزن چل رہا ہے۔ اس موسم میں بعض احباب کو یہ شکایت ہوتی ہے کہ ان کی نکسیر بہت زیادہ پھوٹتی ہے۔ میں اپنا مجرب نسخہ تحریر کررہا ہوں' میری عمر اس وقت ماشاء اللہ 82 سال ہے جب میں پندرہ بیس برس کا تھا تو میری نکسیر پھوٹتی تھی' چھ سات سال کافی دوائیں استعمال کیں مگر کوئی فائدہ نہ ہوا۔ میرے والد صاحب حکیم تھے' انہوں نے مجھے یہ نسخہ استعمال کروایا۔ جو تقریباً دو ہفتے استعمال کیا جس سے اللہ تعالیٰ نے صحت عطا فرمادی' اللہ تعالیٰ کا شکر ہے دوبارہ نکسیر نہیں پھوٹی۔ نسخہ معمولی ہے جو بمعہ ترکیب استعمال تحریر ہے۔ اللہ کسی کا بھلا کردے۔ **نسخہ:** گوند کیکر اعلیٰ قسم دو چھٹانک، کوزہ مصری دو چھٹانک۔ **ترکیب:** گوند میں ایک یا دو چمچ دیسی گھی ڈال کر بریاں کریں۔ جب اچھی طرح پھول جائے تو کاغذ پر ڈال کر گھی خشک کرلیں۔ پھر باریک پیس کر کوزہ مصری بھی پیس کر ملالیں۔ **ترکیب استعمال:** ایک چمچ صبح نہار منہ ایک چمچ شام کھانا کھانے سے پہلے ہمراہ دودھ اگر گائے یا بکری کا مل سکے تو بہتر ورنہ بھینس کے دودھ سے ایک سے دو ہفتہ استعمال کریں۔ انشاء اللہ عمر بھر کیلئے فائدہ مند ہوگا۔ (ماسٹر محمد شفیق' فیصل آباد)

## میں قربانی کس چیز کی کروں؟

حضرت ابوسعید موصلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ بن سعید رحمۃ اللہ علیہ عیدالاضحیٰ کی نماز پڑھ کر عیدگاہ سے دیر بعد واپس ہوئے واپسی میں دیکھا کہ گھروں کے اندر سے قربانی کے گوشت پکنے کا دھواں ہر طرف سے نکل رہا ہے جس پر رونے لگے اور کہنے لگے کہ لوگوں تم نے قربانیوں سے تقرب حاصل کرلیا میرے محبوب کاش مجھے معلوم ہوجاتا کہ میں قربانی کس چیز کی کروں۔ یہ کہہ کر بیہوش ہوکر گر گئے میں نے پانی چھڑکا کچھ دیر بعد ہوش آیا پھر اٹھ کر چلے۔ جب شہر کی گلیوں میں پہنچے تو پھر آسمان کی طرف منہ اٹھا کر کہنے لگے میرے محبوب تجھے میرے رنج و غم کا طویل ہونا بھی معلوم ہے اور میرا یہ گلی گلی پھرنا بھی تجھے معلوم ہے، میرے محبوب تو مجھے کب تک یہاں قید رکھے گا۔ یہ کہہ کر پھر بیہوش ہوکر گر گئے۔ میں نے پانی چھڑکا پھر افاقہ ہوگیا اور چند روز بعد انتقال ہوگیا۔ (بحوالہ: موت کا منظر، مصنف: خواجہ محمد اسلام) (احمد طلحہ انصاری)

# املی سے دل و معدہ کو طاقتور بنائیے

مرسلہ: شبیر بخاری، تلہ گنگ

املی کے پتوں میں سے رس نکال کر چینی ملا کر دینا چیچک اور خونی بواسیر میں مفید ہے۔ املی کے پتوں (دو تولہ) لے کر پاؤ بھر پانی ڈال کر گھوٹ کر شکر ملا کر پینا پیشاب کی جلن رفع کرتا ہے اس کے جوشاندہ سے زخموں کو دھویا جاتا ہے خواہ گھمبیر ہو خناق ہو منہ پکنے کی صورت میں جوشاندہ سے غرغرے کرتے ہیں۔

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں پہلے بھی کئی نسخے عبقری قارئین کیلئے بھیج چکی ہوں' آج املی کے کچھ خواص بھیج رہی ہوں۔ املی کو فارسی اور عربی میں تمر ہندی کہتے ہیں' اس کے پھل میں چار سے بارہ تک چپٹے بیج نکلتے ہیں۔ ان سے بیس فیصد تیل نکلتا ہے' بازار میں سے جو املی ملتی ہے اس میں دس فیصد نمک ہوتا ہے' دوائی میں جو املی استعمال ہو اس میں نمک نہیں ہونا چاہیے۔ اس کے گودہ میں نو فیصد ٹارٹرک ایسڈ ہوتا ہے۔ اس کا مزاج سرد پہلے درجہ پر اور خشک دوسرے درجہ پر' خوراک دو تولہ سے پانچ تولہ تک۔

استعمال: مفرح' مسکن حرارت' ملین' قاطع صفرا' دل اور معدہ کو طاقت دیتی ہے۔ تشنگی کو زائل کرتی ہے' طبیعت کو نرم کرتی ہے' صفرا اور جلی ہوئی اخلاط کو براہ دست نکالتی ہے۔ خون کے جوش کو ساکن کرتی ہے' خفقان اور دوران سر کو مفید ہے' وبائی سمیت کو باطل کرتی ہے' مانع ودافع سکروی ہے' بیج قابض اور ممسک ہیں۔ مغز تخم املی دیگر ادویہ کے ہمراہ سفوف بنا کر جریان و احتلام میں مفید ہے۔ تخم کو بھاڑ میں بھون کر چھیل لیتے ہیں۔ املی اور آلو بخارا دونوں رات کو بھگو کر رکھ دیں' صبح اس کا زلال یعنی نتھرا ہوا پانی پی لیں۔ ہاتھ سے نہیں ملنا چاہیے یہ پانی ہائی بلڈ پریشر کیلئے مفید ہے۔

املی کے پتوں میں سے رس نکال کر چینی ملا کر دینا چیچک اور خونی بواسیر میں مفید ہے۔ املی کے پتوں (دو تولہ) لے کر پاؤ بھر پانی ڈال کر گھوٹ کر شکر ملا کر پینا پیشاب کی جلن رفع کرتا ہے' اس کے جوشاندہ سے زخموں کو دھویا جاتا ہے' خواہ گھمبیر ہو' خناق ہو منہ پکنے کی صورت میں جوشاندہ سے غرغرے کرتے ہیں۔ آشوب چشم میں پتوں کی پلٹس آنکھوں پر باندھتے ہیں۔ املی کے پتوں کے پانی میں لوہا گرم کرکے سرخ ہوجائے تو پانی میں بجھا کر وہ پانی خونی اسہال میں دیا جاتا ہے۔ بچوں کی قبض میں املی کا مربہ نہایت مفید ہے' ایک تولہ املی بھگو کر پلانے سے بخار کم ہوجاتا ہے' گرمیوں میں دل کی دھڑکن تیز ہو تو املی کا شربت پلاتے ہیں۔ گوشت روست کرنا ہو تو املی کے پانی میں بھگو کر پھر ابال لیں' بعد میں روسٹ کریں' مزے دار بھی ہوتا ہے اور جلد ہضم بھی ہوتا ہے۔ اس میں وٹامن اے' بی اور سی شامل ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ املی دل و معدہ کو قوت دیتی ہے۔ صفرا کو دستوں کے ذریعے نکالتی ہے۔ وبائی امراض کے زہر کو دور کرتی ہے۔ بخار صفراوی کی صورت میں چار تولہ املی پانی میں بھگو کر پینا بے حد مفید ہے۔ املی کے پتوں سے زخم دھونے سے زخم جلدی ٹھیک ہوجاتا ہے۔ پیٹ کے جلن' دل کی گھبراہٹ اور گرمی کو دور کرنے کیلئے گاؤزبان' نیلوفر چھ ماشہ' تخم کاسنی سات ماشہ' آلو بخارا سات ماشہ اور املی دو تولہ پانی میں بھگو کر چھان کر پینا مفید ہے۔ بھوک کی کمی اور قوت ہاضمہ کو بڑھانے کیلئے املی کی چٹنی بنا کر استعمال کرنا بہت مفید ہے۔ سدہ' جگر کی خرابی اور یرقان میں املی دو تولہ' تخم کاسنی سات ماشہ' آلو بخارا سات ماشہ اور املی دو تولہ پانی میں بھگو کر چھان کر پینا مفید ہے۔ املی کا گودا بحری جہاز پر سفر کے دوران ساتھ رکھنا بہت مفید ہوتا ہے کیونکہ قے روکنے کیلئے انتہائی مجرب ہے۔ معدے کے زہریلے مواد کو خارج کرنے کیلئے گل سرخ چھ ماشہ' پودینہ خشک چھ ماشہ' زرشک شیریں دو تولے' املی پانچ تولے' پہلی تین ادویہ کو ڈیڑھ کلو پانی میں جوش دیں اور املی کو شامل کرکے ٹھنڈا کریں' پھر چینی کا اضافہ کرکے دو چمچے ہر پندرہ منٹ بعد مریض کو دیں۔ ایک دو روز کے اندر ہی معدہ کے افعال درست ہوجائیں گے' قے بند ہوجائے گی۔

## خارش کیلئے مجرب و آزمودہ نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! گرمی کا موسم ہے آگے برسات آرہی ہے' برسات میں جو سب سے زیادہ مرض سر اٹھاتا ہے وہ جلدی بیماری ہے۔ لوگ خارش کے مرض میں بہت زیادہ مبتلا ہوتے ہیں۔ خارش سے نجات کیلئے میرے پاس ایک مجرب و آزمودہ نسخہ ہے۔ ھوالشافی: ناریل کا خالص تیل چار اونس' بورک ایسڈ' زنک آکسائیڈ اور گندھک مصفٰی ہر ایک' ایک تولہ' تیل کو گرم کرکے باقی ادویہ کے سفوف کو باہم ملا لیں۔ ضرورت کے وقت تھوڑا سا تیل ہاتھ پر ڈال کر اس کی متاثرہ جگہ پر مالش کریں۔ اگر خارش بوجہ اندرونی کسی مرض کے ہو تو صبح و شام گندھک کا سفوف چار ماشہ کی خوراک ٹھنڈے دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ اس سے خون صاف ہوکر خارش ختم ہوجائے گی۔ مجرب و آزمودہ ہے۔ (ڈاکٹر ظفر حمید ملک' اٹک)

(بقیہ: ادھر گڑگڑا کر دعا مانگی ادھر فرشتہ مدد کو پہنچ گیا)

تک کوئی آبادی نہیں' جنگل' ہو کا عالم۔ حیرت ہوئی کہ کدھر گیا۔ میں نے بیٹے سے حلیہ پوچھا تو بیٹے نے بتایا: لمبا قد' سفید رنگ' سفید داڑھی' نورانی چہرہ انتہائی خوبصورت تھا۔ میں نے کہا میرا گمان ہے کہ وہ حضرت خضر علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی تھے جو آپ کی مدد کیلئے آئے اور جدھر سے آئے ادھر ہی واپس ہوگئے۔ ذرا سوچیے! یہ نا بہت خوفناک واقعہ کم از کم میں تو بہت زیادہ خوفزدہ ہوئی۔ میں نے فون کرکے بیٹے کو کہا بیٹا میں بہت پریشان ہوں' ساری رات سو نہیں سکی' تمہارے لیے جائے نماز پر بیٹھی اللہ پاک سے گڑگڑا کر دعائیں کررہی تھی۔ آپ ﷺ کے صدقے میں دامن پھیلائے دعائیں مانگ رہی تھی۔ تو بیٹے نے کہا پیاری امی جان! فون کیسے کرتا؟ فون تو گاڑی کے اندر تھا' اب ہوٹل میں آیا ہوں تو فون ری چارج کررہا ہوں اور پیاری امی جان یہ اللہ تعالیٰ کی مہربانی ہے اور آپ کی دعائیں اور سورۂ رحمٰن کی برکت جو اس وقت چل رہی تھی کہ ''تم اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے'' خدا کا شکر ہے کہ میرے اکلوتے بیٹے کو خدا نے اپنی امان میں رکھا اور اب میرا بچہ امریکہ جیسے ملک میں سائنٹسٹ ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تمام مسلمانوں کے بچوں کو رزق حلال' نماز روزے کا پابند اور آپ ﷺ کے بتائے ہوئے راستے پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ میرے پیارے ملک پاکستان میں امن' سکون اور سلامتی لائے۔ آمین! آخر میں میں والدین سے عرض کروں گی کہ اپنے بچوں کو دینی تعلیم دیں اور رزق حلال کھلائیں ان پر نظر رکھیں تو انشاء اللہ کبھی خراب نہ ہوں گے۔

(بقیہ: درس سے فیض پانے والے)

چلانے سے وہ خوش ہوگیا اور ہم پر بہت زیادہ قرض تھا اللہ کی غیبی مدد آئی اور قرض اتر گیا۔ گھر میں ہر وقت بے سکونی' لڑائی جھگڑا رہتا تھا بہت حد تک گھر میں سکون آگیا ہے اب بہت ہی تھوڑی لڑائی جھگڑا ہوتا ہے۔ (ج)

(بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)

راتے میں میرا جسم ایسا ہو جاتا ہے کہ جیسے میری جان نکل رہی ہے۔ میں ان کا حال دیکھتا تو بہت دکھی ہوتا۔ میں عبقری گزشتہ پانچ سال سے مسلسل پڑھ رہا ہوں۔ میں نے ان کے علاج کیلئے بہت جستجو کی۔ ایک مرتبہ عبقری میگزین کا مطالعہ کررہا تھا کہ میری نظر روحانی محفل سے فیض پانے والے کالم پر پڑی۔ میں نے تمام گھر والوں کو روحانی محفل پر لگا دیا اور انکل سے بھی کہا کہ آپ بھی ہر ماہ عبقری میں آنے والی روحانی محفل ضرور کیا کریں۔ ہمیں آج دو سال مکمل ہوچکے ہیں' ہم سب گھر والے ہر ماہ عبقری میں آنے والی روحانی محفل باقاعدگی سے کرتے ہیں اور انکل کیلئے خوب دعائیں کرتے ہیں۔ الحمدللہ! میرے انکل اب ہر روز کام پر بھی جارہے ہیں اور انہیں کسی بھی قسم کی کوئی پریشانی نہیں ہوتی اور ان کیفیات میں ستر فیصد تک بہتری آچکی ہے۔ (شاکر اللہ، دینہ)

(بقیہ: تجارت کریں اور جنت کی چابی پائیں)

ہو جائے گا لہٰذا ان سے بچے گا اور ایسے شاذ و نادر مسائل جو باعث اشکال ہوں' ان کے واقع ہوتے ہوئے معاملہ کرنے میں سوال کرکے علم حاصل کرنے تک توقف کرے گا کیونکہ جب کوئی شخص معاملات کو فاسد کرنے والے امور کو اجمالی طور پر نہ جانے تو اسے یہ معلوم نہیں ہوسکتا کہ میں کس کے بارے میں توقف کروں اور سوال کرکے اس کو جانوں' اگر کوئی شخص یہ کہے کہ میں پہلے علم حاصل نہیں کرتا' اس وقت تک کام کرتا رہوں گا جب تک کوئی واقعہ پیش نہ آجائے' جب کوئی واقعہ پیش آئے گا تو معلوم کرلوں گا تو اس شخص کو جواب دیا جائے گا کہ جب تک تو اجمالی طور پر معاملات کو فاسد کرنے والی چیزوں کو نہ جانے گا تجھے کیسے پتہ چلے گا کہ مجھے فلاں موقع پر معلوم کرنا چاہیے۔ لہٰذا علم تجارت سے اول اس قدر جاننا ضروری ہے کہ جس سے جائز و ناجائز میں تمیز ہو اور یہ پتہ چل سکے کہ کون سا معاملہ وضاحت کے ساتھ جائز ہے اور صحیح ہے اور کس میں اشکال ہے۔ (ملخص من فضائل تجارت' ص: ۳۸۔۴۲ مکتبہ البشریٰ) ان تفصیلات کے بعد ہم سب کیلئے ازحد ضروری ہے کہ ہم حدود شرعیہ کے اندر رہتے ہوئے کسب معاش کریں اور حصول معاش سے قبل اس کا علم شرعی ضرور بالضرور حاصل کرلیں۔ یہی وجہ تھی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ ہمارے بازار میں وہی شخص خرید و فروخت کیا کرے جس نے اپنے اس کاروبار سے متعلق علم حاصل کرلیا ہو۔ اللہ رب العزت زندگی کے ہر شعبے میں احکامات معلوم کرکے ان پر عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین! (بشکریہ ماہنامہ ختم نبوت)

# مجھے پاک فوج کا تمغہ شجاعت کیسے ملا؟

راجہ محمد نذیر

اس نے کہا کہ پٹی کھول کر پیشاب کرلو۔ ہمارے ہاتھوں میں ہتھکڑی لگی ہوئی تھی میں پیشاب کرنے کیلئے بیٹھ گیا پیشاب کیا آنا تھا چند منٹ کے بعد اس نے گولی مارنی تھی جب میں اٹھا تو میرے ذہن میں آیا کہ مرنا تو ہے کیوں نہ کوئی انوکھا کام کیا جائے

1966ء میں میں E.M.E سنٹر کوئٹہ فوج میں تھا ایک دن میری کمپنی میں ایک آدمی آیا جس کا ایک رشتہ دار ہمارے ساتھ رہتا تھا' کھانے کے بعد میں نے اس آدمی سے پوچھا کہ آپ 1965ء کی جنگ میں تھے اس کا کوئی واقعہ بتائیں؟ اس نے ایک واقعہ بتایا کہ دوران جنگ میں اپنی کمپنی سے علیحدہ ہوگیا اور دشمن کی قید میں آگیا لڑائی ختم ہونے کے بعد بھارت نے ہمارے قیدیوں سے معلومات حاصل کرنا شروع کردیں اور روزانہ 3 آدمیوں کو گولی ماردی جاتی تھی۔ ایک دن میری باری آئی ہم تین آدمیوں کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر باہر لے گئے میں نے ایک آدمی کو جو کہ انڈین آرمی کا کرنل تھا میں نے کہا کرنل صاحب مجھے پیشاب آیا ہے۔ اس نے کہا کہ پٹی کھول کر پیشاب کرلو۔ ہمارے ہاتھوں میں ہتھکڑی لگی ہوئی تھی میں پیشاب کرنے کیلئے بیٹھ گیا پیشاب کیا آنا تھا چند منٹ کے بعد اس نے گولی مارنی تھی جب میں اٹھا تو میرے ذہن میں آیا کہ مرنا تو ہے کیوں نہ کوئی انوکھا کام کیا جائے۔ میں نے دیکھا کہ ایک انڈین فوجی بندوق ہاتھ میں پکڑے زمین کی طرف نظر کرکے کچھ سوچ رہا ہے میں نے زنجیر کو اپنے ہاتھ میں مضبوطی پکڑ کر زور اس فوجی پر اللہ اکبر کی صدا لگاتے ہوئے اس زور سے مارا جس سے وہ زمین پر گر گیا میرے اٹھنے سے پہلے وہ اٹھا تو دوسرے فوجی نے فائر کردیا جس سے ان کے اپنے فوجی افسر کو گولی لگ گئی اور وہ وہی پر مر گیا میں نے جلدی سے بندوق اٹھائی اور باقی کے دو انڈین فوجیوں کو اپنی گولیوں کا نشانہ بنادیا۔ جلدی سے میں نے اپنے تین ساتھیوں کی ہتھکڑیاں کھولیں اور وہاں سے بھارتی فوجیوں کی بندوقوں کو اٹھایا اور سامنے گنے کے کھیت کی طرف دوڑ پڑے۔ ہم نے گنے کے کھیت کو سائیڈ سے کراس کیا اور دوسرے کھیت میں جو کہ باجرے کا کھیت تھا اس میں گھس گئے۔ انڈین آرمی نے گنے کے کھیت کو گھیرے میں لیکر فائرنگ شروع کردی۔ ہم موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کافی دور نکل گئے۔ تھوڑی دیر ستانے کے بعد بھوک لگی تو ہم نے سب سے پہلے پتھروں کی مدد سے ہتھکڑیوں کے جو باقی حصے ہمارے ہاتھوں میں رہ گئے تھے توڑے اور دن میں یہ آرام کیا۔ رات کو پھر سفر شروع کردیا آخر ایک ایسی جگہ پہنچ گئے جہاں سے دو راستے الگ الگ ہوجاتے تھے میں نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ ایک ایک بندوق آپ لے لو۔ مگر انہوں نے انکار کردیا پھر ایک ساتھی نے بندوق لے لی۔ وہاں سے ہمارا الگ الگ سفر شروع ہوگیا میں رات کے آخری پہر میں اپنی سرزمین میں پہنچ گیا۔ اپنی فوج کے چند نوجوان ڈیوٹی پر گشت کررہے تھے انہوں نے مجھے پکڑ لیا اور میرے پاس موجود دو بندوقیں اپنے قبضہ میں لے کر ایک درخت کے پاس بٹھا دیا کہ ہم واپسی پر تم کو لے جائیں گے۔ واپسی پر وہ مجھے اپنے ساتھ کیمپ میں لے آئے۔ میں نے اپنا پورا نام نمبر اور یونٹ وہاں پر لکھوادیا۔ انہوں نے مجھے کھانا وغیرہ دیا میں کھانا کھا کر آرام کرنے خیمہ میں چلا گیا۔ اس یونٹ نے میرا نام وغیرہ میری یونٹ کو ارسال کردیا حتیٰ کہ C.N.C جناب جنرل ٹکا خان صاحب بھی صبح آگئے ان سے ملاقات کی اور انہوں نے ایک بندوق کا لائسنس میرے نام سے جاری کرنے کا حکم جاری کیا اور میری بہادری پر مجھے تمغہ شجاعت سے بھی نوازا گیا۔ شکریہ!

### پاک فوج کیساتھ اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات

قارئین! آپ فوجی ہیں یا آپ نے پاک فوج کے کسی شہید کا کوئی واقعہ زندہ جسموں کے ساتھ اور شہید جسموں کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ ان کی میت محفوظ رہی یا گزشتہ پاکستانی افواج نے دشمنوں کے ساتھ جو جنگ لڑی یا کارگل کی جنگ اور اس میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات آپ کے کانوں سے گزرے ہوں یا کہیں پڑھے ہوں کیونکہ فوج محفوظ تو سرحدیں محفوظ ۔۔۔ لہٰذا ایسے واقعات مشاہدات تجربات آپ کے اپنے ہوں یا کسی سے سنے ہوں ضرور لکھیں۔ ہر ماہ یہ سلسلہ شروع کیا جارہا ہے۔

### سعودی دوست نے بتایا کمزوری کا کمال نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں سعودی عرب میں نوکری کرتا ہوں۔ میرے اکثر دوست مردانہ کمزوری کا شکار تھے جس کا وہ مختلف جگہوں سے علاج کروارہے تھے۔ ایک دن اس بیماری کا ذکر ہماری کمپنی میں ہوا تو میرے ایک سعودی دوست نے ایک نسخہ دیا جس نے بھی استعمال کیا تعریف کیے بنا نہ رہ سکا۔ **ھوالشافی:** مصری، سفید موصلی، کالی موصلی ہم وزن لے کر پیس کر سفوف بنالیں اور چائے والا چمچ صبح و شام شہد ایک چمچ میں مکس کرکے کھائیں اوپر سے دودھ کا ایک گلاس پی لیں۔ ان شاء اللہ بھرپور فائدہ ہوگا۔ (ح ، م۔ سعودی عرب)

# حلقہ کشف المحجوب

**ہر ماہ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب سے حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔**

پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے اس باب میں استعانت یعنی مدد کو بیان کیا ہے۔ استعانت کیا ہے؟ وہ یہ ہے کہ ہر پل، ہر سانس، ہر لمحہ اور ہر لحظہ ہمیں مدد کی ضرورت ہے۔ حفاظت مدد ہے اور مدد کے بغیر حفاظت نہیں ہوسکتی۔ کفایت! یعنی ضرورتوں کا پورا ہوجانا مدد ہے۔ کفالت! دن اچھا گزرے، رات اچھی گزرے، سہولت سے گزرے، سکھ میں گزرے، مدد ہے۔ حفاظت بھی مدد ہے، کفایت بھی مدد ہے اور کفالت بھی مدد ہے۔ حادثات و بلیات سے بچے رہنا، دشمن کے شر سے بچے رہنا، جادو جنات کی شرارت اور اسکے نقصانات سے بچے رہنا یہ بھی مدد ہے۔ ہر پل اور ہر سانس مدد کے بغیر ہمارا گزارا نہیں۔ اور کس کی مدد؟ اللہ جل شانہ کی مدد کیونکہ اللہ جل شانہ کی مدد کے بغیر ہمارا گزارا نہیں۔ بندے کا اللہ کے سوا کوئی مددگار نہیں۔ "لَا مَلْجَأَ وَلَا مَنْجَا مِنَ اللهِ اِلَّا اِلَيْهِ" یہ صرف اور صرف اللہ کی مدد ہے۔ اے اللہ.....! تو ہے اور تیرے سوا میرا کوئی ساتھی ہے ہی نہیں، میرا کوئی مددگار ہے ہی نہیں۔

**خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کا بیان فرمودہ اسم اعظم:** خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ نے جبکہ ایک دفعہ خدام اور مریدین ان کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے۔ ان سے فرمایا تمہیں اسم اعظم بتاؤں؟ تو سارے خوش ہوگئے کہ ہم نے سنا ہے کہ ہمارے حضرت کے پاس اسم اعظم ہے اور اسم اعظم اس اسم کو کہتے ہیں جس کو پڑھ کے اسی وقت جو مانگو جس طرح مانگو، جتنا مانگو، جو من میں آئے اس وقت قبول ہوجائے اس کو اسم اعظم کہتے ہیں۔ تو سب نے پوچھا حضرت اسم اعظم عنایت فرمائیں۔ تو شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دل کو ماسوا اللہ سے خالی کردو مکمل طور پر خالی کردو۔ اللہ کی ذات کے علاوہ سے دل کو خالی کردو۔ پھر اس دل کو اللہ کی طرف متوجہ کرکے جو مانگو گے مل جائے گا اور پھر فرمایا کہ دل کو اللہ کے غیر سے خالی کرکے تو دو نفل پڑھ ایسے دو نفل کائنات کے وہ فیصلے کرادیں گے جو تو چاہتا ہے۔ خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ نے مزید فرمایا کہ دل میں اللہ کا غیر ہے تو چاہے سو نفل پڑھ لے کوئی فائدہ نہ ہوگا، کوئی نفع نہ ہوگا۔ کیوں؟ اللہ سے بڑا غیرت والا کوئی نہیں ہے۔

تصوف و معرفت کی زندہ و تابندہ کتاب کشف المحجوب کے خزانوں اور انمول موتیوں پر مشتمل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خطبات کے مجموعہ "کشف المحجوب" کا آج ہی مطالعہ کریں

**مراد پوری ہونے کا عمل:** جو شخص اسم یَامُغْنِیُ کو روزانہ صبح و شام اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے پڑھنے کا معمول بنالے تو اس کی ہر جائز مراد پوری ہوگی۔ انشاء اللہ

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی
قسط نمبر 82

# جنات کا پیدائشی دوست

ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیا، جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اسرار پر یہ حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پُراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور علم چاہیے

**عالم برزخ کے بے شمار راز:** قارئین! جب سے میں نے قبر کے حالات سنانا شروع کیے ہیں اور کشف القبور کے عمل کے فوائد اور برکات آپ کو بیان کرنا شروع کیا اس دن سے مسلسل میرے اوپر قبروں کے اور عالم برزخ کے اور بے شمار راز کھل رہے ہیں میں حیران بھی ہوں اور نہایت عجیب کیفیت میں مبتلا ہوں کہ قبر کو ہم نے ایک زمین کا حصہ مٹی کا ڈھیر اور بے حیثیت چیز سمجھ رکھا ہے' میں اپنی دنیا کا مست انسان ہوں' مجھے لوگوں کے اعتراضات نے کبھی مجھے میرے مشن سے نہیں ہٹایا میں انسانیت کو کیا دے رہا ہوں' دھوکہ فریب جھوٹ یا حقائق! ایک وقت آئے گا کہ فیصلہ ہوگا۔ میرا اوڑھنا بچھونا عرصہ دراز سے قبرستان رہے ہیں قبرستان کو ہمیشہ میں نے اپنی زندگی کا ساتھی بنایا کیونکہ ایک وقت عنقریب آنے والا ہے کہ میں خود قبرستان کا حصہ بن جاؤں گا اللہ تیرا میرا خاتمہ ایمان پر کردے۔ (آمین) ایک رات کی بات ہے یہ گرمیوں کی رات ہر طرف ٹڈیاں' سانپ اور مختلف حشرات الارض اپنی آوازیں نکال رہے تھے ہر تھوڑی دیر کے بعد کسی قبر یا جھاڑی سے سرسراہٹ کی آواز آتی' کبھی نیولا گزرتا' کبھی گوہ گزرتی' کبھی سانپ، یہ کشمکش اپنی جگہ' ادھر میرا عمل جو کہ کشف القبور کا عمل ہے اس کا ورد اس کی طاقت اور اس کی توجہ میں اسی توجہ میں مصروف تھا کہ اچانک بے ساختہ میرے قدم ایک قبر کی طرف اٹھے۔ **خستہ حال قبر کے باسی کا انٹرویو:** قبر اپنے آثار سے محسوس ہو رہی تھی کہ بہت پرانی ہے اور بہت قدیم ہے اور اس کی خستگی بتا رہی تھی کہ اس کا کوئی وارث نہیں ہے یا اس کے وارثوں کی کمی ہے' میں قبر کے قریب جا کر بیٹھ گیا' میں نے اپنے آپ کو اللہ کے سپرد کیا اور اللہ کی ذات کو متوجہ کرکے عرض کیا۔ مولا اس قبر والے کو اس کی روح لوٹا دے اور مجھے اس کے حالات واضح کردے کہ اس کی زندگی کے دن رات کیا تھے؟ یہ مجھے کچھ عبرت اور نصیحت کی باتیں بتائے۔ یہ مجھے کائنات کے حقائق بتائے' میں کائنات کی حقیقتیں سننا چاہتا ہوں' دنیا کہاں سے کہاں تک پہنچی' انسان ساری زندگی کمائی کرتے کرتے لیکن انجام پتہ ہی قبر میں چلتا ہے اور قبر ہی اصل حقیقتوں کو آشکار کرتی ہے کہ انسان اصل میں ہے کیا! میرے قدم چلتے چلتے اس جگہ رک گئے اور میں ایک پرانی قبر کے قریب ہو کر بیٹھ گیا اور پھر میری وہی توجہ اور اللہ کی ذات کی طرف دھیان اور پھر کائنات کے رازوں کا آشکار ہونا۔ **اچانک وہ قبر سے باہر نکل آیا:** میں انہی کیفیات میں بیٹھا اپنا عمل کر رہا تھا اچانک صاحب قبر اپنے حقیقی اور اصلی جسم کے ساتھ آکر میرے سامنے بیٹھ گئے۔ ان کو میں نے سلام سے مخاطب کیا، سلام کے بعد میں نے ان سے پوچھا آپ کیا کرتے تھے؟ کہنے لگے زندگی میں میں نے مختلف مزدوریاں مختلف کاروبار کیے میں ایک نہایت سفید پوش اور غریب انسان تھا۔ میرا والد ایک کسان مزدور تھا، ہم بہن بھائی والد کی زندگی میں ہی علیحدہ علیحدہ ہوگئے اور میرا والد تنہا زندگی والدہ کے ساتھ گزار کر فوت ہوگیا۔ میرے والد کی ایک بھائی کے سوا کوئی خدمت نہ کرسکا۔ خود میں بھی نہ کرسکا جس کا مجھے بہت زیادہ پچھتاوا ہے۔ **قبرستان میں پھولوں کی دکان:** ایک دفعہ مجھے ایک شخص ملا کہنے لگا کہ تو فلاں قبرستان کے قریب پھولوں کی دکان بنالے اور پرندوں کا دانہ رکھ لے تو قبرستان میں آنے والے تجھ سے یہ چیزیں لیں گے چونکہ وہاں اور کوئی نہیں ہے لہٰذا یہ چیز بہت بکے گی اور تیرے گھر کا خرچ بہت اچھا چلے گا۔ مجھے اس کی بات اچھی لگی اس نے مجھے اس کا نفع بہت بتایا میں نے یہ کام کرنا شروع کردیا، چند ہی دنوں میں میرا کام چل پڑا، اب دن بدن میرے اندر ایک احساس بڑھنے لگا کہ یہاں ایک دکان ہو یا کم از کم ایک کھوکھا ضرور ہو اور میں نے قبرستان کی ایک جگہ پر چٹائی بچھا کر پھول اور دانہ تو لگا لیا لیکن یہ فکر روز بروز بڑھتی چلی گئی۔ **بوسیدہ قبروں پر ناجائز قبضہ:** آخر قبرستان کے ایک کونے میں جہاں دو تین قبروں کے برابر جگہ تھی اور قبریں پرانی ہوچکی تھیں ان میں ایک قبر کا نشان باقی تھا' باقی قبریں بوسیدہ ہوچکی تھیں میں نے ایک پر چھوٹا سا کھوکھا بنوا کر رات کو اسی جگہ رکھ دیا قبریں میرے کھوکھے کے نیچے دب گئیں۔ صبح لوگوں نے دیکھا کچھ نے شور شرابہ کیا، کچھ نے اعتراض کیا لیکن میں نے اپنا کھوکھا رکھے رکھا، مہینہ دو کے بعد لوگ اس واقعہ کو بھول گئے اور میری دکان پکی ہوگئی۔ کچھ سالوں کے بعد میرا کام اور بڑھ گیا اور مجھے احساس ہوا اب مجھے اس کھوکھے کو پکی دکان کی شکل بنا دینی چاہیے قبرستان کے اردگرد رہنے والوں سے تعلق بنایا' کچھ کو کھلایا پلایا' آخرکار میں نے وہاں پکی دکان ڈال لی۔ اس پکی دکان ڈالنے کیلئے مجھے بے شمار قبریں کچھ کے نشان اور بہت بے نشان مسمار کرنی پڑیں میرے دل میں پہلے احساس تو ہوا لیکن مال و دولت نے یہ احساس مجھ سے چھین لیا، اب میری دکان پکی ہوگئی چونکہ ساتھ کچھ محلہ اور گھر بھی تھے، میں نے کھانے پینے کی چیزیں بھی ساتھ رکھ لیں اسی دوران میری اولاد جوان ہوگئی میں نے ان کو اچھی تعلیم دلوائی اور وہ اچھے اچھے شعبوں میں چلے گئے۔ میں ستر سال کا ہو کر مرا اور میرے بیٹوں نے میرے بعد وہ دکان بہت مہنگے داموں فروخت کردی اور پیسے آپس میں بانٹ لیے جس دن سے میں قبرستان میں آیا ہوں۔ **میں نے ان کا گھر چھینا انہوں نے میرا سکون چھین لیا:** اس دن سے لے کر آج تک قبرستان کے وہ مردے جن کی قبروں کو میں نے مسمار کرکے اپنی دکان بنائی تھی مسلسل مجھے جھنجھوڑتے ہیں انہوں نے میرا ایک پل کا سکون ختم کیا: واہ ان میں بہت سے ایسے لوگ بھی تھے جو قبرستان میں بہت اچھی حالت میں تھے میں نے ان کا گھر ان سے چھینا تھا ان کی روحیں اب مجھے چین نہیں لینے دیتیں' سالہا سال ہوگئے ہیں میری قبر کو اور میں اپنی قبر میں سسک اور تڑپ کر زندگی گزار رہا ہوں۔ میرا کوئی دن کوئی رات اور کوئی صبح اور کوئی شام ایسی نہیں گزرتی کہ میں نے سسک اور تڑپ کر نہ گزاری ہو، میرا ہر پل' میرا ہر لمحہ بہت پریشان اور نہایت مایوس ہے۔ مجھے کسی وقت بھی چین نہیں آتا مجھے کسی وقت بھی سکون نہیں ملتا میں نہایت بے سکون ہوں۔ **اے کاش! میں قبریں مسمار نہ کرتا:** میں نہایت بے چین ہوں، صبح عذاب اور ہوتا ہے دوپہر عذاب اور ہوتا اور شام کو عذاب اور ہوتا ہے۔ میں اس وقت کو رو رہا ہوں کہ اے کاش مجھے وہ شخص نہ ملتا میں قبروں کی بے حرمتی نہ کرتا' میں قبروں کو مسمار کرکے ان قبروں پر بیٹھ کر سچ جھوٹ کی روزی نہ کماتا۔ **داستان ایک مرے ہوئے خواجہ سرا کی:** (اس شخص سے ملاقات کے بعد) اسی ہی رات مجھے ایک اور شخص ملا وہ شخص کیا تھا وہ ایک ہیجڑ و تھا یعنی خواجہ سرا۔ اس کی داستان سب داستانوں سے عجیب و غریب تھی' کہنے لگا: میں ماں باپ کا اکیلا بیٹا تھا، ماں باپ بہت مالدار تھے اور نہایت دولت والے تھے ماں باپ نے مجھے بڑی چاہت سے پالا اور بڑی چاہت سے دولت اور چیزیں میرے اوپر نچھاور کردیں۔ اسی دوران مجھے بعض برے دوستوں کی ایسی صحبت ملی کہ میں ان دوستوں کی صحبت میں دھنستا چلا گیا، وہ دوست اچھے نہیں تھے وہ برے دوست تھے' انہوں نے مجھے بری زندگی کی طرف مائل کیا، اس چیز کا احساس میرے والدین کو ہوگیا' وہ مجھے روکتے اور ٹوکتے رہتے تھے لیکن مجھے ان کی باتوں کا کوئی احساس نہ ہوا میں اپنے روزمرہ کی باتوں میں دھنستا چلا گیا اور ایک وقت تھا میں نے گھر چھوڑ دیا اور

برائیوں میں میرے دن رات گزرتے چلے گئے۔ **سسکتے روتے والدین دنیا سے چلے گئے:** میرے والدین میری شادی کرنا چاہتے تھے وہ جائیداد کا وارث ڈھونڈنا چاہتے تھے لیکن مجھے شادی سے شدید چڑ تھی' میں شادی نہ کر سکا آخر میرے والدین سسکتے اور روتے اس دنیا سے گزر گئے۔ مجھے پھر بھی کوئی احساس نہ ہوا مال و دولت کو میں نے خوب اڑایا' خوب عیش کی' آخر کب تک؟ مال و دولت میرے پاس نہ رہی اور پھر میں نے مانگنا شروع کر دیا، انہی حالات میں گزرتے گزرتے میں مرگیا۔ کئی بار مجھے آخرت کا خیال آ بھی جاتا اس رنگین زندگی نے مجھے فکر آخرت سے دور رکھا۔ **خواجہ سرا کی قبر کے ہولناک حالات:** جس دن مجھے قبر میں رکھا گیا وہ دن منگل کا تھا، دوپہر کا وقت تھا، میں جب قبر میں گیا سب مجھے دفن کر کے چلے گئے، تو قبر کے ہولناک حالات مجھ پر شروع ہوئے' آگ، چنگاریاں، انگارے، دھواں آتش یہ تمام چیزیں ایسی تھیں جو میرا انتظار کر رہی تھیں۔ مجھے نہایت پریشانی ہوئی' اس ہولناکی میں میرا انگ انگ چیخ اٹھا اور میری طبیعت میں بہت زیادہ بے چینی اور گھبراہٹ ہوئی۔ مجھے احساس ہوا کہ اب مجھے یہاں کوئی نہیں بچا سکتا اور یہ آگ مجھے سو فیصد جلاتی رہے گی اور میرا کچھ نہیں بچے گا۔ **والد کی دعا نے عذاب قبر سے بچالیا:** اسی کشمکش میں میں پریشان تھا۔ ایک چھوٹا سا جگنو میرے پاس آیا مجھے اس کا احساس نہ ہوا جب وہ جگنو میرے قریب آیا اور وہ روشنی جو پہلے جگنو کی طرح تھی' پھیلتے پھیلتے بہت زیادہ پھیل گئی اور یہاں تک پھیلی کہ میں اس روشنی میں نہا گیا میں حیران کہ یہ روشنی کیا ہے؟ بہت دیر میں اس روشنی میں ڈوبا رہا' مجھے بہت سکون ملا میرے دل کی وحشت اور خوف ختم ہوگیا۔ میں جب اس روشنی سے نکلا تو میں نے اپنے اردگرد سکون پایا تمام آگ تمام تکالیف تمام پریشانیاں مجھ سے دور چلی گئیں۔ مجھے ایک آواز آئی آج تیرے باپ کی دعا تجھے بچا گئی ہے ورنہ تو اس قابل تھا کہ تیری برزخی زندگی ہمیشہ آگ میں گزرتی اور میرے باپ کی وہ دعا مجھے سنائی گئی جو ساری زندگی میرا باپ کرتا تھا کہ یااللہ اس کی دنیا تو برباد ہوگئی ہے' مولا اس کی آخرت نہ برباد ہو' یااللہ اس کی دنیا تو تباہ ہوگئی ہے یااللہ اس کی آخرت نہ تباہ ہو' یااللہ یہ دنیا میں تو رسوا ہوگیا لیکن مولا کریم یہ آخرت میں رسوا نہ ہو بس یہ بول مسلسل مجھے سنوائے گئے اور میں ان بولوں میں نہایت ڈوبتا چلا گیا۔ **ماں کی دعا سے زیادہ باپ کی دعا مقبول:** اور پھر ایک بول سنوایا کہ میرے بندے یاد رکھ ماں کی دعا سے زیادہ باپ کی دعا اور ماں کی بددعا سے زیادہ باپ کی بددعا اثر رکھتی ہے جس کو باپ کی بددعا کھا گئی وہ دنیا کا سب سے ناکام انسان اور جس کو باپ کی دعا لگ گئی وہ دنیا کا نہایت کامیاب انسان۔ بس میرے باپ کی دعا نے مجھے قبر میں سکون دیا اور قبر میں چین دیا، میں نے اس ہیجڑے سے سوال کیا کہ باپ کی دعا اثر رکھتی ہے؟ وہ حیرت سے مجھے دیکھنے لگا اور کہنے لگا جتنا باپ کی دعا اثر رکھتی ہے شاید کسی اور کی دعا اثر نہ رکھتی ہو جس نے باپ کو ستایا اور اس کی بددعائیں لیں میں نے پورے قبرستان میں ایسے لوگوں کو بہت کم سکھ چین راحت کا سانس لیتے دیکھا ہے اور میں نے اپنی برزخی زندگی میں محسوس کیا ہے کہ ایسے لوگوں کو بہت زیادہ تکلیف پہنچی ہے جنہوں نے باپ کا ساتھ نہیں لیا اور ہاتھ نہیں لیا اور باپ کی بددعائیں لی ہیں۔ **مردہ ہیجڑے نے بتائی نہایت راز کی بات:** اس شخص نے مجھے ایک انوکھی بات بتائی کیونکہ میری اس سے بہت تفصیلی بات ہوئی اور بہت دیر تک میں اس سے باتیں کرتا رہا۔ اس شخص نے ایک راز اور پتے کی بات بتائی وہ کہنے لگا قبرستان میں پہلے سے قبر تیار ہوتی ہے جو کہ انسانوں کو نظر نہیں آتی کیونکہ جہاں کا خمیر ہے وہاں آ کر رہے گا اور پھر انہوں نے یہ بات واضح کی کہ جو جہاں سے پیدا ہوا ہے اسی مٹی کے خمیر میں ہی جا کر رہے گا چاہے وہ دنیا کا کوئی کونہ ہے اور جو راز اس فرد نے مجھ سے بیان کیا وہ یہ تھا کہ فرشتے پہلے سے قبریں تیار رکھتے ہیں ایک قبر ہم کھودتے ہیں ایک قبر فرشتوں نے پہلے سے تیار رکھی ہوتی ہے اس شخص کے اعمال کے مطابق قبر ہلکی ہے یا بھاری' قبر آسان ہے یا مشکل' قبر نوری ہے یا ناری' قبر پھولوں کی سیج ہے یا آگ کے انگارے' یہ اعمال کے مطابق اور عقائد کے مطابق وہ قبریں پہلے سے تیار ہوتی ہیں جس طرح اللہ کے نیک بندوں کو ایک کفن انسان پہناتا ہے اور ایک کفن وہ ہوتا ہے جو فرشتے پہناتے ہیں' فرشتوں کا کفن انسانوں کو نظر نہیں آتا اسی طرح ایک قبر وہ ہوتی ہے جو فرشتوں نے پہلے سے تیار رکھی ہوتی ہے اور انسان کو صرف اسی قبر میں ڈالا جاتا ہے جو فرشتوں نے پہلے سے تیار رکھی ہوتی ہے' انسان کے بس میں نہیں ہوتا کہ وہ اپنے لیے کسی اچھی جگہ یا اچھی قبر کا انتخاب کر سکے اس کو قبر اس کی نیکی اور اعمال کے مطابق ملتی ہوتی ہے ایک اور راز بتایا کہ یہ جس وقت قبروں میں دفن کر دیا جاتا ہے تمام لوگ دفن کر کے چلے جاتے ہیں اس وقت میت کے جسم میں واپس روح کو لوٹایا جاتا ہے اور وہ ایک نارمل انسان کی طرح ہو جاتا ہے اور اس کے سامنے قبر کی حدود ختم ہو جاتی ہے یعنی قبر ایک چھوٹا سا مٹی کا گڑھا ہوتا ہے اس وقت وہ گڑھا نہیں ہوتا بلکہ تاحد نظر جیسے آسمان یا میدان نظر آتا ہے اسی طرح اسے بھی تاحد نظر یا تو پھول کلیاں سبزہ اور خوشبو یا پھر کانٹے اور آگ۔ **کلمہ اور صبر سے روشن قبر:** اگلی بات اور کہی کہنے لگا کہ میں نے قبر میں ایک تجربہ کیا ہے جو مجھے یہاں آ کر ہوا ہے جو نفع کلمہ پڑھنے والوں کو قبر میں ہوتا ہے اور صبر کرنے والوں کو قبر میں ہوتا ہے وہ کسی اور کو نہیں ہوتا کئی ساسوں کو میں نے صبر کرنے کی وجہ سے قبر میں نہایت پرسکون دیکھا ہے' کئی بہوؤں کو صبر کرنے کی وجہ سے' کئی ماتحت صبر کرنے کی وجہ سے اعلیٰ سے اعلیٰ مقامات اور درجات پا چکے ہیں اور کئی بڑے اپنے ماتحتوں کی نافرمانیوں کی غلطیوں پر صبر کرنے کی وجہ سے بہترین زندگی کو پا چکے ہیں۔ بس میرا تجربہ یہی ہے کہ کلمہ اور صبر یہ دو چیزیں ایسی ہیں جو انسان کو مرنے کے بعد شایان شان اور عالیشان ابدی زندگی دیتی ہیں۔ ابھی ہمارے قریب میں ایک میت آئی اس کے پاس کلمہ کے بے شمار نصاب پڑھے ہوئے تھے اور اس کے مرنے کے بعد اس کے وارث بھولے نہیں بلکہ اسے مستقل کلمہ کے نصاب بخشتے رہے بس یہ کلمہ کا نصاب اس کے اتنے کام آیا کہ اس کی زندگی میں یعنی اس کی قبر میں اور مرنے کے بعد کی زندگی میں سکون اور چین آ گیا اور وہ پورے قبرستان میں قابل رشک بن گیا۔ ہمارے ہاں قبرستان میں ایک رواج ہے کہ جو جنتی آتا ہے اور اپنے ساتھ بہت ساری نیکیاں، سجادتیں، صبر، ذکر، اذکار، کلمہ، نماز اور مخلوق کی خدمت اور مخلوق کے ساتھ صلہ رحمی اور برداشت لے کر آتا ہے تو تمام قبرستان والے اس سے دوستی کرتے ہیں اس سے ملتے ہیں اس کا استقبال کرتے ہیں اگر کوئی ایسا شخص جس کے پاس زندگی کا یہ سامان نہ ہو تمام قبرستان اس شخص سے گریزاں ہوتا ہے اور اس شخص سے دور رہتا ہے۔ (جاری ہے)

انشاء اللہ اگلا شمارہ ''جنات کا پیدائشی دوست'' خاص نمبر ہوگا۔ انوکھے راز' طلسماتی دنیا کے ہوش ربا انکشافات اور جناتی وظائف پانے کیلئے پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!



**حضرت علامہ صاحب بتائیں گھریلو الجھنوں کا حل**

اپنی گھریلو الجھنیں رسالے کے صفحہ نمبر 56 پہ دیا گیا کوپن پُر کر کے بھجوا دیں۔ کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا۔ جوابی لفافہ کے ذریعے جواب نہیں بذریعہ رسالہ ہی ہوگا۔

اس سے بھی زیادہ پر اسرار واقعات اور لاجواب وظائف اور سابقہ اقساط پڑھنے کیلئے "جنات کا پیدائشی دوست" کتاب پڑھیے

ناف کے کیڑے خارج: اگر آلو بخارے کے پتے رگڑ کر ناف کے نیچے لیپ کیا جائے تو آنتوں کے کیڑے خارج ہو جاتے ہیں۔ لاجواب ٹوٹکہ ہے۔

# چھوٹی عید پر بات پکی بڑی پر شادی!

**بندش کا شکار ضرور پڑھیں!**

قارئین! عبقری میں چھپے یا کسی بھی عمل و وظیفے کے کرنے سے آپ کو جادو جنات سے چھٹکارا ملا ہو یا آپ پر کیا گیا جادو ٹونا ہوا ہو تو وہ مکمل عمل اور اس کی مکمل روداد و تفصیل کے ساتھ دفتر ماہنامہ عبقری میں بھیجئے۔ آپ کا یہ عمل لاکھوں کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری مجھے اگست 2010ء میں میری بہن نے تحفہ میں دیا جسے پڑھا' پڑھ کر بہت خوشی ہوئی اس رسالہ میں بہت کچھ اور رمضان کریم کے بہت اچھے درود تھے۔ رمضان کے کچھ ماہ بعد ایک شمارہ اس میں شادی ہونے کا وظیفہ لکھا ہوا تھا۔ میری بیٹی کی منگنی اس کے چچازاد سے پانچ سال پہلے ہوئی تھی ہم نے شادی کا کہا تو لڑکے نے انکار کر دیا' ہم سب گھر والے بہت پریشان ہوئے' پانچ سال کا عرصہ بہت ہوتا ہے اور لڑکے نے انکار کر دیا میں نے شادی یہاں نہیں کرنی۔ اس کے بعد ہم نے بہت رشتے دیکھے مگر رشتہ دیکھنے والے آتے دیکھ کر چلے جاتے اور جواب کبھی آتا ہی نہ اور جب کبھی آتا تو ہمیشہ انکار میں ہوتا۔ حالانکہ ہم کھاتے پیتے گھرانے سے تعلق رکھتے ہیں اور بیٹی بھی ماشاء اللہ پڑھی لکھی خوبصورت تھی۔ ہم نے جب ایک دو جگہ سے معلوم کروایا تو پتہ چلا کہ کسی نے سخت بندش کی ہوئی ہے۔ ہم نے عبقری میں سے ایک وظیفہ جو کہ یہ ہے:۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 3،2،1 کو 319 مرتبہ ہر روز پڑھیں اور یہ عمل مسلسل اکیس روز تک کرنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ 21 دن کے اندر اندر شادی کے تمام معاملات تاریخ وغیرہ طے ہو جائیں گے۔ یہ عمل میں نے غالباً 2012ء کے کسی عبقری شمارے میں پڑھا۔ میں نے یہ عمل پورا کیا۔ دو سال میں نے اپنی بچی کیلئے جو پریشانیاں اٹھائیں ہیں بس میرا اللہ ہی جانتا ہے۔ مگر اللہ کے پاک کلام میں اتنی برکت اور رحمت ہے۔ ایک رشتہ رمضان 2012ء سے پہلے آیا ہوا تھا' یہ رشتہ میری بیٹی کیلئے بہت اچھا ثابت ہوا' رمضان المبارک کے بعد عیدالفطر میں میری بیٹی کی بات پکی ہوگئی اور بڑی عید کے بعد شادی ہوگئی۔ 2012ء سے عبقری میرے گھر میں ایک فرد کی طرح ہے اور ہر ماہ عبقری باقاعدگی سے میرے گھر آتا ہے۔ اسی طرح میرے بھائی کی شادی نہیں ہو پا رہی تھی' عمر چالیس سال ہوگئی تھی' لاکھ کوششوں کے باوجود بھی رشتہ طے نہ پاتا' کسی نے بہت سخت جادو کیا ہوا تھا' ہم سب گھر والوں نے یہی وظیفہ کیا ماشاء اللہ اس کی شادی ہوگئی ہے۔ اللہ نے ایسا سبب بنایا کہ ہم سب خود حیران ہوتے ہیں' یہ سب اللہ کا کرم ہے۔ میرے چچا کی بیٹی کافی عمر کی ہوگئی تھی اس کو یہ وظیفہ بتایا اس کی بھی ماشاء اللہ شادی ہوگئی ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! یہ عمل شادی کی بندش توڑنے میں بہت پرتاثیر ہے۔ اگر نیت صاف ہے اور حق حلال کا رزق آتا ہوگا ایسے کام ہوگا کہ سب حیران رہ جائیں گے۔ الحمدللہ! (م، ج، ر)

## سخت ترین سفلی جادو کیسے پلٹا؟

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں آج جو عمل عبقری قارئین کو دینا چاہتا ہوں اس کی تفصیل کچھ یوں ہے کہ آج سے تقریباً 13 سال پہلے کی بات ہے ہمارا ایک شخص سے جائیداد کے سلسلے میں جھگڑا چل رہا تھا' انہی دنوں نامعلوم مجھے کیا ہوا اور میں سخت بیمار ہوگیا' بیمار بھی اتنا کہ چلنے پھرنے سے معذور ہوگیا' ہر جگہ سے علاج کروایا مگر کسی کو کچھ سمجھ نہ آئی' پھر روحانی علاج شروع ہوا تو معلوم ہوا کہ سخت ترین سفلی جادو ہے۔ میں اللہ سے رو رو کر دعائیں مانگتا کہ یااللہ مجھے اس اذیت سے نکال۔ پھر ایک عجیب واقعہ پیش آیا کہ رات نامعلوم کس وقت میری آنکھ کھل گئی اور میری آنکھوں کے سامنے عجیب و غریب حالات آنے شروع ہوگئے اسی کیفیت میں مجھ کو کسی کہنے والے نے کہا: چاروں قل پڑھو' میں نے پڑھے' پھر حکم ہوا: اپنے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر پھونک مارو' میں نے ایسا ہی کیا' پھر حکم ہوا اپنی ہتھیلی کو سونگھو' میں نے سونگھا' پھر حکم ہوا زور سے سونگھو میں نے زور سے سونگھا' اسی طرح چار بار حکم ہوا میں نے چار بار انتہائی زور سے سونگھا تو ہتھیلی سے خوشبو آنا شروع ہوگئی' خوشبو بھی ایسی کہ آج تک دوبارہ نہیں سونگھی۔

پھر حکم ہوا اپنے دائیں طرف چکر کھاؤ' میں نے چارپائی پر ہی چکر کھانا شروع کیے' جیسے بچے زمین پر لیٹے لیٹے چکر کھاتے ہیں اور میں اسی دن صحت یاب ہوگیا' دوسری طرف اس آدمی کو ہارٹ اٹیک ہوا کچھ دن بعد فالج کا شدید حملہ ہوا' کافی سال چارپائی پر پڑا رہا' ایک دن مجھ سے گڑگڑا کر معافی مانگی اور بتایا کہ میں نے تم پر سخت جادو کروایا تھا جو مجھ پر الٹا پڑ گیا ہے۔ میں نے اسے دل سے معاف کر دیا' کچھ عرصہ بعد وہ فوت ہوگیا۔ اس عمل کی میری طرف سے اجازت عام ہے۔ (عبداللہ غوری)

# روحانی کیفیات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ پر اللہ کی ڈھیروں رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں اور آپ اور آپ کی نسلیں ہمیشہ شاد و آباد رہیں۔ میں تسبیح خانہ سے جڑنے کے بعد جو وظائف کرتی ہوں ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔ نماز فجر کے بعد سورۃ والضحیٰ کی آیت نمبر پانچ کھلا پڑھتی ہوں اور بیعت کارڈ میں دی گئی تینوں تسبیحات (تیسرا کلمہ، درود پاک اور استغفار) کرتی ہوں۔ وضو کی دعا پڑھتی ہوں۔ آپ نے مجھے رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ ﴿القصص ۲۴﴾ کا وظیفہ کھلا پڑھتی ہوں۔ عشاء کے بعد سورۃ فاتحہ کا وظیفہ کرتی ہوں جو آپ نے سب گھر والوں کو کرنے کو بتایا۔ سونے سے پہلے مراقبہ کرتی ہوں۔ نمازوں میں آخری چھ سورتیں، سورۃ الم نشرح اور سورۃ فیل پڑھتی ہوں۔ آداب معرفت اور منتخب احادیث کا مطالعہ کرتی ہوں۔ باتھ روم میں جانے کی دعا لازمی پڑھتی ہوں۔ کھانا کھانے کے بعد سورۃ قریش تین بار پڑھتی ہوں۔ الحمدللہ نمازوں کی پابندی کرتی ہوں۔ نماز فجر کے بعد سورۃ یٰسین کی تلاوت اور ساتھ قرآن پاک کا کچھ حصہ پڑھتی ہوں۔ الحمدللہ ان وظائف کی برکت سے مجھے اور میرے گھر والوں کو لاجواب فوائد مل رہے ہیں۔ حالانکہ جس طرح مجھے وظائف کرنے چاہئیں میں اس طرح توجہ سے نہیں کر رہی مگر پھر بھی ہماری دعائیں قبول ہو رہی ہیں' گھریلو پریشانیاں ختم ہو رہی ہیں' رزق میں برکت ہو رہی ہے۔ اگر رات کو سوتے ہوئے جسم پر وزن پڑتا تھا جس سے نجات کیلئے اب یاقابض 33 مرتبہ پڑھ کر سوتی ہوں جس کی وجہ سے اب وزن نہیں پڑتا اور بہت پرسکون سوتی ہوں۔

**روحانی کیفیت:** عبقری سے میرا تعلق چار سال پرانا ہے' عبقری میں شائع مختلف وظائف اور درود پاک پڑھنے کی وجہ سے ہی میری بے چین زندگی میں ٹھہراؤ آیا ہے' مختلف وظائف جو کہ گزشتہ اڑھائی سال سے جاری ہیں وہ درج ذیل ہیں:۔ 1۔ درود حب تین ہزار مرتبہ روزانہ۔ 2۔ استغفار 313 مرتبہ روزانہ۔ 3۔ سورۃ اخلاص 200 مرتبہ روزانہ۔ 4۔ یَابَارِئُ سو مرتبہ روزانہ۔ 5۔ یَامَالِکُ 90 مرتبہ روزانہ۔ 6۔ درود ناریہ اکتالیس مرتبہ روزانہ۔ 7۔ یَاخَالِقُ یَامُصَوِّرُ یَاجَمِیْلُ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح۔ 8۔ اول کلمہ طیب سو مرتبہ روزانہ۔ 9۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ 100 مرتبہ روزانہ۔ 10۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ (باقی صفحہ نمبر 24 پر)

ڈاکٹر نسیم اختر

# ورزش کے بغیر وزن گھٹائیے

اگر بدن میں فولاد کم ہو تو نہ صرف ہم میں کم توانائی جنم لیتی ہے بلکہ ہمارا استحالہ بھی سست پڑ جاتا ہے۔ چنانچہ ایسی غذائیں اعتدال سے کھائیے جن میں فولاد ہوتا ہے۔ مثلاً چربی کے بغیر گوشت، مچھلی، پھلیاں، ساگ وغیرہ۔ تاہم فولاد زیادہ نہ لیجیے کیونکہ یہ مردوں میں امراض قلب پیدا کرتا ہے۔

آج کی مصروف زندگی میں سینکڑوں لوگوں کو ورزش کرنے کا وقت نہیں ملتا، چنانچہ وہ رفتہ رفتہ فربہ ہو جاتے ہیں اور ان کے جسم پر چربی کی تہیں چڑھ جاتی ہیں۔ ذیل میں ایسے طریقے درج ہیں جو چربی گھلاتے اور گھلانے والا نظام استحالہ بہتر بناتے ہیں تاکہ آپ کا وزن کم ہو سکے۔

**فاقہ نہ کیجیے:** فاقہ خصوصاً مردانہ صحت پر منفی اثر ڈالتا ہے، کیونکہ یہ نظام استحالہ کو سست کر دیتا ہے۔ تب وہ بڑی سستی سے چربی گھلانے لگتا ہے تاکہ اُسے ضائع نہ ہونے دے۔ لہٰذا مردوں کو چاہیے کہ وہ وزن کم کرنے کی خاطر فاقہ مت کریں بلکہ غذائیت سے پُر غذا کھائیں، ایسی غذا جو انھیں مطلوبہ حرارے فراہم کر دے اور چربی بھی نہ چڑھ پائے۔ **نیند پوری لیجیے:** تحقیق کے بعد معلوم ہوا ہے کہ جو مرد کم نیند لیں، وہ پوری نیند لینے والوں کی نسبت موٹے ہوتے ہیں۔ **لحمیات (پروٹین) زیادہ کھائیے:** ہمارے جسم کو لحمیات کی ضرورت ہے تاکہ اعضا کو بلا بنا رکھ سکیں۔ ماضی میں ڈاکٹروں کا خیال تھا کہ لحمیات کم سے کم لینی چاہئیں کہ یہ جسم کو فربہ کرتی ہیں۔ لہٰذا اب ماہرین نے یہ تجویز کیا ہے کہ ہر انسان اپنے فی پونڈ وزن کے اعتبار سے اسی تا سو گرام لحمیات روزانہ استعمال کرے۔ گویا وہ ہر روز چربی سے پاک تین اونس گوشت یا دو بڑے چمچ مغزیات کھائے۔ یوں اُسے لحمیات کی روزانہ مطلوبہ مقدار مل جائے گی۔ اسی گرام کم چکنائی والا دہی کھانے سے بھی یہ مقدار حاصل ہو جاتی ہے۔ **دیسی غذائیں استعمال کیجیے:** آج کل تقریباً ہر غذا کھادوں اور کیڑے مار ادویہ کے استعمال سے اگائی جا رہی ہے۔ اب بذریعہ تحقیق کیڑے مار ادویہ کا ایک مضر پہلو سامنے آیا ہے کہ یہ ادویہ چربی کے خلیوں میں جمع ہو جاتی ہیں۔ پھر چربی کے خلیے گھلنے میں دیر لگاتے ہیں یعنی تب وزن کم کرنا زیادہ مشکل ہو جاتا ہے۔ بعض ماہرین کا تو دعویٰ ہے کہ کیڑے مار ادویہ کے باعث ہمارا وزن بڑھ جاتا ہے۔

اسی لیے ماہرین مشورہ دیتے ہیں کہ اب زیادہ سے زیادہ نامیاتی یا دیسی غذائیں استعمال کریں۔ یعنی وہ سبزیاں، اناج اور پھل استعمال کیجیے جو کیڑے مار ادویہ اور کیمیائی کھادوں کے بغیر اگائے جائیں۔ خاص طور پر آلو، سیب، آڑو، ناشپاتی، ساگ، گوبھی، چیری اور اسٹرابری دیسی ہی خریدیے کیونکہ ان کے چھلکوں اور پتوں میں مضر صحت کیمیائی مادوں کی بڑی تعداد جمع ہوتی ہے۔ **کھڑے ہوئیے:** شاید آپ کو علم نہ ہو، ہمارے کھڑے ہونے یا بیٹھنے سے بھی وزن کی کمی بیشی میں فرق پڑتا ہے۔ دراصل ماہرین نے دریافت کیا ہے کہ اگر ہم جاگتے ہوئے تین چار گھنٹے تک بیٹھے رہیں اور کوئی سرگرمی نہ دکھائیں تو وہ خامرہ (انزائم) کام کرنا چھوڑ دیتا ہے جو ہمارے بدن میں چربی کی مقدار اور کولیسٹرول کا استحالہ کنٹرول کرتا ہے۔ لہٰذا اس خامرے کو متحرک رکھنے اور مسلسل چربی جلانے کے لیے وقتے وقفے سے کھڑے ہوں اور تھوڑی بہت چہل قدمی کریں۔ **سرد پانی پیجیے:** جرمن ماہرین نے دریافت کیا ہے کہ اگر ہم روزانہ سرد پانی کی چھ پیالیاں پئیں، تو ہمارا استحالہ نظام مزید 50 حرارے جلاتا ہے۔ گویا اس لحاظ سے ہم سال میں 5 پونڈ وزن کم کریں گے۔ ویسے یہ معمولی مقدار لگتی ہے لیکن ایک فربہ مرد کے وزن سے 5 پونڈ کم ہو جائیں تو یہ بڑی بات ہے۔ ہمارا جسم سرد پانی کو گرم کرنے کے لیے جو توانائی خرچ کرتا ہے اس کی بنا پر 50 حرارے جلتے ہیں۔ **سبز مرچ یا لال مرچ کھائیے:** مرچوں میں موجود ایک مادہ، عصارہ فلفل (Capsaicin) ہمارے منہ میں جلن پیدا کرتا ہے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ ماہرین نے انکشاف کیا ہے، یہی جلن ہمارے نظام استحالہ کو تیز تر کر دیتی ہے، یوں پھر وہ مزید حرارے تیزی سے جلاتا ہے۔ دراصل جتنی سبز یا لال مرچ کھائیں تو ہمارے جسم میں حرارت جنم لیتی ہے، تیز ہمارا نظام ہمدرد (Sympathetic System) متحرک ہو جاتا ہے۔ (اعصاب سے منسلک یہی نظام ہمدرد ہمیں خوف یا خطرے کا مقابلہ کرنے کو تیار کرتا ہے) ۔ انہی تبدیلیوں کے باعث ہمارا نظام استحالہ عارضی طور پر تیز ہو جاتا ہے۔ لہٰذا وزن کم کرنے والے مرد وزن روزانہ اعتدال سے مرچیں کھا سکتے ہیں۔ **ریشے سے موٹاپے کا مقابلہ کیجیے:** ریشے (Fibre) میں ایسی خصوصیات موجود ہیں کہ وہ ہمارے جسم میں چربی کا گھلاؤ 30 فیصد تک تیز کر سکتا ہے۔ اسی لیے دیکھا گیا ہے کہ جو لوگ زیادہ تیز ریشے والی غذائیں کھائیں، وہ موٹے نہیں ہوتے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ روزانہ سبزیوں و پھلوں کی شکل میں 25 گرام ریشہ کھائیے۔ **فولاد والی غذائیں استعمال کیجیے:** ہمارے بدن میں فولاد کی مناسب مقدار ہونی چاہیے کیونکہ اسی کی مدد سے آکسیجن ہمارے اعصاب تک پہنچ کر چربی گھلاتی ہے۔ اگر بدن میں فولاد کم ہو تو نہ صرف ہم میں کم توانائی جنم لیتی ہے بلکہ ہمارا استحالہ بھی سست پڑ جاتا ہے۔ چنانچہ ایسی غذائیں اعتدال سے کھائیے جن میں فولاد ہوتا ہے۔ مثلاً چربی کے بغیر گوشت، مچھلی، پھلیاں، ساگ وغیرہ۔ تاہم فولاد زیادہ نہ لیجیے کیونکہ یہ مردوں میں امراض قلب پیدا کرتا ہے۔ **حیاتین ڈی زیادہ لیجیے:** ہمارے اعصاب میں نظام استحالہ جاری رکھنے کے سلسلے میں حیاتین (وٹامن) ڈی کا خاص کردار ہے لیکن بہت سے لوگ غذا کے ذریعے یہ قیمتی حیاتین حاصل نہیں کرتے۔ ہر بالغ انسان کو روزانہ کم از کم 400 آئی یو (انٹرنیشنل یونٹ) حیاتین ڈی ضرور لینا چاہیے۔ یہ سالمن مچھلی کے علاوہ تو نا، اناج اور انڈے میں پایا جاتا ہے۔ **دودھ استعمال کیجیے:** جدید تحقیق سے انکشاف ہوا ہے کہ جسم میں کیلشیم کی کمی بھی نظام استحالہ سست بنا دیتی ہے، چنانچہ روزانہ ایک گلاس دودھ پیجیے۔ ماہرین نے یہ بھی دریافت کیا ہے کہ چکنائی سے پاک دودھ اور دہی دو دیگر غذاؤں کی چربی بھی جسم میں جذب نہیں ہونے دیتے۔ **تربوز کھائیے، وزن گھٹائیے:** تربوز میں ایک امائنو ترشہ، آرجنین پایا جاتا ہے۔ یہ امائنو ایسڈ ترشہ چربی گھلانے میں نہایت کارگر ثابت ہوا ہے۔ چنانچہ تربوز کا موسم ہو تو فربہ حضرات یہ پھل اعتدال سے کھائیں۔ **اپنا جسم تر رکھیے:** ہمارے جسم کے تمام کیمیائی تعاملات بشمول استحالہ پانی کی مدد سے انجام پاتے ہیں۔ اس لیے بدن میں کبھی پانی کی کمی نہ ہونے دیں۔ مزید براں پیاس کی حالت میں ہم حرارے بھی کم جلاتے ہیں۔ **مسکرائیں اور دل صحت مند رکھیں:** آپ نے یہ کہاوت تو سنی ہوگی ”مسکراہٹ بہترین دوا ہے۔“ اب سائنس نے بھی ثابت کر دیا کہ مسکراہٹ کم از کم ہمارے دل کے لیے بہت مفید ہے اور یہ معمولی بات نہیں کیونکہ آج کل کی تیز رفتار اور مصروف زندگی سب سے زیادہ ہمارے قلب ہی پر منفی اثرات مرتب کرتی ہے۔ اوپر سے مضر صحت غذا بھی دل کمزور کر دیتی ہے۔ اب ماہرین نے دریافت کیا ہے کہ مسکراہٹ دل کو صحت مند بناتی ہے۔

**سبز چائے یا قہوہ پیجیے وزن گھٹائیے:** روزانہ اعتدال میں رہتے ہوئے سبز چائے یا قہوہ نوش فرمائیے اور وزن گھٹائیے۔ قہوہ یا چائے میں ایسے اجزا وافر ہیں جو حرارے جلاتے ہیں جس سے وزن کم کرنے میں مدد ملتی ہے۔



داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

حضرت مولانا دامت برکاتہم العالیہ عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کر چکے ہیں۔ ان کی نامور شہرہ آفاق کتاب "نسیم ہدایت کے جھونکے" پڑھنے کے قابل ہے۔

# درِ کریم سے انسان کو کیا نہیں ملتا؟

ایئرپورٹ پر امیگریشن وغیرہ سے فارغ ہوکر، سب لوگ احرام باندھنے کی تیاری کر رہے تھے ایک ہریانوی دیہاتی بزرگ نے بھائی صاحب سے معلوم کیا کہ حاجی صاحب وضو کی جگہ بتادیں، بھائی صاحب ان کی ضعیفی پر ترس کھا کر ان کو لے کر گئے، وضو کرایا، ان کو احرام باندھنا بتایا اور دو رکعت نفل، تلبیہ وغیرہ پڑھوائی، بوڑھے دیہاتی نے خوش ہوکر کہا حاجی جی بہت بہت شکریہ آپ کہاں سے آئے ہو؟ بھائی صاحب نے بتایا کہ مظفر نگر ضلع سے، مظفر نگر میں کہاں سے؟ بولے ایک گاؤں ہے پھلت۔ پھلت کا نام سنا تو وہ چونک گئے وہ اس حقیر سے ملنے کے حد درجہ خواہش مند تھے، کئی بار دہلی اور پھلت جاچکے تھے، بولے آپ (میرا نام لے کر پوچھا) کو جانتے ہو؟ بھائی صاحب نے کہا ان کا بڑا بھائی ہوں وہ ان کے ہاتھ چومنے لگے، بھائی صاحب نے محبت دیکھی تو پوچھا کہ آپ ان سے ملنا چاہتے ہیں؟ وہ بولے کیسے؟ بھائی صاحب ان کا ہاتھ پکڑ کر میرے پاس لے آئے بولے: یہ تمہارے (فلاں) ہیں، اس بھولے بھالے اللہ والے کا حال دیکھنے کے لائق تھا، اس حقیر سے ملتے جاتے اور انتہائی حضوری کی کیفیت کے ساتھ کہتے جاتے، میرے اللہ تو تو ہی ہے، میرے اللہ تیرے کرم کے کیا کہنے، میرے اللہ تو تو ہی ہے، کیسے مراد پوری کی۔ جہاز میں وقت تھا، پاس بیٹھ گئے بولے، یہ میرا حج آپ کے صدقہ میں ہوا، میں نے عرض کیا کیسے؟ بولے: دو سال سے آپ سے ملنا چاہ رہا ہوں، چھ بار پھلت گیا، تین بار دہلی، غریب آدمی ہوں، سفر خرچ بھی بڑی مشکل سے ہوتا ہے، چھ مہینے پہلے میں آپ سے ملنے اوکھلا بٹلہ ہاؤس کی جامع مسجد میں گیا، وہاں لوگوں سے معلوم کیا تو ایک صاحب نے بتایا کہ ان سے ملنا بہت مشکل ہے، میں نے کہا کیوں؟ انہوں نے کہا وہ بیزی (مصروف) ہیں، مجھے یہ خیال ہوا کہ یہ کوئی بڑی سخت بیماری ہے جس کی وجہ سے آدمی ملنے کے لائق بھی نہیں رہتا۔ میں اللہ کے سامنے بہت رویا، یا اللہ حضرت کی "بیزی" بیماری ٹھیک کردے' رات کو واپسی ممکن نہیں تھی امام صاحب سے اجازت لے کر مسجد میں رک گیا، عشاء کی نماز کے انتظار میں بیٹھا تھا، ایک نمازی آئے اور بولے حاجی جی ذرا سا داہنے کھسک جایئے، میں نے کہا میں حاجی نہیں ہوں، مجھ پر رقت تو طاری تھی پھر رونے لگا، میرے اللہ اس نے مجھے حاجی کہا تیرے گھر میں، مجھے حاجی بنانا تیرے لیے کیا مشکل ہے، خوب دعا کی، نفل وغیرہ پڑھ کر ہوٹل پر کھانا کھانے کیلئے نکلا تو وہ نمازی جو میرے برابر میں نماز پڑھ رہے تھے انہوں نے مجھے کہا: اباجی میں آپ کو حج کرانا چاہتا ہوں، آپ حج کا فارم بھر دو، یا آپ مجھے معلومات بھیج دو میں فارم بھروا دوں گا۔ میں نے پہلے ذرا معذرت کی انہوں نے زور دیا تو میں نے اللہ کی طرف سے سمجھا، فارم بھروا دیا اگر نمبر نہیں آیا تو انہوں نے کہا پاسپورٹ بنوالو، اتنی جلدی پاسپورٹ بنوانا مشکل تھا مگر پھر بھی میں چندی گڑھ گیا، کسی نے کہا پاسپورٹ افسران میں کئی، سائیں عبداللہ کے معتقد ہیں، سائیں جی کے پاس گیا انہوں نے ایک افسر کو فون کردیا، رات آٹھ بجے تک ایک افسر نے ایک دو لوگوں کو روکے رکھا اور پاسپورٹ بن گیا، ٹور والے کو پاسپورٹ دے دیا اب اللہ نے ایئرپورٹ تک بھجوا دیا اور پھر حج میں آپ کے ساتھ کردیا، دو سال سے ڈھونڈ رہا ہوں آپ کو، اللہ نے کہاں ملایا، یہ کہا اور پھر وہی حضوری کا حال، میرے اللہ تو تو ہی ہے ۔۔۔ اس خوش نصیب حاجی کے ساتھ سفر نصیب ہوا، ایسی حضوری کی کیفیت ان تعبد اللہ کانک تراہ کی اولین کیفیت، اس خوش نصیب بندہ خدا پر دوام کے ساتھ طاری تھی، اس حقیر نے اس اچھی حالت کا سبب تلاش کیا تو معلوم ہوا کہ حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ ان کے علاقے میں آتے تھے تو کھیت کا کام چھوڑ کر ان سے جاکر بیعت ہوگئے تھے اور وہاں بار بار حاضری بھی ہوجاتی تھی۔ آج تک بھی ان کا خیال آجاتا ہے تو یقین ہوتا ہے کہ" ترجمہ: ہم اپنے بندہ سے شہ رگ سے زیادہ قریب ہیں'' اور'' ترجمہ: جب میرا بندہ مجھ سے سوال کرتا ہے تو میں قریب ہوں، پکارنے والے کی پکار سنتا ہوں، جب وہ پکارتا ہے'' کے یقین کے ساتھ جب کوئی بندہ اپنے رب سے کوئی چیز مانگتا ہے تو اسے قریب پاتا ہے اور دہلی اور پھلت کا کرایہ مشکل ہوتے ہوئے بھی حج بیت اللہ کے سفر کیلئے اسباب پیدا فرمادیتا ہے۔



# حرمین میں نیکیوں کے پہاڑ

تمہارا سر کا حلق کرانا ہر بال کے بدلے ایک نیکی اور گناہوں کی معافی ہے اور تمہارا اس کے بعد طواف (زیارت) کرنا اس حال میں طواف کرنا ہوگا کہ کوئی گناہ نہ ہوگا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حجۃ الوداع کے موقع پر ارشاد فرمایا۔ حج و عمرہ کرنے والے اللہ کے مہمان ہیں جو مانگتے ہیں ان کو ملتا ہے وہ جو دعا کرتے ہیں قبول ہوتی ہے۔ جو خرچ کرتے ہیں پاتے ہیں۔ اس راہ میں ایک درہم خرچ کرتے ہیں ایک لاکھ کا ثواب پاتے ہیں اللہ کی قسم! جس نے ہمیں حق کے ساتھ بھیجا ہے اس راہ میں ایک ایک درہم (مثلاً ایک روپیہ) ایک پہاڑ سے بھی زیادہ وزن رکھتا ہے۔ پھر آپ ﷺ نے جبل ابوقبیس کی جانب اشارہ کیا۔ ایک درہم کا ثواب اس پہاڑ کے برابر ہے۔

**ہمیں بھی یہ جذبہ نصیب ہو:** حضرت علی زین العابدین رضی اللہ عنہما نے جب حج کیلئے احرام باندھا تو چہرہ زرد ہوگیا اور بدن پر کپکپی آگئی اور لبیک نہ کہہ سکے کسی نے عرض کیا آپ نے احرام کے شروع میں لبیک نہیں کہی تو فرمایا کہ مجھے ڈر ہے کہ کہیں اس کے جواب میں لا لبیک نہ کہا جائے یعنی تیری حاضری معتبر نہیں اس کے بعد بڑی مشکل سے لبیک کہا تو غشی آگئی اور اونٹنی پر سے گر گئے۔ اس کے بعد جب لبیک کہتے یہی حال ہوتا سارا حج اسی طرح پورا کیا۔

**جو دعا مانگے قبول ہو:** حدیث شریف میں ہے کہ شب عرفہ میں بیدار رہ کر عبادت کرنے والا جو دعا مانگتا ہے قبول ہوتی ہے۔ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں مقام عرفہ ان مقامات میں سے ہے جہاں جو دعا مانگی جائے وہ قبول ہوتی ہے۔

**24 ہزار برس کی عبادت کا ثواب:** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص نے یوم ترویہ کا روزہ رکھا اس نے گویا بارہ ہزار برس اللہ کی عبادت کی اور اور جس نے عرفہ کے دن روزہ رکھا اس نے گویا چوبیس ہزار برس عبادت کی اور جو عیدالاضحیٰ کے دن نماز عید تک روزہ دار رہا اس نے گویا ساٹھ ہزار برس عبادت کی اور اس کو اللہ تعالیٰ ہزار شہیدوں کا ثواب اور ہزار حاجیوں کا ثواب عطا فرمائے گا۔ (بحوالہ: حرمین میں نیکیوں کے پہاڑ)

چڑچڑے مزاج والے ضرور پڑھیں! سنجیدہ پن، چڑچڑے مزاج والوں کیلئے آلوبخارا بہترین پھل ہے۔ اگر ایسے مریض آلوبخارا روزانہ دس بیس دانے کھائیں تو ان کی طبیعت سے چڑچڑاپن بالکل ختم ہوجائیگا۔

# جہیز بن گیا' بارات آگئی اور ولیمہ بھی ہوگیا

اللہ کے فضل وکرم سے اس وظیفے کی برکت سے بارات آگئی' ولیمہ ہوگیا اور جہیز بھی بن گیا اور اللہ جانتا ہے سب کام بخیروعافیت سے کیسے ہوگئے ہمیں کچھ علم نہیں۔ ہم سب آج تک حیران ہیں کہ وسائل بھی کچھ نہیں تھے اور اتنی شاندار شادی بھی ہوگئی۔ سبحان اللہ!

### لفظ ''کُفُو'' سے گناہوں سے بچادیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں اس میں موجود ''جنات کا پیدائشی دوست'' میرا پسندیدہ سلسلہ ہے۔ پیدائشی دوست میں دیئے گئے وظائف میں اپنی پریشانیوں کے حل کیلئے پڑھتا رہتا ہوں اور خوب برکتیں سمیٹتا ہوں۔ مجھے پچھلے کچھ عرصہ سے شوگر کا مرض لاحق ہے ڈاکٹرز نے مجھے صبح پارک میں جاکر واک کرنے کو کہا۔ جب میں صبح پارک میں جاتا ہوں تو وہاں خواتین بھی واک کرتی ہیں تو بے حد کوشش کرنے کے باوجود بھی بدنگاہی ہوجاتی تھی مگر جب سے رسالہ عبقری میں علامہ لاہوتی پراسراری صاحب نے کُفُوًا کا وظیفہ عطا فرمایا ہے میں نے پارک میں جاکر یہ وظیفہ پڑھنا شروع کردیا۔ اس لفظ میں وہ تاثیر ہے کہ میں بیان نہیں کرسکتا۔ آپ کا اور آپ کی ٹیم کا شکرگزار ہوں جن کی وجہ سے میں اس بڑے گناہ سے محفوظ ہوگیا ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کے مزید درجات بلند فرمائیں۔ (صوبیدار راؤ منصب علی)

### جہیز بھی بن گیا' بارات بھی آگئی اور ولیمہ بھی ہوگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم نے بچی کا جہیز' نکاح ور خصتی کرنی تھی اور ہمارے پاس کوئی ظاہری وسائل نہیں تھے ہم عبقری رسالہ ہرماہ باقاعدگی سے پڑھتے ہیں۔ اس میں موجود وظائف بہت لاجواب ہوتے ہیں۔ اسی میں موجود علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا وظیفہ وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ (والضحیٰ:۵) پڑھنا شروع کردیا۔ سارے گھر والوں نے دن رات خوب پڑھا۔ اللہ کے فضل وکرم سے اس وظیفے کی برکت سے بارات آگئی' ولیمہ ہوگیا اور جہیز بھی بن گیا اور اللہ جانتا ہے سب کام بخیروعافیت سے کیسے ہوگئے ہمیں کچھ علم نہیں۔ ہم سب آج تک حیران ہیں کہ وسائل بھی کچھ نہیں تھے اور اتنی شاندار شادی بھی ہوگئی۔ سبحان اللہ! (پوشیدہ)

### نہ بچے ضد کریں نہ کوئی جھگڑا کرے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں۔ جب بھی عبقری میگزین مارکیٹ میں آتا ہے خرید کر سب سے پہلے علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا مضمون ''جنات کا پیدائشی دوست'' پڑھتا ہوں۔ اس میں موجود وظائف باکمال اور تیربہدف ہوتے ہیں۔ علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا بتایا ہوا ایک عمل جو کافی عرصہ سے میرا بارہا کا آزمودہ ہے وہ میں قارئین عبقری کے ساتھ شیئر کرنا چاہتا ہوں۔ **یاقادر یانافع کے فائدے:** جب بھی چالیس بار پڑھتا ہوں تو بہت فائدہ ہوتا ہے مثلاً ضدی بچے ضد نہیں کرتے۔ لڑتے ہوئے لوگ صلح کرلیتے ہیں۔ گمشدہ چیزیں مل جاتی ہیں' افسر اچھی طرح پیش آتے ہیں۔ میرے ایک دوست کافی عرصہ سے اپنا کام کرنے کی جدوجہد کررہے تھے مگر کامیاب نہیں ہورہے تھے۔ میں نے ان کو یَاقَادِرُ یَانَافِعُ عمل دیا کہ سارا دن کھلا پڑھیں' اس نے سارا دن ہزاروں کی تعداد میں پڑھا۔ اللہ تعالیٰ کا کرم ہوا۔ اس نے اپنا کاروبار کرلیا۔ اب وہ نوکری چھوڑ کر اپنا کام کرتا ہے اور بہت خوش ہے۔ لوگوں کو بھی یہی وظیفہ بتاتا ہے۔

### علامہ صاحب کے سب سے زیادہ وی آئی پی 2 عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے میری بھانجی نے ایک عمل دیا ہے کہ خط لکھ کر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم اور عبقری قارئین تک پہنچادیں۔ میں عبقری رسالہ میں ہرماہ علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا کالم پڑھتا ہوں۔ میری نظر میں حضرت علامہ صاحب کے دو عمل بہت ہی زیادہ وی آئی پی ہیں جب بھی کیا اور دوسروں کو بتایا بالکل تیربہدف پایا۔ ایک عمل استخارے کا جو دو رکعت صلوٰۃ الحاجت اور استخارہ کی نیت سے پڑھتے ہیں۔ اس کے بعد ایک سو ایک مرتبہ سورۂ کہف کی آیت نمبر دس پڑھنی ہے۔ تین دن میں جواب مل جاتا ہے اور حضرت علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا رشتہ والا عمل جو سورۂ عمران کی پہلی تین آیات ہیں جس کو بھی بتایا کوئی ایسا نہیں جس کا کام نہ ہوا ہو اور تقریباً ایسے لوگ جن کی عمر بڑی تھی یا شادی ہوکر ٹوٹ گئی تھی سب کو فائدہ ہوا۔ یہ تین آیات 319 مرتبہ روزانہ پڑھنی ہیں۔ کچھ دنوں میں رشتہ اور شادی کا مسئلہ حل ہوجاتا ہے۔ قارئین! علامہ صاحب اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی وجہ سے بہت سے لوگوں کا ایمان بچ گیا ورنہ لوگ عاملوں کے پاس جاجا کر پیسہ تو خرچ کرتے ہیں' ساتھ اپنا ایمان بھی بعض اوقات بیچ ڈالتے ہیں۔ اللہ کریم حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم اور علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کی زندگی میں' کام میں' اولاد میں اور آنے والی سب نسلوں میں برکت، عزت، عافیت اور محبت عطا فرمائے۔ آمین۔ (عبداللہ)

### ہاتھ پاؤں کی جلن اور ایڑیوں کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کی خدمت خلق کے سلسلہ میں کاوشیں قابل ستائش ہیں اللہ تعالیٰ آپ کی عمر دراز فرمائے۔ شدید گرمیوں میں بعض لوگوں کے ہاتھ پاؤں جلتے ہیں' ہونٹ ایڑیاں پھٹ جاتی ہیں اس کیلئے ایک کامیاب نسخہ درج کررہا ہوں۔ **ھوالشافی:** مربہ ہریڑ (سبز) بازار سے 250 گرام لے کر ایک عدد ہریڑ کھالیں اور ایک چمچ بھر کر شیرا پی لیں۔ ہریڑ کا بیج کھانے کے بعد پھینک دیں۔ اس کے بعد حسب موسم ایک گلاس دودھ پی لیں۔ یہ عمل رات سونے سے قبل کریں۔ انشاء اللہ پندرہ سے بیس دن کے بعد آپ افاقہ محسوس کریں گے۔ (محمد سلیم اختر' میانوالی)

### ناجائز تنگ کرنے والے خود تنگ آگئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک مرتبہ میرے کچھ حاسدین نے میرے خلاف جھوٹا پرچہ کٹوادیا اور یہ کہ ایک عورت نے مجھ پر جھوٹا الزام لگایا کہ اس نے مجھے گالیاں دی ہیں' ہم نے صلح کی لاکھ کوشش کی مگر وہ نہ مانے۔ مجھے کسی نے درج ذیل عمل بتایا کہ نماز فجر کے بعد سورۂ قریش چالیس مرتبہ پڑھیں اور دعائے انسؓ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھیں اور عشاء کی نماز کے بعد دعائے انسؓ ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں۔ ٹھیک پندرہ دن کے بعد جس نے جھوٹا مقدمہ کروایا تھا اس کا ایکسیڈنٹ ہوگیا' تیس دن کے بعد جس عورت نے گالیاں نکالنے کا جھوٹا الزام لگایا تھا اس کے گھر میں ڈکیتی ہوگئی اور ٹھیک اکتالیس دن کے بعد اس عورت اور اس شخص کے درمیان جھگڑا ہوگیا اور انہوں نے خود تھانہ جاکر مقدمہ ختم کروادیا۔ اگر آپ کے ساتھ واقعی ناجائز کررہا ہے تو یہ عمل لاجواب ہے۔

**20 ہزار ڈبیاں بناکر بیچ چکا ہوں:** میرے پاس ہاضمے' گیس' بادی' دردوں کیلئے ایک لاجواب نسخہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں' حالانکہ میں بیس ہزار ڈبیاں بناکر اس دوائی کی بیچ چکا ہوں۔ **ھوالشافی:** کالی مرچ، کالا نمک، کلونجی اور میتھرے ہم وزن لے کر پیس لیں اور آدھا چمچ چائے والا کھانا کھانے کے بعد کھالیں۔ (اے۔ ز۔ س)

(محمد یٰسین کھانہ ذیند)

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر ہیں

## شوگر کے مرض کیلئے میرا آزمودہ ٹوٹکہ!

**ھوالشافی:** سرکی، کندر لوبان، ہینگ، ایلوا، کلونجی ہر ایک دوا پچاس گرام لے لیں۔ (کسی اچھے پنسار کی دکان سے خالص چیزیں لیں)۔ پھر ان جڑی بوٹیوں کو صاف کر کے ان کو کسی شیشے کے گلاس میں بھر لیں اور پھر جتنا گلاس بھرا ہے اس کے مطابق سات گنا پانی لیں اور کسی دیگچی میں ڈال لیں۔ ادویات بھی ڈال کر ابال لیں۔ اچھی طرح ابالیں اور اسٹیل کے بڑے چمچے یا لکڑی کی ڈوئی سے ہلاتے رہیں۔ اچھی طرح ابل جائیں تو اتار کر ٹھنڈا کر لیں۔ اس کے بعد چھان کر صاف شیشے کی بوتلوں میں بھر لیں، دوا تیار ہے۔

شوگر کے مریض صبح نہار منہ ایک چھوٹا کپ یا پیالی میں پانچ کھانے کے چمچ ڈال کر پئیں۔ چالیس دن مسلسل پئیں۔ چالیس دن کے بعد بجائے روزانہ ایک دن چھوڑ کر تین سے چار دن پئیں اس کے بعد بالکل بند کر دیں۔ بڑی عمر کے مرد و خواتین کیلئے انتہائی مفید نسخہ ہے۔ جس نے مستقل صبر و ضبط کے ساتھ استعمال کرنے سے کامیابی ہوگی۔ (نسخہ کھارا، کڑوا، بدبودار ہوگا مگر مسلسل استعمال کیا جائے) دوائی کے استعمال کے دوران پرہیز کی کوئی خاص ضرورت نہیں۔ میرا خود آزمایا ہوا اور موثر نسخہ ہے۔ یہ نسخہ پیشاب کی خرابیوں جیسے چربی آنا، کریٹینین آنا اور غدود کو بھی کنٹرول کرتا ہے۔

## لاکھوں کے مرض کا مفت میں علاج

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! رب کریم کا خاص کرم ہے کہ اس ذات پاک نے اپنی مخلوق کی خدمت کیلئے آپ کو چن لیا ہے۔ آپ پر اسی رب کریم کا کرم ہی تو ہے کہ آپ کوئی نسخہ چھپاتے نہیں آپ بخل کے خلاف زبانی کلامی نہیں بلکہ عملی طور پر جدوجہد کر رہے ہیں۔ ایسی فراخ دلی قسمت والوں کو ہی نصیب ہوتی ہے۔ آج دکھی انسانیت آپ کی فراخدلی کے باعث شفاء سے مستفید ہو کر آپ کو دعائیں دے رہی ہے۔ میں کافی عرصے سے عبقری کی قاریہ ہوں' میں اور میرے گھر والے بڑے شوق سے پڑھتے ہیں' بار بار پڑھتے ہیں' عبقری ہر بار پڑھنے پر نیا ہی لگتا ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میرے پاس ایک گھریلو نسخہ ہے جو میں عبقری کی نذر کرتی ہوں۔ نایاب نسخہ ہے یہ نسخہ مجھے میری والدہ سے ملا تھا اور والدہ کو اپنے نانا سے جو کہ ہندوستان میں حکیم تھے۔ یہ نسخہ میں نے خود بھی استعمال کیا ہے اور لوگوں کو بھی کروایا ہے سب کو سو فیصد رزلٹ ملا ہے' بیماری جڑ سے ختم ہو جاتی ہے۔ دوبارہ نہیں ہوتی۔ اگر کبھی دوبارہ ہو بھی جائے تو یہ نسخہ استعمال کریں۔ میرا سر ٹھنڈا ہو جاتا تھا' شدید ٹھنڈ لگنا شروع ہو جاتی تھی' گرم کپڑوں سے بھی کچھ فرق نہ پڑتا تھا، مجھے ڈاکٹر کے پاس لے جاتے' مہینہ مہینہ بھر ہسپتال میں داخل رہتی تھی کچھ فرق نہیں پڑتا تھا، ڈاکٹروں کی سمجھ کچھ نہیں آتا تھا' لاکھوں روپے برباد کیے اللہ تعالیٰ نے مفت میں شفاء عطا فرما دی۔ **ھوالشافی:** گندم کا آٹا بغیر چھنا ہوا لے لیں۔ آٹے کی طرح گوندلیں' تھوڑا سخت رکھیں۔ ایک انچ موٹی روٹی پکالیں توے پر روٹی کچی پکی رکھنی ہے۔ روٹی اتنی بڑی پکائیں کہ آپ کے سر کے اوپر آجائے۔ کانوں کے اوپر نہیں رکھنی' کان باہر رہنے دیں' گرم گرم رکھنی ہے جتنی آپ برداشت کر سکیں۔ جب روٹی ٹھنڈی ہو جائے اتار دیں' روزانہ تازہ روٹی پکا کر رکھنی ہے' دو دن، گیارہ دن یا اکیس دن اس سے زیادہ نہیں۔ عام درجہ حرارت میں بیٹھیں۔ کوئی کپڑا وغیرہ اوپر نہیں دینا۔ مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ (شمشاد کوثر' ٹوبہ ٹیک سنگھ)

## ہر روز سو حاجتیں پوری

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عرصہ تقریباً دو سال سے باقاعدہ ماہنامہ عبقری پڑھ رہا ہوں۔ اس کی لکھی ہوئی تمام چیزوں کو پڑھ کر دل کو سکون ملتا ہے۔ اسے پہلے بھی میں رسالہ عبقری میں تحریر لکھ چکا ہوں اور رسالہ میں شائع بھی ہو چکی ہے لیکن اب میں ایک آزمودہ درود شریف آپ کی خدمت اقدس میں پیش کر رہا ہوں۔ امید کرتا ہوں اس درود پاک کو قارئین بہت زیادہ پڑھ کر زیادہ سے زیادہ انوارات حاصل کریں گے۔ درود پاک یہ ہے:۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَفْضَلِ نَبِیِّہٖ۔ جو شخص اس درود پاک کو ہر روز سو بار پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی سو حاجتیں پوری فرمائے گا ان میں سے تیس دنیا میں اور ستر آخرت میں پوری ہوں گی۔ انشاء اللہ۔ (افضل الصلوات)

## چہرے کے بالوں کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے عبقری کے سابقہ شمارے میں پڑھا ہے کہ آپ کو چہرے کے غیر ضروری بالوں کیلئے نسخہ جات کی ضرورت ہے تو میں بھی آپ کو ایک نسخہ لکھ رہی ہوں جو چہرے کے غیر ضروری بالوں کیلئے تو نہیں ہے ہاں البتہ غیر ضروری بالوں کیلئے مفید ضروری ہے ویکسنگ اور تھریڈنگ کے بعد بال زیادہ مضبوط اور سیاہ آنا شروع ہو جاتے ہیں تو ضروری ہے کہ ان کی جڑوں کو کمزور کر دیا جائے اس کیلئے ضروری ہے کہ پہلے اپنی جلد چیک کر لیں کہ الرجک تو نہیں ہے یا جلد کے بہت زیادہ نازک حصوں پر مت لگائیں ورنہ جلد پھٹنے کا خدشہ ہو سکتا ہے۔

**نسخہ نمبر 1:** غیر ضروری بالوں کی جڑیں کمزور کرنے کیلئے تھریڈنگ کے بعد آک میں سے جو دودھ نکلتا ہے انگلی کی مدد سے مساموں میں نیچے سے اوپر کی طرف لگائیں اور گھنٹہ دو گھنٹہ لگا رہنے دیں پھر دھو دیں' آزمودہ ہے' ہر وقت تھریڈنگ کے بعد استعمال کریں۔

**نسخہ نمبر 2:** یہ نسخہ چہرے پر بھی اپلائی کیا جا سکتا ہے یہ میں نے کہیں سنا ہے کہ پانچ سے چھ انڈے سخت ابال لیں اور زردیاں الگ کر لیں پھر دھیمی آنچ پر زردیوں کو رکھ دیں۔ زردیاں جلائیں ساتھ میں الٹ پلٹ بھی کرتی رہیں جب اچھے سے جل جائیں تو ان میں سے ایک سے ڈیڑھ چمچ تیل نکلے گا اس تیل میں چٹکی بھر پسا نوشادر ڈال دیں' مکس ویکسنگ تھریڈنگ کے بعد اسی طرح مساموں میں نیچے سے اوپر کی طرف لگائیں تو اس سے بھی بالوں کی جڑیں کمزور ہو جائیں گی۔ یہ دونوں نسخہ جات ہر دفعہ تھریڈنگ کے بعد استعمال کرنے ہیں۔ (ش، ی)

## میاں بیوی میں محبت کیلئے میرا آزمودہ عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! امید ہے کہ مزاج گرامی بخیریت ہوں گے' ہم عبقری کے بالکل نئے قاری ہیں' عبقری کی ماشاء اللہ جتنی بھی تعریف کی جائے اتنی ہی کم ہے۔ ہماری تو دعا ہے کہ اللہ عزوجل عبقری اور اس کے سارے عملہ کو دین دنیا اور آخرت کی بھلائیاں عطا فرمائے اور عبقری کے عملہ کو' حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم و علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم کو صحت تندرستی والی لمبی زندگی عطا فرمائے۔ آمین! حضرت حکیم صاحب! آپ نے عبقری کی وساطت سے میاں بیوی کی محبت کے بارے میں عمل پوچھا ہے تو ہمارا یہ بارہا کا آزمودہ عمل ہے کسی عامل نے ہمیں بتایا تھا ہمیں گھر میں اس کی اشد ضرورت تھی تو انتہائی

کامیاب رہا ہے۔ عمل یہ ہے: سورۃ البقرہ کی آیت نمبر 102 ہے اکیس بار روزانہ کسی ایک وقت میں پڑھنی ہے جبکہ اس آیت مبارکہ میں ''ھاروت و ماروت'' کا ذکر ہے اس جگہ پہنچ کر تکرار کرنا ہے یعنی اکیس مرتبہ یہ الفاظ ''ھاروت و ماروت'' ادا کرنے ہیں اسی طرح یہ عمل اکیس یا اکتالیس دن کا ہے۔ مقصد حاصل ہونے کے بعد پڑھ لیا جائے تو زیادہ برکت حاصل ہوتی ہے۔ ورنہ جن میں سے متاثر فرد پڑھے۔ اگر معاملات اختتام تک پہنچ چکے ہوں تو اکتالیس مرتبہ ان آیات کو پڑھیں اور اکتالیس مرتبہ تکرار بھی کرنا ہے۔

**معدہ کی سوزش کیلئے بیس سال سے آزمودہ نسخہ:** علاوہ ازیں ہمارا خاندانی تعلق طب سے جڑا آ رہا ہے معدہ کی سوزش کا یہ نسخہ بھی تقریباً بیس پچیس سال سے ہم اپنے مطب میں چلا رہے ہیں۔ معمولی اجزا، ہیں یقیناً قارئین کرام کو بھرپور فائدہ ہوگا۔ **ھوالشافی:** جوز مائل ایک تولہ، تخم سیاہ دو تولہ، نوشادر ترکی دو تولہ، گیرو دو تولہ۔ سب ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر ملالیں۔ سرخ رنگ کا سفوف تیار ہے۔ خوراک آدھ تا ایک رتی ہمراہ عرق سونف (کسی بھی اچھے دواخانہ کا) صبح، دوپہر اور شام کو ایک ایک خوراک لیں۔ کوئی خاص پرہیز نہیں۔ صبح نہار منہ استعمال کریں۔ (حکیم افتخار احمد، گوگیرہ)

## سخت سے سخت مرض کیلئے

سخت سے سخت مرض کیلئے یا سنگین مقدمہ فتح ہونے کیلئے یَاحَلِیْمُ یَاعَلِیْمُ یَاعَلِیُّ یَاعَظِیْمُ کا پڑھنا نہایت مجرب ہے۔ حضرت علاء حضرمی رحمۃ اللہ علیہ نے ان اسماء کو پڑھ کر چار ہزار آدمیوں کا لشکر لے کر بڑے دریا میں بلا کشتی، بلا جہاز، بلا پل کے اتار اور پار کیا۔ اس دعا کی وجہ سے خشک ریگستان میں خدا نے حضرت علاء رضی اللہ عنہ کیلئے مینہ برسایا۔ اگر کوئی ان اسماء کو ایک لاکھ اکیاون ہزار مرتبہ بطور ختم پڑھے گا تو اسی ہفتے میں بامراد ہوگا اور معمولی ضرورتوں کیلئے ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دعا کرنا بھی کافی ہے (روحانی عملیات)۔ **تمام آفتوں کا مجرب علاج** یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ہر ایک مصیبت کیلئے اس مبارک نام کا ہر وقت ورد رکھنا تمام آفتوں کا مجرب علاج ہے۔ حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک مرتبہ ایک جلاد رہزن نے پکڑا اور قریب تھا کہ وہ آپ رضی اللہ عنہ کو شہید کردیتا کہ آپ نے اسی وقت مصیبت میں تین مرتبہ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ زبان سے نکالا اور اللہ تعالیٰ نے آسمان سے فرشتہ بھیجا جس نے بہت جلد جلاد کو قتل کیا آپ کو رہائی دی۔ سجدے میں سو مرتبہ اس نام کا عشاء کے بعد پڑھنا لاعلاج مرضوں کی صحت دوا ہے۔ سخت سے سخت مصیبت سے نجات ملنے کا ذریعہ ہے۔ کسی مسلمان کو اس دولت سے محروم نہیں رہنا چاہیے۔ (طب روحانی) (محمد فاروق، مظفر گڑھ)

## ہر مقصد پورا، بارہا کا آزمودہ عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک عمل ہے جس کے کرنے سے انشاء اللہ ہر مقصد پورا ہوگا۔ عمل یہ ہے کہ جو بندہ چاہتا ہے کہ کائنات کا ہر کام اللہ جل شانہٗ میرے موافق کردے۔ اس کام کا تعلق روزی سے ہو، بیماری سے ہو یا اور کوئی ممکنات میں سے ہو۔ وہ بندہ سوموار، جمعرات اور جمعہ کا روزہ رکھے اور ان تین دنوں میں سو، سو نفل ادا کرے۔ پہلی رکعت میں سورۃ کافرون اور دوسری میں سورۃ اخلاص پڑھے۔ ہر دو رکعت کے بعد پانچ بار یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ یَامُحَمَّدُ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِکَ اِلٰی رَبِّکَ اَنْ تُقْضٰی حَاجَتِیْ جب حاجتی پر پہنچیں وہاں اپنے مقصد کی دل میں نیت کرلیں اور یہ عمل 90 دن کریں۔ یعنی ہر سوموار، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھ کر یہ عمل کریں۔ اللہ تعالیٰ کائنات کے ناممکن کام بھی ممکن بنادے گا۔ اس عمل کی ہر شخص کو اجازت ہے۔ (محمد اکمل فاروق ریحان، سرگودھا)

## میرے آزمودہ طبی و روحانی ٹوٹکے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے اللہ تعالیٰ نے دعائے حزب البحر اور درود مقدس کی وجہ سے تمام بدنی بیماریوں سے تندرست کردیا ہے۔ الٹی اور ہچکی نہ رکتے ہوں تو: اب میں قارئین عبقری کو اپنے نانا مرحوم کا دم عطیہ بھیجتی ہوں اب میری امی یہ دعا کرتی ہیں جن بچوں کو الٹی اور ہچکی نہ رکتے ہوں جس کو یونا کہتے ہیں۔ دور دور سے لوگ میرے نانا کے پاس آتے اور شفا پاتے تھے۔ دم یہ ہے:۔ پہلے سات مرتبہ درود شریف پھر سات مرتبہ سورۃ فاتحہ اور پھر سات مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر تین مرتبہ پھونک مارتے تھے اور ساتھ تیل بھی دم کرتے تھے مالش کرنے سے بھی آرام آجاتا تھا۔ **آزمودہ ٹوٹکے:** اگر کانٹا چبھ جائے اور نہ نکلتا ہو تو آک کا دودھ مسلسل لگانے سے نکل آتا ہے۔ 2۔ اگر گرنے سے یا کوئی چوٹ لگنے سے زخم بن گیا ہو تو ہلدی کو تیل میں گرم کرکے باندھنے سے پیپ بھی ختم ہوتی اور درد سے آرام ملتا ہے اور زخم بھی بھر جاتا ہے۔ 3۔ اگر شیشے گندے ہوجائیں تو سوکھا تیل جھاگ کر لگانے کے بعد اتاریں شیشے بالکل صاف شفاف ہوجائیں گے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ عبقری کو دن دگنی رات چگنی ترقی عطا فرمائے۔ تاقیامت اس رسالے کو ترقی ملے اور لوگوں کے مسائل حل کرتا رہے۔ میری طرف سے اور میرے بچوں کی طرف سے آپ کو اور آپ کے اہل خانہ کو دلی دعائیں اور تندرستی کیلئے دعا گو۔ (س۔ک، ٹیکسلا)

## سر کے بال لمبے کرنے کیلئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک روحانی عمل سر کے بال لمبے کرنے کا ہے۔ یہ عمل بارہا کا آزمودہ ہے۔ اس عمل کی برکت سے بال بہت جلد لمبے، چمکدار اور گھنے ہوجاتے ہیں۔ عمل یہ ہے کہ یہ الفاظ: اَلْکَرِیْمُ الْغَاضِ وَالْمُقَاتَاتُ الْقَافِرُ۔ سو مرتبہ پڑھ کر اتنے پانی پر دم کریں جس سے اچھی طرح سر دھل جائے ہفتہ میں تین بار اس طرح دم کیے ہوئے پانی سے سر دھوئیں، اس عمل کی مدت ایک ماہ ہے۔ عمل شروع کرنے سے پہلے بچوں میں میٹھی چیز بانٹ دیں۔ (محمد سہیل زبیری)

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات 'حقیقت' سبب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے۔ میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو اطلاع دیں، شکرگزار رہوں گا۔ **کتاب نمبر 29: باپ کا تقدس اسلام اور جدید سائنس:** ماں کی عظمت کے بعد والد یعنی باپ کا درجہ آتا ہے 'وہ ایسی بامقام شخصیت تو ہے جسے دیکھنے سے مقبول حج و عمرے کا ثواب ملتا ہے' آخر اس صاحب مقام کی مذمت کا کیا حق ہوگا' مجھے تو بعض اوقات ایسے لوگوں پر ترس آتا ہے جو اپنے والد کو بوجھ سمجھتے ہیں۔ ایک صاحب نے کہا میں نے اپنے بچوں کو محنت مزدوری کرکے اعلیٰ تعلیم دلوائی' مگر بیٹے باپ کے نافرمان بن گئے آخر باپ نے بھیک مانگنا شروع کردی بیٹے کہتے ہیں ابا کسی اور علاقے میں جاکر بھیک مانگو کیونکہ ہمیں شرم آتی ہے۔ افسوس اس عمل سے شرم آتی ہے لیکن اس کی خدمت اور اطاعت نہ کرکے شرم ہی نہیں آتی۔ میں نے اس مضمون پر لکھنے اور تحقیق و محنت کرنے کی اشد ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے 2003 میں یہ کتاب تالیف کی۔ اس کتاب کی تیاری میں جن محترم احباب، کتب، رسائل، اخبارات کی مدد لی ان کے نام درج ذیل ہیں:۔ کتاب: تم جو مسکراؤ تو سب مسکرائیں۔ بخاری۔ مسلم۔ شعب الایمان بیہقی۔ الحزب الاعظم۔ روزنامہ جنگ۔ معارف القرآن۔ اصلاحی خطبات۔ مثالی والد۔ روزنامہ نوائے وقت' نوائے وقت سنڈے میگزین۔ روزنامہ جنگ لندن۔ روزنامہ پاکستان۔ رواداری اور مغرب۔ تحقیق محمد صدیق شاہ بخاری۔ روزنامہ خبریں۔ ورکنگ مدر۔ کرسچین مانیٹر۔ **نوٹ:** اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔

46

آم ہضم فائدے سے بھرپور: اگر آم کھانے کے بعد تھوڑے سے جامن کھا لیے جائیں تو آم کی گرمی زائل ہوجاتی ہے اور فوری ہضم ہوجاتا ہے۔

# پانی سونے چاندی سے زیادہ قیمتی! قدر کریں

زندگی کا دارومدار پانی پر ہے۔ اس لیے یہ احتیاط ضروری ہے کہ ہم تھوڑی سی تکلیف کر کے گھر میں استعمال ہونے والا پانی جراثیم سے پاک کرلیں۔

حکومتی ادارے تو بڑے پیمانے پر پلانٹ لگا کر کیمیائی مادوں کے ذریعے پانی صاف کرتے ہیں لیکن گھر میں پانی اُبال کر پینا آسان طریقہ ہے۔

صبح کا وقت تھا۔ سہانی ہوا چل رہی تھی۔ حمید صاحب غسل خانے کے سامنے سے گزرے تو دیکھا کہ بڑا بیٹا ذیشان نلکا کھولے شیو کر رہا ہے۔ پانی شرا شر ضائع ہو رہا تھا۔ یہ دیکھ کر وہ چیخ پڑے "ارے ذیشان نلکا تو بند کردو۔ بیٹا' پانی بہت قیمتی شے اور اللہ تعالیٰ کی نعمت ہے۔ اُسے یوں ضائع نہ کرو۔" پانی انسانی زندگی کا نہایت اہم غذائی جزو ہے۔ ہمارا دو تہائی جسم پانی ہی پر مشتمل ہے۔ ایک عام انسان کے جسم میں 53 سے 50 لیٹر تک پانی ہوتا ہے۔ مردوں میں کل وزن کا 56 تا 70 فیصد حصہ پانی ہے جبکہ خواتین میں 56 فیصد پانی ملتا ہے۔ صرف دماغ کو ہی لیں تو اس کا 58 فیصد حصہ پانی ہے۔ امراض سے لڑنے والے ہمارے خلیے خون میں سفر کرتے ہیں۔ خون بذاتِ خود 38 فیصد پانی ہی ہے۔ ہمارے ہر جسمانی خلیے میں موجود پانی ہی سے بدن کے تمام نظام چلتے ہیں۔ ان میں نظامِ ہضم کے علاوہ دورانِ خون اور فضلات کے اخراج کا نظام بھی شامل ہے۔

**جسم انسانی میں اہمیت:** پانی جسم انسانی کی بناوٹ اور اس کی مشینری کے اندر افعال انجام دینے میں نہایت اہم کردار ادا کرتا ہے۔ اس کی غیر موجودگی یا کمی کی صورت میں انسانی جسم مختلف خرابیوں سے دوچار ہوجاتا ہے۔ پانی کے ذریعے انسانی جسم میں درج ذیل افعال بخوبی انجام پاتے ہیں:

1۔ یہ غذا کو بڑی آنت کے ذریعہ جذب کرنے میں مدد دیتا ہے۔ 2۔ خون کو مائع حالت میں رکھنے میں مددگار رہتا ہے۔ 3۔ پانی کی مناسب مقدار کے باعث جسم کا درجہ حرارت ہر موسم میں معمول پہ رہتا ہے۔ 4۔ یہ لعاب دار جھلی کو ہمیشہ مرطوب رکھتا اور جسم کے غدودوں کو مختلف رطوبتیں خارج کرنے میں مدد دیتا ہے۔ 5۔ جسم سے فاضل مادوں کو پیشاب کے ذریعے خارج کرتا ہے۔ 6۔ پاخانے کے اخراج میں معاون ہوتا ہے۔ ایک اندازے کے مطابق گردے انسانی جسم سے روزانہ 73 گیلن مائعات خون میں سے فلٹر کرتے ہیں۔ یہ اسی لیے ممکن ہوا کہ خون میں پانی کی مناسب مقدار موجود ہوتی ہے۔ **پانی کے فوائد:** پانی کے کئی فوائد ہیں جن میں سے چند درج ذیل ہیں: ☆ اس کی تاثیر سرد تر ہے۔ یہ پیاس بجھاتا اور بے ہوشی' تھکاوٹ' ہچکی' قے اور قبض دور کرتا ہے۔ ☆ پیشاب کی جلن اور یرقان کے خارج میں مفید ہے۔ ☆ جسم کے زہریلے مادے پیشاب اور پسینے کے راستے خارج کرتا ہے۔ ☆ خوراک کے ہضم ہونے میں مددگار ہے۔ ہاضمے کے کئی مسائل سے بچاتا ہے۔ ☆ خون گاڑھا یا خراب ہونے سے روکتا ہے۔ ☆ بخار کی حالت میں پانی پلانے سے حدت دور ہوتی ہے۔ ☆ جسم کی عمومی صحت کے لیے پانی کی مناسب مقدار ضروری ہے۔ **کمی کے نقصانات:** پانی کی کمی سے خون میں غذائی رطوبتیں شامل ہو جاتی ہیں۔ اس سبب خون گاڑھا ہوجاتا ہے۔ مزید برآں درج ذیل امراض بھی انسانی جسم پر حملہ آور ہو سکتے ہیں: ☆ معدے کے امراض مثلاً قبض و بواسیر۔ ☆ چکر آنا۔ ☆ سر میں درد اور بخاری پن محسوس ہونا۔ ☆ تھکن اور کمزوری۔ ☆ منہ کی خشکی اور بھوک کی کمی۔ اگر جسم میں پانی کی شدید کمی (ڈی ہائیڈریشن) جنم لے تو درج ذیل کیفیات پیدا ہو جاتی ہیں: ☆ نظر کی دھندلاہٹ۔ ☆ سماعت کی کمی۔ ☆ خشک اور گرم جلد۔ ☆ نبض کی رفتار میں اضافہ اور سانس کا پھولنا۔ ☆ چال میں لڑکھڑاہٹ۔

**غلاظت بھرے پانی کے نقصانات:** جراثیمی بیماریاں بالخصوص آنتوں کی سوزش' قبض اور بواسیر پھیلنے کا سب سے بڑا ذریعہ گندا پانی ہے۔ نلکوں کے پانی میں ایک تو پائپوں کے اندر جم جانے والی مٹی اور غلاظت شامل ہوتی ہے۔ دوسرے اس میں بعض اوقات گٹر کا پانی مل جاتا ہے۔ اس لیے نلکوں کے پانی کو خطرے سے خالی نہیں سمجھنا چاہیے۔ آلودہ پانی انسانوں کا ایک بڑا قاتل ہے۔ ہر سال تیس لاکھ پاکستانی آلودہ پانی سے پیدا ہونے والی بیماریوں کا شکار ہو جاتے ہیں۔ ان میں سے بارہ لاکھ انسان اپنی زندگی سے ہاتھ بھی دھو بیٹھتے ہیں۔ ان میں دو لاکھ پچاس ہزار بچے شامل ہیں۔ طبی ماہرین کے مطابق صاف پانی کی فراہمی سے اسہال اور دیگر جراثیمی بیماریوں کی شرح پچاس فیصد کم ہو سکتی ہے۔ دیہات میں ندی نالوں' کنوؤں اور جوہڑوں کے پانی میں کسی نہ کسی طرح جانوروں کا فضلہ' پیشاب اور زمینی غلاظت شامل ہو جاتی ہے۔ اس لیے ایسا پانی بھی جراثیم سے پاک نہیں ہوتا۔ اس گندے پانی سے نظامِ ہضم کی کئی بیماریاں پھیلتی ہیں جن میں ٹائیفائیڈ بخار یا آنتوں کا بخار اور ہیضہ قابلِ ذکر ہیں۔ انتڑیوں کی سوزش' بدہضمی' گیس' معدے کا السر' اپھارہ' اسہال اور جوڑوں کا درد جیسے امراض بھی گندا ناقص پانی پینے سے لاحق ہوسکتے ہیں۔ ان بیماریوں کی وجہ سے ہر سال لاکھوں جانیں ضائع ہوجاتی ہیں۔ عموماً یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ شہروں میں ایک دم ہیضہ یا پیٹ درد یا قے کی شکایات سننے میں آتی ہیں۔ یہ پریشان کن صورت حال بھی گندے پانی کی وجہ سے جنم لیتی ہے۔

زندگی کا دارومدار پانی پر ہے۔ اس لیے یہ احتیاط ضروری ہے کہ ہم تھوڑی سی تکلیف کر کے گھر میں استعمال ہونے والا پانی جراثیم سے پاک کرلیں۔ حکومتی ادارے تو بڑے پیمانے پر پلانٹ لگا کر کیمیائی مادوں کے ذریعے پانی صاف کرتے ہیں لیکن گھر میں پانی اُبال کر پینا آسان طریقہ ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ پہلے پانی کو کسی صاف کپڑے سے چھان لیجیے۔ پھر اسے آدھ گھنٹہ اُبالیے۔ اس کے بعد ٹھنڈا کر کے نوش جان کیجیے۔ شہروں میں عموماً پانی جمع کرنے کے لیے زمین دوز ٹینکی بنائی جاتی ہے۔ ان ٹینکیوں کا پانی بھی آلودہ ہوسکتا ہے۔ اگر یہ پانی مجبوراً استعمال کرنا پڑے تو درج بالا طریقے سے اُبال لیجیے۔ کولمبیا میں واقع یونیورسٹی آف ساؤ تھم کولینا سے وابستہ ڈاکٹر مارک ڈیوس کا کہنا ہے "ہماری بیشتر تکالیف کا تعلق ناکافی غذا کی نسبت گندا پانی پینے سے ہے۔" یہ حقیقت ہے کہ نوش کی جانے والی اشیا کے معیار کا بطور خاص خیال رکھنا چاہیے۔ عموماً اس طرف بہت کم توجہ دی جاتی ہے۔ یہ بھی حقیقت ہے کہ ہم اپنی پیاس اور طلب کے مطابق مناسب پانی نہیں پیتے۔ کہا جاتا ہے کہ پیاس کا احساس کم سے کم ہوتا چلا جا رہا ہے۔ کولمبیا یونیورسٹی کے ایک ماہر غذائیات کا کہنا ہے "لوگ اکثر و بیشتر پیاسے ہوتے ہیں مگر اسے بھوک سمجھتے ہیں۔" گویا لوگوں کی بڑی تعداد بھوک اور پیاس کے درمیان امتیاز کرنے سے قاصر ہے۔ پانی کے ذریعے حیران کن علاج کھانا کھانے کے دوران بہت کم مقدار میں پانی پینا چاہیے۔ مگر ایک دو گھنٹے بعد جی بھر کے پانی پیا جا سکتا ہے۔ صبح نہار منہ پانی پینا تمام امراض کا شافی علاج ہے۔ کھانے کے دوران معمولی مقدار اور کھانے کے ایک ڈیڑھ گھنٹے بعد خاصی مقدار میں پانی پینا ہاضمے کی قوت بڑھاتا ہے۔ یوں غذا کے طاقت بخش اجزا بخوبی جزو بدن بن کر صحت برقرار رکھتے ہیں۔

کھانا کھانے سے پہلے اور فوراً بعد پانی پینے سے قوت ہاضمہ کمزور اور طاقت کم ہوجاتی ہے اور جسم پھولنے لگتا ہے۔ البتہ کھانے کے دوران ایک دو گھونٹ پانی پینے سے کھانا جلد ہضم ہوجاتا ہے لیکن اس میں بھی اعتدال لازم ہے۔ گرمی کی وجہ سے بھوک نہ لگے تو کھانے سے ایک گھنٹہ قبل ٹھنڈا پانی پینے سے وہ کھل جاتی ہے۔ جو افراد قبض کا شکار رہتے ہوں' کھانے کے دوران دو تین گھونٹ پانی پی لیں۔ عارضہ جاتا رہے گا۔ اس کے علاوہ صبح خالی پیٹ ایک گلاس پانی پینا قبض رفع کرتا ہے۔

